بسم اللہ الرحمن الرحیم

# تذکرہ

تاج العارفین قطب الاقطاب

حضرت شیخ عبد النبی شامی نقشبندی رحمۃ اللہ علیہ

المتوفی ۱۴۳۶ھ

مؤلف

صاحبزادہ الحاج محمد سلیم شامی نقشبندی

آستانہ شامی

۲۴۴ جی گلشن راوی

لاہور

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# تذکرہ

تاج العارفین قطب الاقطاب

حضرت شیخ عبد النبی شامی نقشبندی رحمۃ اللہ علیہ

المتوفی ۱۱۴۶ھ

مؤلف

صاحبزادہ الحاج محمد سلیم شامی نقشبندی

آستانہ شامی

۴۴۴ جی گلشن راوی

لاہور

نام کتاب : تذکرہ تاج العارفین قطب الاقطاب حضرت عبد النبی شامی نقشبندیؒ

پیش لفظ : جناب سردار علی احمد خاں صاحب، جنرل منیجر میوچل انشورنس کمپنی، لاہور

عرضِ مؤلف : الحاج صاحبزادہ محمد سلیم شامی نقشبندی

فضیلتِ قرآن پاک : الحاج جناب شیخ ساجد جاوید اکبر القادری
ڈپٹی سیکرٹری، سروسز، حکومتِ پنجاب

ناشر : صاحبزادہ مجیب الرحمٰن شامی

خطاطی : محمد عاشق ندیم قادری، تلمیذ سید نفیس شاہ صاحب مدظلہ

فوٹو گرافی : جناب جتندر کمار بہل کھتری، پنجابی باغ دہلی بھارت

پازیٹو میکرز :
جناب شوکت حسین خلف چودھری نذیر احمد مرحوم، لاہور
جناب شیخ اشفاق احمد، اُجالا پریس، لاہور
آر۔ این سکینر پروسس ہاؤس، لاہور

بائینڈنگ : اشرفیہ بک بائینڈنگ ہاؤس لاہور

مطبع : قومی پریس، ۵۰، لوئر مال، لاہور

تاریخ طباعت : ربیع الاول ۱۴۱۳ھ بمطابق ستمبر ۱۹۹۲ء

بار : سوئم

تعداد : پانچ سو


لِلتَّقْسِیمِ وَالتَّوْزِیعِ فِی سَبِیلِ اللّٰہِ

منجانب :
○ صاحبزادہ ضیاء الرحمٰن شامی ⎫ پسران الحاج فیض الرحمٰن شامی
○ صاحبزادہ مجیب الرحمٰن شامی ⎭
○ صاحبزادہ عبد العظیم شامی خلف صاحبزادہ عبد الکریم شامی
○ الحاج صاحبزادہ محمد سلیم شامی نقشبندی خلف شیخ عبد الحکیم
○ صاحبزادہ محمد انور شامی خلف شیخ ضیاء اللہ

ٹیلیفون نمبر ۴۶۲۱۷۰

سلسلہ اشاعت مطبوعات انجمن ...

# فہرست مضامین


| عنوان | صفحہ نمبر |
|---|---|
| رباعی حضرت سعدی شیرازیؒ | ۷ |
| قطعہ اسم ذات بقلم حضرت میاں شیر محمد شرقپوریؒ | ۸ |
| نقوش سعید | ۹ |
| تبرکات مبارکہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم | ۱۰ |
| تسبیح لمبارک حضرت تاج العارفینؒ | ۱۶ |
| شجرۂ طریقت | ۱۷ |
| اسم پاک باری تعالیٰ | ۳۰ |
| اسم پاک نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم | ۳۲ |
| وظائف و تعویزات حضرت تاج العارفین رحمۃ اللہ علیہ | ۳۴ |
| پیغام بعد از ممات | ۳۸ |
| پیش لفظ | ۳۹ |
| عرض مولف | ۴۱ |
| حضرت سید المرسلین خاتم النبین شفیع المذنبین احمد مجتبیٰ صلی اللہ علیہ وسلم | ۴۴ |
| حضرت سیدنا ابوبکر صدیقؓ | ۴۸ |
| حضرت سلمان فارسیؓ | ۵۱ |
| حضرت امام قاسم بن محمد بن ابوبکرؓ | ۵۳ |
| حضرت خواجہ سیدنا امام جعفر صادقؒ | ۵۵ |
| حضرت بایزید بسطامیؒ | ۵۷ |
| حضرت شیخ ابوالحسن خرقانیؒ | ۶۱ |
| حضرت شیخ ابوالقاسم گرگانیؒ | ۶۳ |
| حضرت شیخ ابوعلی فارمدیؒ | ۶۵ |
| حضرت خواجہ ابو یوسف ہمدانی | ۶۶ |
| حضرت خواجہ عبدالخالق غجدوانیؒ | ۶۸ |
| حضرت خواجہ ریوگریؒ | ۷۰ |
| حضرت خواجہ محمود انجیر فغنویؒ | ۷۰ |
| حضرت خواجہ علی رامیتنیؒ | ۷۱ |
| حضرت خواجہ محمد بابا سماسیؒ | ۷۲ |
| حضرت سید امیر کلالؒ | ۷۴ |
| حضرت خواجہ بہاء الدین نقشبندؒ | ۷۵ |
| حضرت مولانا یعقوب چرخیؒ | ۷۷ |
| حضرت خواجہ عبیداللہ احرارؒ | ۷۹ |
| حضرت محمد زاہد وخشیؒ | ۸۱ |
| حضرت خواجہ درویش محمدؒ | ۸۲ |
| حضرت مولانا خواجگی امکنگیؒ | ۸۳ |
| حضرت سید رضی الدین محمد باقی المعروف بہ خواجہ باقی باللہ | ۸۴ |
| امام ربانی مجدد الف ثانی غوث صمدانی حضرت شیخ احمد فاروقیؒ | ۸۷ |
| قطب الاقطاب حضرت سید آدم بنوریؒ | ۹۲ |
| حضرت حاجی محمد شریف متقی شاہ آبادیؒ | ۹۷ |

| عنوان | صفحہ نمبر |
|---|---|
| حضرت حاجی محمد عبداللہ سلطانپوریؒ | ۹۸ |
| حضرت شیخ خواجہ عبدالنبی شامی نقشبندیؒ | |
| کی جائے پیدائش و خاندان | ۹۹ |
| ولادت | ۱۰۰ |
| ابتدائی تعلیم | ۱۰۱ |
| قبول اسلام | ۱۰۲ |
| بیعت | ۱۰۳ |
| قطب عالم حضرت شیخ سید محمد طاہر عالپوریؒ | ۱۰۴ |
| فنا فی الشیخ کا درجہ | ۱۰۹ |
| حضرت عبداللہ کوہاٹیؒ سے ملاقات | ۱۱۰ |
| پیر و مرشد کی پیش گوئی | ۱۱۲ |
| حضرت مولانا شہریار کی لاہور بدری | ۱۱۳ |
| شادی مبارک | ۱۱۴ |
| پیر و مرشد کے ساتھ ہم سفری | ۱۱۶ |
| تذکار مقدس حضرت تاج العارفینؒ | |
| فخر الانبیاء رسالت ماب رسول مقبول | |
| حضرت محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم | ۱۱۷ |
| حضرت خضر علیہ السلام | ۱۱۸ |
| سلطان العارفین حاجی محمد عبداللہ سلطانپوریؒ | ۱۱۹ |
| قطب عالم حضرت سید حاجی محمد طاہر عالپوریؒ | ۱۲۰ |
| حضرت شاہ محمد غوث لاہوریؒ | ۱۲۱ |
| حضرت علامہ عبدالحیؒ | ۱۲۲ |
| حضرت وجیہ الدین اشرف لکھنویؒ | ۱۲۳ |
| حضرت شاہ ولی اللہ محدث دہلویؒ | ۱۲۴ |

| عنوان | صفحہ نمبر |
|---|---|
| حضرت سید علیم اللہ چشتیؒ | ۱۲۴ |
| حضرت مولانا جان محمد جالندھریؒ | ۱۲۵ |
| حضرت سید حسن رسول نماؒ | ۱۲۸ |
| حضرت سید فاضل الدین بٹالویؒ | ۱۲۹ |
| حضرت مولانا غلام حسین ہوشیار پوریؒ | ۱۳۰ |
| الشیخ میاں عبدالغفور عرشی قادریؒ | ۱۳۱ |
| پروفیسر جناب میاں مشتاق احمد بھٹی | ۱۳۲ |
| علمی قابلیت | ۱۳۴ |
| شاہچوارسی میں قیام | ۱۴۳ |
| عظمت اور بزرگی کا تذکرہ | ۱۴۴ |
| کرامات اولیاء اللہ | ۱۵۲ |
| کرامات اولیاء اللہ بعد از ممات | ۱۵۴ |
| کشف الصدور | ۱۵۸ |
| کرامات | ۱۶۶ |
| درود شریف کی برکت | ۱۹۱ |
| بشارتیں | ۱۹۲ |
| شیر کی آمد | ۱۹۸ |
| حضرت بابا نظام شاہؒ کی کرامت | ۲۰۰ |
| آل و اولاد کے لئے دعا | ۲۰۲ |
| آپ رحمہ اللہ علیہ کا وصال | ۲۰۷ |
| بدرقۃ السالکین (استخارہ) فارسی | ۲۱۱ |
| 〃 اردو | ۲۴۲ |
| رفیق السالکین (مراقبہ) فارسی | ۲۶۰ |
| 〃 اردو | ۲۷۶ |

| عنوان | صفحہ نمبر | عنوان | صفحہ نمبر |
|---|---|---|---|
| در مدح قطب عالم حاجی سید محمد طاہر عالپوری | ۲۸۷ | علم الاعداد کی روشنی میں حضور صلی اللہ علیہ و سلم کی بعثت مبارک | ۴۸۸ |
| در مدح حضرت تاج العارفینؒ | ۲۸۹ | فخر الانبیاء صلی اللہ علیہ و سلم کے جسد پاک کی حفاظت | ۴۹۴ |
| منقبت در شان حضرت تاج العارفینؒ | ۲۹۱ | صحابہ کرامؓ کے اجساد مبارک کی حفاظت | ۴۹۶ |
| منقبت در شان حضرت تاج العارفین | ۲۹۴ | ارشادات نبوی صلی اللہ علیہ و سلم | ۵۰۱ |
| ارشادات عالیہ حضرت تاج العارفینؒ | ۲۹۶ | منظوم شجرہ قادریہ | ۵۰۲ |
| کرامات بصورت پنجابی منظوم | ۳۲۴ | ماخذ | ۵۰۳ |
| شجرہ نسب | ۳۹۵ | **اپیل** | ۵۰۶ |
| خیر و برکت | ۴۱۹ | تصویرات عرس مبارک (شام چوراسی) بھارت | |
| فضیلت قرآن پاک | ۴۲۰ | | |
| تحفہ حضرت خضر علیہ السلام و دیدار حضور پاک صلی اللہ علیہ و سلم | ۴۲۲ | | |
| قصیدہ غوثیہ | ۴۲۸ | | |
| مناجات بدرگاہ مجیب الدعوات | ۴۳۸ | | |
| اسمائے حسنٰی کے بیان میں، وظائف اور تعویزات | ۴۴۲ | | |
| فرمان رسول مقبول صلی اللہ علیہ و سلم | ۴۷۴ | | |
| صلوٰۃ و سلام بحضور خیر الانام | ۴۷۵ | | |
| نعت شریف در شان رسول اللہ صلی اللہ علیہ و سلم | ۴۷۷ | | |
| سرور کائنات صلی اللہ علیہ و سلم کی محبوب دعائیں | ۴۸۰ | | |
| نور محمدی صلی اللہ علیہ و سلم | ۴۸۱ | | |

# تبرّکاتِ مبارک

(۱) حضور پاک صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے تبرکات مبارک زیر نظر کتاب میں منسلک کیے گئے ہیں۔ یہ بادشاہی مسجد لاہور میں محفوظ ہیں ماسوائے نقش پاء مبارک جو استنبول کے توپ کاپی عجائب گھر میں موجود ہے۔ ان بابرکت تبرکات کے عکس مبارک عالی جناب الشیخ حکیم میاں عبد الغفور عرشی قادری مدظلہ العالی اور جناب راؤ جمشید علی رزاقی ڈپٹی ڈائریکٹر واپڈا نے مؤلف کو مہیا کیے تھے جن کا میں تہہ دل سے شکرگزار اور ممنون ہوں۔

(۲) حضور قبلہ عالم تاج العارفین قطب الاقطاب حضرت خواجہ شیخ عبد النبی شامی نقشبندی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی عطا کردہ تین صد سالہ قدیم تسبیح مبارک کا عکس بھی زیرِ نظر کتاب میں شامل کر دیا گیا ہے۔ یہ تسبیح پتھر کی بنی ہوئی ہے اس کی لمبائی صرف ساڑھے چار انچ ہے اور اس میں سے مہک اب تک جاری ہے اور اس بات کی دلالت کرتی ہے کہ آپ رحمتہ اللہ علیہ کا فیض عام جاری وساری ہے یہی وجہ ہے کہ آپ رحمتہ اللہ علیہ کا روضہ مبارک مرجع خلائق ہے جہاں ہر جمعرات کو غیر مسلم بھی جوق در جوق حاضری دیتے ہیں اور اپنی اپنی مرادیں حاصل کرتے ہیں۔ یہاں یہ ذکر کرنا بھی فرض سمجھتا ہوں کہ آپ رحمتہ اللہ علیہ حضور پاک صلی اللہ علیہ وسلم کو عطر لگانے کی خدمت ادا کرتے ہیں اور اسی نسبت سے تسبیح مبارک بھی حضور پاک صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے بابرکت تبرکات کے ساتھ منسلک ہوگئی ہے۔

(۳) حضور قبلہ عالم تاج العارفین قطب الاقطاب حضرت خواجہ شیخ عبد النبیؒ شامی نقشبندی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا رقم کردہ تین صد سالہ قدیم قلمی قرآن پاک آپ رضی اللہ تعالےٰ عنہٗ کے ایک نواسے جناب شیخ ریاض احمد بن شیخ حسام الدین بن شیخ غلام محمد کے پاس محفوظ ہے۔ اس کی مولف نے زیارت بھی کی ہے۔ یہ قرآن پاک موصوف کے داداجان کے بھائی جناب شیخ غلام سرور نے اپنی زندگی کے آخری ایام میں ۳۴-۱۹۳۳ عیسوی میں شاہجوراسی میں سپرد کیا تھا جو ۸۷۸ صفحات پر مشتمل ہے اور اس کی لمبائی ساڑھے نوانچ اور چوڑائی چھ انچ ہے۔ میری یہ دلی آرزو ہے کہ یہ بابرکت قرآن پاک بھی آپ رحمتہ اللہ علیہ کی آل واولاد کے ہر گھر میں موجود ہو جیسا کہ آپ رحمتہ اللہ علیہ کے مکتوبات شریف موجود ہیں۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# بلغ العلیٰ بکمالہ
# کشف الدجیٰ بجمالہ
# حسنت جمیع خصالہ
# صلوا علیہ وآلہ



حضرت شیخ سعدی رحمۃ اللہ علیہ کی شہرہ آفاق رباعی کا ترجمہ و مفہوم

حضور سلطان الصادقین، امام المطہرین، سید المرسلین، رحمت للعالمین، محبوب رب العالمین، شہ لولاک علیہ الصلوٰۃ والتسلیم اپنے کمالِ نبوت سے انتہائی بلندیوں پر فائز ہوئے۔ کفر والحاد کی عمیق ظلمتوں کو اپنے حسن وجمال کے مسحور کن جلوؤں سے ناپید فرمایا۔

آپ کے تمام اسوۂ حسنہ نہایت عمدہ و بے مثال اور مشعل رشد و ہدایت ہیں۔ آپ اور آپ کی پاکیزہ آل کو ہر لحظہ درود و سلام کے انمول نذرانے مبارک ہوں۔

فقیر حقیر سگِ دربار دستگیر ساجد جاوید اکبر قادری

# مہرِ نبوت آنحضرت محمد صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم بقدرِ شمائلہٖ و اسمائہٖ




صلی اللہ تعالیٰ علیہ وعلیٰ آلہٖ و اصحابہٖ و بارک وسلم

# فرمان والاشان جناب رسول مقبول بنام سلطان مقوقس



| |
|---|
| بسم الله الرحمن الرحيم ○ من محمد عبد الله ورسوله الى المقوقس عظيم القبط سلام |
| على من اتبع الهدى. اما بعد فاني ادعوك بدعاية الاسلام اسلم تسلم يؤتك الله اجرك |
| مرتين فان توليت فعليك اثم القبط. يا اهل الكتاب تعالوا الى كلمة سواء بيننا و |
| بينكم الا نعبد الا الله ولا نشرك به شيئا ولا يتخذ بعضنا بعضا اربابا من دون الله |
| فان تولوا فقولوا اشهدوا بانا مسلمون ○ |

## نامۂ مبارک کی اصل

یہ اس مبارک خط کا چربہ ہے جسکو جناب سرور کائنات صلی اللہ علیہ وسلم نے سنہ ۷ ہجری میں حاطب بن ابی بلتعہ [illegible] کے ہاتھ مصر میں قبط کے بادشاہ مقوقس کے پاس ارسال فرمایا تھا۔ چند سال ہوئے ایک فرانسیسی سیاح نے [illegible] مصر کے شہروں میں سے ایک کے گرجا میں ایک قبطی راہب کے پاس سے خریدا تھا اور سلطان عبدالمجید خان والی دولت عثمانیہ کی خدمت میں لیکر حاضر ہوا اور ہدیۃً پیش کیا۔ سلطان نے اسے نہایت حفاظت سے دیگر تبرکات نبویہ کے ساتھ قسطنطنیہ میں رکھنے کا حکم صادر فرمایا۔ قسمت سے اسکا عکس ہندوستان میں بھی پہونچا اور اسکا ایک عکس ہم کو بھی بذریعہ وصول ہوئی ہے برادران اسلام اور خیرخواہی مسلمانان اسکا چربہ لیکر شائع کیا ہے اور نقل مطابق اصل لکھنے کی یہانتک کوشش کی گئی کہ کاغذ کے شکن تک بھی چربہ میں لے گئے اسکے نیچے موجودہ عربی خط میں وہی عبارت درج کر دی ہے۔ والسلام

# نقشِ پاۓ مُبارک حضُورِ اکرم

صَلَّی اللّٰہُ عَلَیہِ وَآلِہٖ وَسَلَّمْ بِقَدرِ حُسنِہٖ وَجَمَالِہٖ وَکَمَالِہٖ وَاَھلِہٖ



بر زمینے کہ نشانِ کفِ پائے تو بود ‌ ‌ سالہا سجدۂ صاحب نظراں خواہد بود

(جس زمین پر آپ صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کے پاؤں مُبارک کا نشان ہو گا، سالہا سال اُس پر اہلِ نظر کا سجدہ ہوتا رہے گا)

بشکریہ جناب رزاقی صاحب

بسعی۔ الحاج صاحبزادہ محمّد سلیم شامی نقشبندی عُفی عنہٗ

بسم اللہ الرحمن الرحیم

لا الٰہ الا اللہ محمد رسول اللہ



تسبیح مبارک

تسبیح مبارک قبلہ عالم تاج العارفین قطب الاقطاب حضرت عبدالنبی شامی نقشبندی نوّر اللہ مرقدہٗ۔ جو مولف کے پاس محفوظ ہے

حضرات نقشبندیہ احسنیہ مجددیہ بنوریہ

# شجرۂ طریقت

بسم اللہ الرحمن الرحیم ✵ الم تر کیف ضرب اللہ مثلا کلمۃ طیبۃ کشجرۃ طیبۃ اصلھا ثابت وفرعھا فی السماء ۔ تؤتی اکلھا کل حین باذن ربھا ویضرب اللہ الامثال للناس لعلھم یتذکرون

یا حبذا عبد النبی معطیرہ



(۴) وَ صَلِّ عَلٰى رَسُوْلِكَ خَيْرِ خَلْقٍ
عَلَى الْخُلَفَاءِ وَالصَّحْبِ الْعَوَالِ

صلوٰۃ بھیج اپنے رسول صلی اللہ علیہ وسلم کے اوپر جو بہترین مخلوق ہیں اور رحمت ہو اُوپر خلفائے کرامؓ اور صحابہؓ پر جو بلند ہیں۔

(۵) وَلَوْلَاهُ لَمَا خُلِقَ الْبَرَايَا
مُحَمَّدٌ مُجْتَبٰى خَيْرُ الْخِصَالِ

اگر نبی پاک صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نہ ہوتے تو مخلوقات پیدا نہ کی جاتی۔ محمدؐ پاک بہت ہی زیادہ فضیلتوں والے ہیں۔

(۶) وَ صِدِّيْقٍ وَّ فَارُوْقٍ عَلِيٍّ
وَ عُثْمَانِ غَنِيٍّ ذِالنَّوَالِ

اور جناب صدیق اکبر، جناب فاروق اعظم، جناب عثمان غنی اور جناب علی (رضی اللہ عنہم) پر رحمت فرما، جو صاحب عطا ہیں۔

(۷) صَلٰوةً دَائِمًا اَبَدًا سَلَامًا
لِاَهْلِ الْبَيْتِ هُمْ خَيْرُ الْاَهَالِ

اہل بیعت کرام رضوان اللہ علیہم اجمعین پر ہمیشہ ہمیشہ صلوٰۃ وسلام ہو، جن کی عظمت مُسلّمہ ہے۔

(۸) بِبَرَكَةِ سَيِّدِ الْكَوْنَيْنِ اَبَدًا
وَقِنِيْ مَسْلَكَ السُّبُلِ الضَّلَالِ

نبی پاک صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم (جو سردار ہیں دونوں جہانوں کے سید و سردار ہیں) کے صدقہ میں مجھے گمراہی کے راستے سے ہمیشہ بچائیو!

(۹) وَبِسِلْسِلَةُ مَشَائِخُ الطَّرِيْقَةِ
عَلٰی تَرْتِیْبِ عِقْدٍ کَاللَّدَال

مشائخ طریقت کا سلسلہ ترتیب کے اعتبار سے موتیوں کے ہار کی مانند ہے۔

(۱۰) فَسَلْمَانٌ تَشَبَّثَ ذَیْلِ صِدْقٍ
صِدِّیْقٍ کَامِلِ الْاَوْصَافِ عَالِیْ
صِدِّیْقٍ کَامِلٍ مِنْ غَیْرِ اٰل

حضرت سلمان (فارسی) رضی اللہ تعالےٰ عنہ نے سچائی کے دامن کو مضبوطی سے تھاما،
صدیق رضی اللہ تعالےٰ عنہ کامل اور اعلیٰ اوصاف والے ہیں۔
—— صدیق کامل ہیں، بغیر آل کے ——

(۱۱) وَبِسَلْمَانَ مَلَّ الْاَرْضُ عَدْلاً
تَلَا لَاَ نُوْرُهُ بَدْرَ الْکَمَال

حضرت سلمان فارسی رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے زمین پر عدل قائم کیا۔ اُن کا نور چودھویں کے چاند کی طرح چمکتا ہے۔

(۱۲) فَسَلْمَانٌ جَلِیْلُ الْقَدْرِ شَرَفاً
لِاَهْلِ الْخَیْرِ طَلَباً کَالْمِثَال

حضرت سلمان فارسی رضی اللہ تعالیٰ عنہ شرافت کے اعتبار سے جلیل القدر ہیں، اور خیر طلب کرنے والوں کے لئے روشن چراغ ہیں۔

(۱۳) مُحَمَّدُ قَاسِمٍ بَحْرُ الْعَطَایَا
وَحَضْرَةُ جَعْفَرٍ عَلَمُ الْمَعَال

حضرت محمدؒ قاسم رضی اللہ عنہ بحرِ عطا ہیں اور حضرت جعفر صادق رضی اللہ تعالیٰ عنہ علمؒ حق کو بلند رکھنے والے ہیں۔

(۱۴) وَفِیْ بُسْتَانَ حَضْرَتُ بَایَزِیْدِ
لِکُلِّ طَالِبٍ بَحْرُ النَّوَال

حضرت بایزید بسطامی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کے باغ میں ہر طلب رکھنے والے کے لئے بحرِ عطا ٹھاٹھیں مار رہا ہے۔

(۱۵) وَفِیْ خَرْقَانَ حَضْرَتُنَا اَبُوالْحَسَن
بَاَنْوَارٍ تَلَاْ لَأَ کَاللَّآل

اور حضرت ابوالحسن رحمۃ اللہ علیہ کا نور خرقان میں موتیوں کی طرح چمک رہا ہے۔

(۱۶) سَقٰی فَیْضاً وَّفِیْ حَزْناً سَفِیْناً
وَبَا الْکِبْرِیْتِ اَحْمَرَ لَا مِثَالِ

فیض پہنچاتے ہیں اور غم سے بچاتے ہیں اور گویا وہ سُرخ گندھک کی طرح ہیں۔

(نوٹ: دُعائے حزب البحر کو کبریت احمر کہا گیا ہے)

(۱۷) هُوَ الْغَوْثُ الْاَجَلُّ بِلَا کَلَامٍ
لِاَهْلِ الْخَیْرِ بَحْرٌ لَا زَوَالِ

کوئی شک نہیں، وہ بہت بڑے غوث ہیں اور اہلِ خیر کے لئے بحرِ لازوال ہیں۔

(۱۸) وَشَیْخُ اَحْمَدِیْ وَالشَّیْخُ مَنْصُوْر
کِلَا الشَّیْخَیْنِ کَالْبَدْرِ الْکَمَالِ

میرے شیخ احمد اور شیخ منصُور (رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہما) دونوں چودہویں رات کے چاند کی طرح ہیں۔

(۱۹) وَحَضْرَتُ فَارِمِیْدِیْ وَّ یَعْقُوْبُ
وَعَبْدُ الْخَالِقِ الْفَضْلُ الْکَمَالِ

حضرت بوعلی فارمیدی، حضرت یعقوب اور حضرت عبدالخالق (رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہم)

بہت ہی زیادہ فضیلت والے ہیں۔

(۲۰) مُحَمَّد عَارِفِ دِیْوگَرِیِ
وَّ مَحْمُوْدِ بِخَیْرٍ لَّازَوَالِ

حضرت محمد عارف ریوگری اور محمود فغنوی (رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہما) خیرِ لازوال ہیں۔

(۲۱) وَسَمَّاسُ اِلیٰ مِیْرِ کَلَالٍ
ھُمَا کَالْبَحْرِ زَخَّارِ النَّوَالِ

حضرت بابا سماسی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ (سماس) سے لیکر سیّد امیر کلال تک عطاؤں کے بہت بڑے سمندر ہیں۔

(۲۲) بَہَاءُ الدِّیْنِ وَالدُّنْیَا نَقْشْبَنْدِ
بِحَارُ الْفَیْضِ جَارٍ لَّا زَوَالِ

حضرت جناب سیّد بہاؤالدین نقشبندی رحمۃ اللہ علیہ دنیائے نقشبندیت میں فیض کے ہمیشہ جاری رہنے والے سمندر ہیں۔

(۲۳) وَیَعْقُوْبُ وَّ اَمْرَارہ زُبَیْرہ
وَ دُرْوِیْشٌ کَدُرٍّ لَّا مِثَالِ

حضرت یعقوب اور حضرت احرار، زبیر اور حضرت درویش (رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہما) بے مثال موتیوں کی طرح ہیں۔

(۲۴) وَحَضْرَتُ بَاقِیْ بِاللّٰہِ بَحْرہ
مِنَ الْاَبْحَارِ ھِنْدٍ لَّا زَوَالِ
مِنَ الْاَبْحَارِ فَیْضٍ لَا زَوَال
مِنَ الْاَبْحَارِ مَعْنیً لَا زَوَال

حضرت باقی باللہؒ ہندوستان کے سمندر ہیں، جو ہمیشہ کے لئے جاری ہیں۔

۳۲۹۱۹

فیضانِ عام کے لازوال سمندر ہیں

معرفت کے لازوال سمندر ہیں

۲۵ مُجَدِّدُ اَلْفِ ثَانِي شَيْخ اَحْمَدْ

مُجَدِّدُ اَلْفِ ثَانِ شَيْخ سَرهَنْد

مُجَدِّدِ دِيْنِ اَحْمَدَ بِالْكَمَالِ

جناب حضرت مجدد الف ثانیؒ ہیں شیخ احمدؒ۔ مجدد الف ثانیؒ ہیں شیخ سرہند (رحمۃ اللہ علیہ) دین احمد صلّی اللہ علیہ وسلّم کے باکمال مجدد ہیں۔

۲۶ فَحَضْرَةُ شَيْخِنَا الْاٰدَمْ بِنُوْرِيْ

رَاٰي خَلْقاً بِفَيْضٍ كَالزُّلَالِ

اور ہمارے شیخ حضرت آدم بنوری رحمۃ اللہ علیہ کو مخلوقات کو پوری طرح فیض بانٹتے دیکھا ہے۔

۲۷ وَحَضْرَةُ شَاهْ شَرِيْفٍ مُتَّقِيٍ

لَهُ شَرَفٌ كَاَعْلَامِ الْجِبَالِ

هُدٰي خَلْقاً كَاَعْلَامِ الْجِبَالِ

حضرت محمد شریف متقی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ عزت و شرف میں پہاڑوں کی طرح بلند ہیں۔ مخلوقات کے لئے کوہِ ہدایت ہیں۔

۲۸ وَحَضْرَتُ شَيْخ عَبْدِ اللّٰهِ سلطانپوری

كَبَحْرٍ زَاخِرٍ دُرَرَ اللّٰهِ لِيْ

حضرت شیخ عبد اللہ سلطانپوری رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ گنج جواہرات اور موتیوں کا ہار ہیں۔

۲۹ فَشَيْخ طَاهِره غَوْثُ الْعَوَالَمْ

غَاثَ الْخَلْقَ بِالْاَعْلٰي الْكَمَالِ

جناب حضرت شیخ سید محمد طاہر رحمۃ اللہ علیہ غوث عالم ہیں۔ مخلوقات کی رہنمائی میں کمال درجہ محنت کرتے ہیں۔

(۳۰) هُوَ الْبَحْرُ الْخِضَمُّ لِفَيْضِ آدَمَ
وَخِضْرُ نَجَاةٍ حَوْمَاةِ الضَّلَالِ

وہ سمندر ہیں اور فیض دینے والے لوگوں کے خضر راہ ہیں۔ آدمیت کے لئے (گمراہی کے راستہ سے بچانے والے ہیں۔)

(۳۱) وَتَاجُ الْعَارِفِيْنَ عَبْدُ النَّبِيِّ
وَمُعَطِّرُ النَّبِيِّ بِلَا مِثَالِ

جناب حضرت عبدالنبی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ تاج العارفین ہیں اور نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے ایسے عطر لگانے والے ہیں، جس کی مثال نہیں۔

(۳۲) لِبَلْدَةِ شَامِ چَوْرَاسِیْهِ فَخَارَه
لِبِنْلِ الْهِنْدِ كَالْبَدْرِ الْكَمَالِ

شام چوراسی شہر کے لئے فخر ہیں اور ہندوستان کی چودھویں کے چاند کی روشنی ہیں۔

(۳۳) مُحَمَّدُ شَهْرِيَارِ الْمُلْكِ مَقِيٌّ
تَلَمَّذَ بِالْفُيُوْضَاتِ الْكَمَالِ

حضرت محمد شہریار ملک حقیقتاً بہت زیادہ فیض حاصل کرنے والے شاگرد ہیں۔

(۳۴) بِحَضْرَتِنَا كَلِيْمُ اللهِ خُصَّتْ
كُنُوْزَ الْكَشْفِ بِالْفَخْرِ الْكَمَالِ

ہمارے حضرت کلیم اللہ خاص کر کشف کے خزانے ہیں اور ہم یہ کمال فخر سے کہتے ہیں۔

(۳۵) غُلَامُ رَسُوْلِهٖ مَعْنًى وَّحُكْمًا
هُوَ الْقُطْبُ الْمُسَلَّمُ لَا زَوَالِ

حضرت غلام رسول رحمۃ اللہ علیہ واقعی مسلمانوں کے ہمیشہ ہمیشہ کے لئے قطب ہیں۔

(۳۶) مُحَمَّد بَحْرَ یَابِ الْاَصْلِ مَعْنیً
وَ قُطْبُ الدِّیْنِ اَحْمَدَ لَامِثَالِ

محمدؐ پانے والے ہیں حقائق کے اور احمد بے مثل قطب دین ہیں۔

(۳۷) مُحَمَّدُ فَیْضُیَابٍ فِی الْعَوَالِمْ
مُحَمَّدُ فَتْحُیَابٍ لَا زَوَالِ

محمدؐ فیض یاب جہانوں میں، محمدؐ فتح یاب ہیں ہمیشہ ہمیشہ

(۳۸) غُلَامِ نَقْشْبَنْدِ دِیْنِ اَحْمَدْ
تَکَرَّمَ بِالْکَمَالَاتِ الْعَوَالِ
تَکَرَّ بِالْکَرَامَاتِ الْکَمَال

غلام نقشبند دین احمد اعلٰے کمالات والے اور مکرم ہیں۔ کرامات وافرہ سے مکرم ہیں۔

(۳۹) بِحَضْرَتِنَا غُلَامِ رَسُوْلِ حَقٍّ
لِعَبْدِ الْحَقِّ فَخْرٌ لَا زَوَال

ہمارے پیر حضرت غلام رسول رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ صاحب مرتبہ ہیں۔ حق کے بندے اور ہمیشہ ہمیشہ کے لئے فخر ہیں۔

(۴۰) طُفَیْلِ جُمْلَۃِ الْحَضَرَاتِ لِلّٰہِ
اَغِثْ یَا سَیِّدَ السَّادَاتِ عَال

تمام حضرات کا صدقہ اے سرداروں کے سردار اللہ کے لئے ہماری مدد فرما۔

(۴۱) طُفَیْلِ سَیِّدِ الْکَوْنَیْنِ شَرَفاً
طُفَیْلِ سَیِّدِ الثَّقَلَیْنِ شَرَفاً

تقبل منی مجری داستوال

وَآخِرُ دَعْوانَا اَنِ الْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰالَمِیْنَ!

سیدالکونینؐ کی عظمت کے صدقہ میں اس سائل عاجز کی مرادیں پوری فرما۔ اور طفیل سیدالثقلینؐ کی عزت کے واسطے۔

عطیّہ

الحاج صاحبزادہ فیض الرحمٰن شامی

پسر

صاحبزادہ مُبارک منذشامی



بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# شجرۂ سلسلۂ نقشبندیہ احسنیہ

| نمبر شمار | اسمائے گرامی | تاریخ وصال معہ دن — مطابق ہجری | تاریخ وصال معہ دن — مطابق عیسوی | مقام مزار شریف | عمر مبارک ہجری سال |
|---|---|---|---|---|---|
| ۱ | فخرُالانبیاء رسالت مآب سرورِ کائنات رسُولِ مقبُول حضرت مُحمّد صلّی اللہ علیہ وسلّم | دوشنبہ ۱۲ ربیع الاوّل ۱۱ھ | پیر ۸ جون ۶۳۲ء | مسجد نبوی مدینہ منورہ | ۶۳ |
| ۲ | حضرت امیر المومنین سیدنا ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ | سہ شنبہ ۲۲ جمادی الآخر ۱۳ھ | منگل ۱۶ اگست ۶۳۴ء | مسجد نبوی مدینہ منورہ | ۶۳ |
| ۳ | حضرت سلمان فارسی رضی اللہ عنہ | سہ شنبہ ۷ جمادی الثانی ۳۵ھ | منگل ۴ فروری ۶۵۴ء | مدائن عراق | ۲۵۰ |
| ۴ | حضرت امام قاسم بن مُحمّد بن ابوبکر رضی اللہ عنہم | سہ شنبہ ۲۴ جمادی الاول ۱۰۸ھ | منگل ۱۲ دسمبر ۷۱۹ء | جنت البقیع مدینہ منورہ | ۸۴ |
| ۵ | حضرت خواجہ سیدنا امام جعفر صادق رضی اللہ عنہ | جمعہ ۱۵ رجب المرجب ۱۴۸ھ | جمعہ ۶ ستمبر ۷۶۵ء | جنت البقیع مدینہ منورہ | ۶۶ |
| ۶ | سُلطان العارفین حضرت بایزید بسطامی قُدّس سرہٗ العزیز | چہارشنبہ ۱۵ شعبان المعظم ۲۶۱ھ | بدھ ۲۵ مئی ۸۷۵ء | بُسطام ایران | ۷۴ |
| ۷ | حضرت خواجہ ابوالحسن خرقانی قُدّس سرُّہٗ العزیز | شنبہ ۱۵ رمضان المبارک ۴۲۵ھ | ہفتہ ۳ اگست ۱۰۳۴ء | خرقان ایران | ۱۱۲ |
| ۸ | حضرت خواجہ ابوالقاسم گرگانی قُدّس سرُّہٗ العزیز | سہ شنبہ ۲۳ صفر ۴۵۰ھ | منگل ۲۱ اپریل ۱۰۵۸ء | طوس ایران | ۱۰۲ |
| ۹ | حضرت خواجہ ابوعلی فارمدی طُوسی قُدّس سرُّہٗ العزیز | جمعہ ۴ ربیع الاوّل ۵۱۱ھ | جمعہ ۶ جولائی ۱۱۱۷ء | طوس، مشہد ایران | ۱۴۳ |
| ۱۰ | حضرت یعقوب یوسف ہمدانی قُدّس سرہٗ العزیز | شنبہ ۲۰ رجب المرجب ۵۳۵ھ | ہفتہ یکم مارچ ۱۱۴۱ء | مرو روس | ۹۴ |
| ۱۱ | حضرت خواجہ عبدالخالق غجدوانی قُدّس سرُّہٗ العزیز | جمعہ ۱۲ ربیع الاول ۵۷۵ھ | جمعہ ۱۷ اگست ۱۱۷۹ء | غجدوان روس | ۱۴۰ |
| ۱۲ | حضرت خواجہ مُحمّد عارف ریوگری قُدّس سرُّہٗ العزیز | سہ شنبہ یکم شوال ۶۱۶ھ | منگل ۱۰ دسمبر ۱۲۱۹ء | ریوگر، بخارا روس | ۱۶۴ |

| نمبر شمار | اسمائے گرامی | تاریخ وصال معہ دن — مطابق ہجری | تاریخ وصال معہ دن — مطابق عیسوی | مقام مزار شریف | عمر مبارک ہجری سال |
|---|---|---|---|---|---|
| ۱۳ | حضرت خواجہ محمود انجیر فغنوی قدس سرہٗ العزیز | دوشنبہ ۱۷ ربیع الاول<br>۷۱۷ھ | پیر ۳۰، مئی<br>۱۳۱۷ء | انکنہ<br>روس | ۸۸ |
| ۱۴ | حضرت خواجہ عزیزان شاہ علی رامتینی قدس سرہٗ العزیز | سہ شنبہ ۲۷ رمضان المبارک<br>۷۲۱ھ | منگل ۲۰، اکتوبر<br>۱۳۲۱ء | خوارزم<br>روس | ۹۰ |
| ۱۵ | حضرت خواجہ محمد بابا سماسی قدس سرہٗ العزیز | چہار شنبہ ۱۰ جمادی الآخر<br>۷۵۵ھ | بدھ ۲، جولائی<br>۱۳۵۴ء | سماس۔ بخارا<br>روس | ۱۵۰ |
| ۱۶ | حضرت خواجہ شمس الدین سید میر کلال قدس سرہٗ العزیز | پنجشنبہ ۱۳ جمادی الآخر<br>۷۷۲ھ | جمعرات ۲ جنوری<br>۱۳۷۱ء | سوخار۔ بخارا<br>روس | ۱۰۶ |
| ۱۷ | شیخ المشائخ حضرت خواجہ بہاء الدین نقشبند قدس سرہٗ العزیز | دوشنبہ ۲ ربیع الاول<br>۷۹۱ھ | پیر یکم مارچ<br>۱۳۸۹ء | بخارا<br>روس | ۷۳ |
| ۱۸ | حضرت مولانا یعقوب چرخی قدس سرہٗ العزیز | شنبہ ۵ صفر المظفر<br>۸۵۱ھ | ہفتہ ۲۲، اپریل<br>۱۴۴۷ء | قصبہ بلغنور<br>مادرالنہر۔ روس | ۲۰۴ |
| ۱۹ | حضرت خواجہ ناصر الدین عبید اللہ احرار قدس سرہٗ العزیز | شنبہ ۲۹ ربیع الاول<br>۸۹۵ھ | ہفتہ ۲۰، فروری<br>۱۴۹۰ء | سمرقند<br>روس | ۸۸ سال<br>۷ ماہ |
| ۲۰ | حضرت مولانا محمد زاہد وخشی قدس سرہٗ العزیز | چہار شنبہ یکم ربیع الاول<br>۹۳۶ھ | بدھ ۳، نومبر<br>۱۵۲۹ء | وخش<br>ایران | ۹۲ |
| ۲۱ | حضرت خواجہ درویش محمد قدس سرہٗ العزیز | پنجشنبہ ۱۸ محرم الحرام<br>۹۷۰ھ | جمعرات ۱۷، ستمبر<br>۱۵۶۲ء | موضع اسفرار<br>خراسان | ۱۵۷ |
| ۲۲ | حضرت مولانا خواجگی امکنگی قدس سرہٗ العزیز | چہار شنبہ ۲۲ شعبان المعظم<br>۱۰۰۸ھ | بدھ ۲۶، فروری<br>۱۶۰۰ء | موضع امکنگ<br>نزد بخارا۔ روس | ۱۰۲ |
| ۲۳ | کامل اکمل حضرت سید رضی الدین محمد باقی المعروف بہ خواجہ باقی باللہ قدس سرہٗ العزیز | یک شنبہ ۲۵ جمادی الآخر<br>۱۰۱۲ھ | اتوار ۳۰، نومبر<br>۱۶۰۳ء | دہلی<br>بھارت | ۴۴ |
| ۲۴ | امام ربانی مجدد الف ثانی غوثِ صمدانی حضرت شیخ احمد فاروقی المعروف بہ سرہندی قدس سرہٗ العزیز | سہ شنبہ ۲۸ صفر المظفر<br>۱۰۳۴ھ | منگل ۳۰، نومبر<br>۱۶۲۴ء | سرہند شریف<br>بھارت | ۶۲ سال<br>۴ ماہ<br>۱۴ دن |
| ۲۵ | قطبُ الاقطاب سید آدم بنوری قدس سرہٗ العزیز | جمعہ ۱۳، شوال<br>۱۰۵۳ھ | جمعہ ۱۹، جنوری<br>۱۶۴۴ء | جنت البقیع<br>مدینہ منورہ | ۷۴ |
| ۲۶ | غوثِ زمان حضرت محمد شریف متقی شاہ آبادی قدس سرہٗ العزیز | ۱۰۸۳ھ | ۱۶۷۲ء | موضع شاہ آباد<br>انبالہ، بھارت | ۶۲ |
| ۲۷ | سلطان العارفین حضرت حاجی عبد اللہ سلطانپوری قدس سرہٗ العزیز | ۱۰۰۶ھ | ۱۵۹۸ء | سلطانپور<br>بھارت | ۱۴۰ |

| نمبر شمار | اسمائے گرامی | تاریخ وصال معہ دن مطابق ہجری | تاریخ وصال معہ دن مطابق عیسوی | مقام مزار شریف | عمر مبارک ہجری سال |
|---|---|---|---|---|---|
| ۲۸ | قطب عالم حضرت حاجی سید محمد طاہر عالمپوری قُدّس سرہٗ العزیز | دو شنبہ ۱۷ جمادی الاوّل ۱۱۱۹ھ | منگل ۱۵ اگست ۱۷۰۷ء | عالمپور ضلع ہوشیارپور بھارت | ۱۱۸ |
| ۲۹ | تاج العارفین قطب الاقطاب حضرت شیخ عبدالنبی شامی قُدّس سرہٗ العزیز | چہارشنبہ ۲۲ ربیع الاوّل ۱۱۴۶ھ | بدھ ۲۲ اگست ۱۷۳۳ء | شامچوراسی ضلع ہوشیارپور بھارت | ۱۱۷ سال ۵ ماہ ۲۳ دن |

## خلفائے تاج العارفین قطب الاقطاب حضرت شیخ عبدالنبیؐ شامی نقشبندی قُدّس سرہٗ العزیز

(۱) فضیلت مآب حضرت شیخ علی احمد سہارنپوری قُدّس سرہٗ العزیز۔
(۲) اشرف الاخوان حضرت میاں محمد اشرف قُدّس سرہٗ العزیز۔
(۳) حضرت حافظ محمد مکمّل قُدّس سرہٗ العزیز۔
(۴) حضرت میاں محمد قاسم قُدّس سرہٗ العزیز۔
(۵) فضیلت مآب حضرت شیخ عبدالہادی قُدّس سرہٗ العزیز
(۶) حضرت میاں محمد شہریار قُدّس سرہٗ العزیز۔
(۷) حضرت مولانا جان محمد جالندھری قُدّس سرہٗ العزیز۔
(۸) حضرت شیخ عاشق محمد جالندھری قُدّس سرہٗ العزیز۔
(۹) حضرت حافظ محمد حسین قُدّس سرہٗ العزیز
(۱۰) حضرت الحاج صاحبزادہ محمد سلیم شامی نقشبندی

اسمائے پاک باری تعالےٰ

لا الٰہ الا اللہ محمد رسول اللہ

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| ھو اللہ | الذی لا الٰہ | الا ھو | الرحمٰن | الرحیم | الملک |
| القدوس | السلام | المؤمن | المھیمن | العزیز | الجبار |
| المتکبر | الخالق | البارئ | المصور | الغفار | القھار |
| الوھاب | الرزاق | الفتاح | العلیم | القابض | الباسط |
| الخافض | الرافع | المعز | المذل | السمیع | البصیر |
| الحکم | العدل | اللطیف | الخبیر | الحلیم | العظیم |
| الغفور | الشکور | العلی | الکبیر | الحفیظ | المقیت |
| الحسیب | الجلیل | الکریم | الرقیب | المجیب | الواسع |





الحکیم الودود المجید الباعث الشہید الحق

الوکیل القوی المتین الولی الحمید المحصی

المبدی المعید المحیی الممیت الحی القیوم

الواجد الماجد الواحد الاحد الصمد القادر

المقتدر المقدم المؤخر الاول الآخر الظاہر

الباطن الوالی المتعال البر التواب المنتقم

العفو الرؤف مالک الملک ذوالجلال والاکرام المقسط الجامع

الغنی المغنی المانع الضار النافع النور

الہادی البدیع الباقی الوارث الرشید الصبور



اسمائے پاک صلی اللہ علیہ وسلم




# لا الٰہ الا اللہ محمد رسول اللہ

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| محمد | احمد | حامد | محمود | قاسم | عاقب |
| فاتح | شاہد | حاشر | رشید | مشہود | بشیر |
| نذیر | داعی | شافی | ہادی | مہدی | ماحی |
| منجی | ناہی | رسول | نبی | امی | تہامی |
| ہاشمی | ابطحی | عزیز | حریص علیکم | رؤف | رحیم |
| طٰہٰ | مجتبیٰ | طس | مرتضیٰ | حم | مصطفیٰ |
| یس | اولی | مزمل | ولی | مدثر | متین |
| مصدق | طیب | ناصر | منصور | صاح | امر |





| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| حجازی | نزاری | قریشی | مضری | نبی التوبة | حافظ |
| کامل | صادق | امین | عبد اللہ | کلیم اللہ | حبیب اللہ |
| نجی اللہ | صفی اللہ | خاتم الانبیاء | حسیب | مجیب | شکور |
| مقتصد | رسول الرحمة | قوی | حفی | مامون | معلوم |
| حق | مبین | مطیع | رسول الراحة | اول | آخر |
| ظاہر | باطن | نبی الرحمة | یتیم | کریم | حکیم |
| خاتم الرسل | سیّد | سراج | منیر | محترم | مکرم |
| مبشر | مذکر | مطہر | قریب | خلیل | مدعو |
| جواد | خاتم | عادل | شہیر | شہید | رسول الملاحم |



بسم اللہ الرحمن الرحیم

یہ نقش حضور تاج العارفین قطب الاقطاب حضرت عبدالنبی شامی نقشبندی قدس سرہُ العزیز المعروف بہ "حضرت باباجی" رحمۃ اللہ علیہ ساکن شامچوراسی ضلع ہوشیارپور (بھارت) کا ہے۔ جوکہ آپؒ نے دفع جنّات۔ آسیب۔ سحر۔ جادو وغیرہ کے لئے تحریر فرمایا۔ جو نہایت مجرّب اور زود اثر ہے۔ لکھکر مریض کے گلے میں باندھیں۔ انشاءاللہ تعالیٰ صحت اور تندرستی حاصل ہوگی۔

یا علی ادرکنی    بسم اللہ    یا علی مدد    الرحمٰن الرحیم    یا علی ادرکنی

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم یا من لا یعلم الغیب الا ھو۔ یا من لا یدبّر الامر الا ھو۔ یا من لا یصرف السوء الا ھو

[illegible]

[illegible] ... یا ... [illegible] ... الحسن الخالقین

[illegible] ... ولا حول ولا قوۃ الا باللہ العلی العظیم وصلی اللہ علی محمد وآلہ الطیبین وعترتہ الطاہرین۔

[illegible]

اللھم صلی علی محمد وآل محمد

بسم اللہ الرحمن الرحیم

گیارہ دفعہ درود شریف پہلے اور گیارہ دفعہ بعد میں پڑھنا

اور پھر دسمائے پاک یا ری تعالے پڑھنا ایک تسبیح کرنا

اور پھر دسمائے پاک جناب رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے نام کا

ایک تسبیح کرنا

اور روزانہ صبح بعد از نماز فجر لا الہ الا انت سبحانک انی

کنت من الظلمین ۝ کی ایک تسبیح کرنا

اور روزانہ صبح بعد از نماز فجر رب زدنی میز گاہ ۝ کی ایک تسبیح کرنا

اپنی نظر کو کعبہ شریف میں رکھنا۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم

اَللّٰھُمَّ اَنْتَ الْقَادِرُ وَاَنَا الْمَقْدُوْرُ

فَمَنْ یَّدْعُ الْمَقْدُوْرُ اِلَّا الْقَادِرُ

یَا رَبُّ یَا رَبُّ یَا رَبُّ

(رَبِّ اِنِّیْ مَغْلُوْبٌ فَانْتَصِرْ)

(٢٠٢ مرتبہ)

لی خمسۃ اطفی بہا حر الوباء الحاطمہ

المصطفیٰ والمرتضیٰ وابناھما والفاطمہ

(٢ مرتبہ)

رَبِّ اِنِّیْ مَغْلُوْبٌ فَانْتَصِرْ

لِیْ خَمْسَۃٌ اُطْفِیْ بِہَا حَرَّ الْوَبَاءِ الْحَاطِمَہْ

اَلْمُصْطَفٰی وَالْمُرْتَضٰی وَابْنَاھُمَا وَالْفَاطِمَہْ

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

الٓمٓ

الٓمٓصٓ کٓھٰیٰعٓصٓ حٰمٓ عٓسٓقٓ

قٓ والقرآن المجید نٓ

والقلم وما یسطرون

۷۸۶

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ۱۰۷ | ۱۸۶ | ۱۱۰ | ۳۳۱ | ۲۷۰ |
| ۹۲ | ۱۱۰ | ۱۱۸ | ۱۲۸ | ۱۳۵ |
| ۱۵۶۱ | ۱۵۶۱ | ۱۵۶۱ | ۱۵۶۱ | ۱۵۶۱ |

مندرجہ بالا وظائف و تعویزات حضور قبلہ عالم تاج العارفین قطبُ الاقطاب حضرت عبدالنبی شامی نقشبندی نوّر اللہ مرقدہٗ نے اپنے دست مُبارک سے رقم فرمائے اور مؤلّف کو برائے اِستفادۂ عام عطا کئے۔

یہ نقش ہر حفاظت و مرض اور ہر کام کے لئے تیر بہدف اور مُجرّب ہے۔

ਡੀਅਰ ਸਲੀਮ

ਅੱਸਲਾਮਾਲੇਕਮ

ਤੁਹਾਡਾ ਪੈਗਾਮਬਰ ਯਹਾਂ ਮਿਲਾ ਖ੍ਵਾਜਾ ਗਰੀਬਨਿਵਾਜ਼
ਬਗਦਾਦ ਸ਼ਰੀਫ਼ ਗਏ ਹਨ ਮਿਲਣੇ ਤੇ ਇਤਲਾ ਹੋ ਜਾਏਗੀ
ਕਾਮ ਕਰਤੇ ਰਹੋ ਸਬ ਠੀਕ ਹੋ ਜਾਏਗਾ

ਤੁਹਾਡਾ ਭਾਈ

ਗੁਰਸ਼ਰਨ ਪ੍ਰਤਾਪ

درج بالا پیغام محترمی جناب گورشرن صاحب کو مرتبہ شہادت نصیب ہونے کے دو سال بعد مؤلف کو ۱۹۸۵ء میں عروس الاولیاء ملتان شریف سے موصول ہوا - متوفی نے حضور قبلہ عالم تاج العارفین نوّر اللہ مرقدہٗ کے مزار پُرانوار پر اٹھارہ سال متولی کے فرائض انجام دیے اور وہیں مدفن ہیں -

(ترجمہ گورمکھی)

ڈیر سلیم

اسلام علیکم آپ کا پیامبر یہاں ملا - خواجہ غریب نواز بغداد تشریف لے گئے ہیں ملنے پر اطلاع ہو جائے گی - کام کرتے رہو ، سب ٹھیک ہو جائے گا -

آپ کا بھائی
گورشرن

اللہ جل جلالہ — رسول اللہ

بسم اللہ الرحمن الرحیم

# پیش لفظ

حضرت شیخ عبدالنبی شامی نقشبندی علیہ الرحمۃ (المتوفی ۱۱۴۶ھ) کے مکتوبات شریف موسومہ بہ مجموعۃ الاسرار ایک عرصہ سے کمیاب بلکہ نایاب تھے۔ حضرت موصوف کے خانوادۂ عالی کے ایک فرزند الحاج محمّد سلیم شامی مدظلہ العالی نے دن رات ایک کر کے اُنکی ترتیب تدوین اور اشاعت کا بیڑا اٹھایا اور بحمداللہ ایک عمدہ کتاب کی شکل میں یہ طالبان حق کی نذر ہیں۔ ناشر محترم جناب محمّد سلیم شامی صاحب پر خداوند قدوس کے منجملہ بے شمار احسانات میں سے ایک یہ بھی ہے کہ اُنہیں اِس کارِ خیر کی توفیق عطا فرمائی گئی۔ "مجموعۃ الاسرار" کے حوالہ سے موصوف ایک ایسا ذریعہ اور واسطہ بن گئے ہیں کہ جس سے بندگانِ خدا کو دینی نفع اور رُوحانی سعادت میسر آئے گی۔ حضرت شامی علیہ الرحمۃ کے مکتوبات میں سلسلۂ عالیہ نقشبندیہ کے طریق سلوک پر مبنی دعوت الی الحق اور اصلاح اعمال و اخلاق نیز رُوحانی مدارج و مقامات کے حصول کے لئے بے حد مفید اور کار آمد نکات و ارشادات بیان کئے گئے ہیں ان کے مطالعہ اور سماعت سے اہلِ ایمان لوگ علیٰ قدر ظرف خیر و ہدایت سے متمتع ہوں گے۔ اِس امر میں کوئی شُبہ نہیں ہے کہ اولیاء اللہ کے اقوال، ارشادات اور ملفوظات مومن کے قلب میں عمل صالح کا جذبہ بیدار کرتے ہیں اور سینۂ سالک، انوار الٰہی اور عشق رسولِ مقبول صلّی اللہ علیہ وسلّم سے مُنوّر و معمور ہو جاتا ہے۔

حضرت شیخ عبدالنبی نقشبندی مجددی علیہ الرحمۃ نے اپنے مکتوبات میں قرآن حکیم اور احادیث نبوی صلی اللہ علیہ وسلم کے بہت سے مشہور حقائق و معارف بیان فرمائے ہیں۔ رہروانِ سلوک و معرفت کے لئے حضرت موصوف کے مکتوبات رشد و ہدایت اور اخلاقِ حسنہ کا ایک بیش بہا خزانہ ہیں۔ مضامین میں سادگی اور شگفتگی اور ادبی چاشنی بدرجہ اتم موجود ہے۔ ہر نفسِ مضمون آفاقیت سے مملو ہے اور اسطرح حضرت شامی کے ملفوظات ہر دور اور ہر خطہ میں موجود مسلمانوں کے لئے ایک روشن چراغِ ہدایت ہیں۔

مجموعۃ الاسرار کے علاوہ الحاج محمد سلیم شامی صاحب نے حضرت عبدالنبی شامی علیہ الرحمۃ کے مفصل سوانحی حالات بھی مرتب کئے ہیں جو کتابی شکل میں آپ کے زیرِ نظر ہیں۔ جن کے پڑھنے سے قارئین کو مزید فیوض و برکات حاصل ہوں گے۔

برصغیر ہند و پاکستان میں حضرت شیخ احمد سرہندی فاروقی مجدد الف ثانی رحمۃ اللہ علیہ نے تصوف کو غیر اسلامی اثرات و رسومات سے پاک کیا اور ملتِ اسلامیہ کے فکر کو ایک نئی جہت اور تازہ جلا بخشی۔ آپؒ کے خلفاء اور اہلِ سلسلہ نے اُس شمع کو آج بھی روشن کیا ہوا ہے حضرت مجدد الف ثانیؒ ہی کے ایک عظیم فکری علمبردار حضرت عبدالنبی شامیؒ تھے کہ جنہوں نے کمالِ دل بستگی اور جانکاہی سے گمراہوں کو راہِ ہدایت دکھائی اور اُن کی دنیا و عاقبت کو سنوارنے میں مردانہ وار سعی و کاوش فرمائی۔ حضرت شامیؒ کا فیض بفضلِ تعالیٰ آج بھی جاری ہے اور انشاء اللہ تعالےٰ قیامت تک رہے گا۔

دُعا ہے کہ اللہ جل شانہٗ ہم سب کو راہِ مستقیم پر چلنے کی توفیق عطا فرمائیں اور حضورِ اعلیٰ نبی اکرم سرکارِ دو عالم صلی اللہ علیہ وسلم کے عشق کی دولت سے نوازیں اور سرکار دو جہاں کی رحمت للعالمین کے طفیل اصحابہ کی محبت سے سرشار کریں اور سلف صالحین سے قلبی تعلق کی عنایت کیساتھ ابرار کیساتھ ہمیں محشور کریں۔ "آمین ثم آمین"

راجی شفاعت و غفران
سردار علی احمد خاں
صدر انجمن فلاح و بہبود، زائرین، پاکستان، لاہور

الفتح ۸ے گارڈن ٹاؤن، لاہور

بسم اللہ الرحمن الرحیم

اللہ جل جلالہ — اللہ عزوجل — الحمد للہ سبحانہ — یا حی یا قیوم — والصلوٰۃ والسلام علی نبیہ الاکمل — رسول اللہ

# عرضِ مؤلف

حدِ کرم کی حد سے بھی بڑھ کر کرم کیا
دیکھا جو میں نے اُن کی طرف بیکسی کے ساتھ

الحمد للہ وسلام علیٰ عبادہ الذین اصطفیٰ
تعریف اللہ کی، سلام اسی کے منتخب بندوں پر
خصوصاً علیٰ نبیہ محمد و آلہٖ واصحابہ اجمعین

بالخصوص اس کے نبی محمد صلی اللہ علیہ وسلم اُنکی آل اور اُنکے تمام اصحاب پر۔

ایک عمر سے ایک آرزو تھی کہ تاجُ العارفین قُطبُ الاقطاب حضرت عبدالنبی شامی نقشبندی قُدّس سرہٗ العزیز المعروف "حضرت باباجی" رحمۃ اللہ علیہ کے مکتوبات شریف بھی اسی طرح منظر عام پر آئیں، جس طرح کہ امام ربانی مُجدّد الف ثانی غوثِ صمدانی، حضرت احمد فاروقی سرہندی قُدّس سرہٗ العزیز کے ہیں تاکہ عوام وخواص اُن میں پوشیدہ اسرار و رموز سے استفادہ کرسکیں الحمد للہ میری یہ دیرینہ خواہش اللہ جلشانہٗ نے اپنے پیارے حبیب سرورِ کائنات حضرت محمد مصطفےٰ صلی اللہ علیہ وسلم کے صدقے اور حضرت تاجُ العارفین رحمۃ اللہ علیہ کے طفیل قبول فرمائی ہیں لاکھ لاکھ شکر ادا کرتا ہوں کہ اللہ تعالیٰ نے اپنے خاص فضل وکرم سے مجھ جیسے

معصیتکار اور عاصی کو یہ سعادتِ عظیم نصیب فرمائی کہ تین صدیوں بعد مکتوبات شریف منظرِ عام پر لاؤں۔ نیز مجھے یہ سعادت بھی نصیب ہوئی کہ حضرت تاج العارفین رحمۃ اللہ علیہ کی مکمل سوانح حیات و ارشادات بھی پیشِ عوام کروں۔ حضرت باباجی رحمۃ اللہ علیہ کے خاندان میں زمانہ حال میں بے شمار صاحب ثروت فرزندان موجود تھے مگر یہ حضرت تاج العارفین رحمۃ اللہ علیہ کا خاص فضل وکرم اور انعام واکرام تھا، بلکہ یہ آپؒ کی زندہ کرامت بھی ہے کہ مجھ جیسے نااہل بے سروسامان اور شکستہ پا انسان کو اس طرح اپنا بنالیا کہ میری ہر آرزو اور خواہش نہ صرف یہ کہ پوری ہوئی، بلکہ آپؒ نے میری ہر معاملہ میں رہنمائی فرمائی۔ اگر ایسے تمام واقعات ضبط تحریر کروں تو ایک ضخیم کتاب مرتب ہو جائے گی۔ مثال کے طور پر فقط ایک واقعہ تحریر ہے کہ میری بینائی کی عینک پورے بیس سال بعد ماہ ستمبر ۱۹۸۲ء میں اتر گئی اور بینائی ایسی روشن ہو گئی کہ سوئی میں دھاگہ بھی ڈال سکتا ہوں۔ حالانکہ اس وقت مؤلف کی عمر ۷۴ سال سے تجاوز کر چکی تھی۔

تاج العارفین قطبُ الاقطاب حضرت عبدالنبی شامی نقشبندی قُدّس سرہٗ العزیز نے اپنے وصال کے پورے ۲۶۱ سال بعد مؤلف کو اپنا خلیفہ مجاز مقرر کیا اور "پیارے دوست" کے لقب سے نوازا، بعین، جس طرح سلطان العارفین حضرت خواجہ بایزید بسطامی قُدّس سرہٗ العزیز نے آج سے ایک ہزار ایک سو گیارہ سال قبل اپنے وصال کے ۱۶۴ سال بعد حضرت خواجہ ابوالحسن خرقانی قدس سرہٗ العزیز کو خلیفہ مقرر کیا تھا۔ سلطان محمود غزنوی نے آپ کے پیراہن کے طفیل سومنات کا مندر فتح کیا۔ آپؒ اسی رات سلطان کی خواب میں آئے اور فرمایا کہ محمود تم نے ہمارے پیراہن کی کچھ قدر نہیں کی کہ اگر اللہ تعالیٰ سے تم چاہتے، کہ تمام کافر مسلمان ہو جائیں تو وہ سب کے سب دائرہ اسلام میں داخل ہو جاتے۔

حضرت تاج العارفین رحمۃ اللہ کی عظمت اور بزرگی اس قدر ہے کہ جتنی بھی دل میں

خیال آئے، آپ کی عظمت اور بزرگی اُس سے بہت بہت آگے ہے۔ جیسا کہ آپؒ کے مکتوبات شریف سے واضح ہوتا ہے۔

اِس تالیف میں جن جن اصحاب کی تصنیفات و تالیفات سے اِستفادہ کیا گیا ہے نیز وہ افراد اور اشخاص جن سے اِس تالیف میں مدد حاصل کی گئی۔ وہ سب میری قلبی اور دلی شکریہ کے مستحق ہیں اور بندہ اُن کا احسان مند اور بے حد ممنون ہے۔ میں دُعا کرتا ہوں کہ اللہ سبحانہٗ تعالےٰ اُن کو اجر عطا فرمائے۔ آمین!

آخر میں دست بہ دُعا ہوں کہ اللہ تعالےٰ اپنے خاص فضل و کرم سے مجھ جیسے نا اہل، ناقص اور عاصی پُر معاصی کو بھی وہ توفیق عطا فرمائے جو کہ حضرت خواجہ ابوالحسن خرقانی قُدّس سرہٗ العزیز کو عطا کی گئی تاکہ بندہ بھی حضرت تاج العارفین قطبُ الاقطاب عبدالنّبی شامی نقشبندی قُدّس سرہٗ العزیز کے مشن کو اُن کی رہنمائی میں سرانجام دے سکے اور روزِ قیامت خجل نہ ہونا پڑے۔

"آمین، ثم آمین!"

احقر العباد

الحاج صاحبزادہ محمد تسلیم شامی نقشبندی

۱۰ محرم الحرام ۱۴۰۷ ہجری مطابق

۱۴ ستمبر ۱۹۸۶ عیسوی

# حضرت سیّد المرسلین خاتم النبین شفیع المذنبین احمد مجتبیٰ محمدؐ مصطفیٰ صلّی اللہ علیہ و آلہ و سلّم

آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا شجرہ نسب حضرت اسمٰعیل علیہ السلام تک پہنچتا ہے اور ان سے اوپر حضرت شیث و آدم علیہم السلام تک جاتا ہے۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی ولادت باسعادت بارہ تاریخ ماہ ربیع الاول سال فیل میں مکہ مکرمہ میں ہوئی۔ اور سنہ سکندری سے سال ۸۸۲ آٹھ سو بیاسی تھا۔ اور بعض کے خیال میں ماہ ربیع الاول کی سترہ تاریخ بروز جمعہ طلوع آفتاب کے نزدیک ولادت باسعادت ہوی (فقیر مترجم کی تحقیق یہ ہے کہ بوقت صبح صادق ۲۲ اپریل ۵۷۱ عیسوی ولادت مبارکہ ہوئی)۔

جب آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی عمر مبارک سات سال کی ہوئی تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے دادا عبدالمطلب نے وفات پائی اور آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے چچا ابو طالب نے حضور علیہ الصلوۃ والسلام کی کفالت و تربیت کا فخر پایا۔ رب العزت نے حضرت اسرافیل علیہ السلام کو حکم دیا کہ حضور سرور کائنات صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں رہیں پس گیارہ سال کی عمر تک حضرت اسرافیل علیہ السلام ہر وقت سیّد المرسلین صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ رہے۔ اس وقت حضرت جبرئیل علیہ السلام کو حکم ہوا کہ حضور علیہ الصلوۃ والسلام صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں رہیں۔ انتیس

(۲۹) سال کی مدت حضرت جبرئیل علیہ السلام حاضر خدمت رہے ۔ لیکن حضور صلی اللہ علیہ وسلم پر ظاہر نہ ہونے دیا ۔ بعض روایات میں آیا ہے کہ حضرت اسرافیل علیہ السلام اپنی حاضری کی مدت میں چند بار حضور علیہ الصلوۃ والسلام پر ظاہر ہوئے اور ایک دو باتیں بھی کیں ۔ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم وحی اترنے سے پہلے ایک آواز سنتے تھے مگر کوئی نظر نہ آتا تھا سات سال تک روشنی سی دیکھتے تھے اور اس سے خوش ہوتے تھے ۔ جب وحی اترنے کا وقت نزدیک آیا۔ خلوت اور تنہائی پسند فرمانے لگے ۔ اور حرا نامی پہاڑ پر جو کعبہ سے دو میل دور ہے ۔ خلوت گزیں ہوتے تھے ۔ اس پہاڑ میں ایک غار ہے جسکی لمبائی چار گز ہے اور چوڑائی کم و بیش ایک گز ہے ۔ اس میں خلوت اختیار کرتے اور ذکر حق کا شغل فرماتے تھے ۔ اور کہا جاتا ہے کہ اس غار مین ان کی عبادت تفکر تھی ۔ اور تفکر کے دریا میں جہان غرق کر دیا تھا کہ ہر ایک سے مکمل طور پر منقطع ہوگئے ۔ اور حق تعالیٰ کے ساتھ انس پیدا ہوگیا جس میں ہر وقت رہتے تھے ۔ یہاں تک کہ کمال کے درجوں پر پہنچے ۔ پس صبح وشام آثار وحی چمکنے شروع ہوئے ۔ چنانچہ ہر درخت یا پتھر جس کے پاس سے گذرتے تھے ۔ فصیح زبان سے کہتا تھا ۔ السلام علیک یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ہر طرف نظر دوڑاتے تھے مگر بولنے والا نظر نہ آتا تھا ۔ اس کے بعد جب آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی عمر گرامی چالیس سال کی ہوئی ۔ ستائیسویں رجب المرجب کی صبح منصب پیمبری پر مبعوث ہوئے ۔ آنحضرت علیہ الصلوۃ والسلام حرا کے پہاڑ پر کھڑے تھے کہ اچانک ایک شخص ظاہر ہوا اور کہا خوشخبری ہو آپ کیلئے اے محمد صلی اللہ علیہ وسلم کہ میں جبرئیل ہوں اور آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی طرف بھیجا گیا ہوں ۔ اور آپ صلی اللہ علیہ وسلم خدائے بزرگ وبرتر کے رسول مقبول ہیں ۔ اسکے بعد ایک تحریر ریشم پر جس کے اطراف میں جواہر لگے تھے نکالی اور ہاتھ میں لیکر کہا اسے پڑھئے ۔ سرور کائنات صلی

اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ میں امی ہوں ۔ اور اس خط میں کوئی چیز لکھی ہوئی بھی نہیں دیکھتا ۔ پس حضرت جبرئیل علیہ السلام نے پیغمبر صلی اللہ علیہ وسلم کو آغوش میں لیکر دبایا ۔ اور کہا پڑھئے ۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا۔ میں پڑھنا نہیں جانتا ۔ حضرت جبرئیل علیہ السلام نے پھر دبایا ۔ اس طرح تین مرتبہ کیا۔ اور پھر کہا :۔

اِقْرَاْ بِاسْمِ رَبِّكَ الَّذِیْ خَلَقَ ① خَلَقَ الْاِنْسَانَ مِنْ عَلَقٍ ②

اِقْرَاْ وَرَبُّكَ الْاَكْرَمُ ③ الَّذِیْ عَلَّمَ بِالْقَلَمِ ④ عَلَّمَ الْاِنْسَانَ مَا لَمْ یَعْلَمْ ⑤

ترجمہ :۔ پڑھئے اپنے رب کے نام سے جس نے (سب اشیاء کو) پیدا کیا ۔ اسی نے انسان کو جمے ہوئے خون سے بنایا ۔ پڑھئے اور آپ کا رب بڑا کریم ہے ۔ جس نے قلم کے ذریعے علم سکھایا ۔ اس نے انسان کو وہ باتیں سکھائیں جو اسکو معلوم نہ تھیں ۔ (سورۃ: علق)

ظہور رسالت کے بعد تیرہ سال مکہ مکرمہ میں اقامت پذیر رہے ۔ اس کے بعد مدینہ شریف کو ہجرت فرمائی ۔ دس سال مدینہ منورہ میں رہے ۔ عمر شریف تریسٹھ سال ہوئی ۔ اور حضور علیہ الصلوۃ والسلام کا ارتحال پیر کے دن وقت ضحی یعنی وقت چاشت ربیع الاول کی بارہ تاریخ کو ہوا ۔ مزار مبارک حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا کے حجرہ میں بنا ۔ "سیر الابرار" میں ذکر ہے کہ رسول صلی اللہ علیہ وسلم کو معراج کی شب رب العزت نے ایک خرقہ عطا فرمایا ۔ جس کو فقر کا خرقہ (گودڑی) بھی کہتے ہیں ۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے صحابہ کرام کو بلوایا اور فرمایا کہ مجھے رب العزت نے ایک خرقہ عنایت کیا ہے اور مجھے حکم ہوا ہے کہ کسی ایک کو عطا کریں ۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے رخ انور حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی طرف کیا اور فرمایا کہ اگر خرقہ آپ کو عطا کروں تو کیا کرو گے ؟

(۱) حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے عرض کی۔ میں صدق کروں گا۔ اطاعت کروں گا۔ اور سخاوت کروں گا۔

اس کے بعد حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے رسالتمآب صلی اللہ علیہ وسلم نے پوچھا کہ اگر خرقہ آپ کو ملے تو کیا کریں گی؟

(۲) انہوں نے عرض کی میں عدل کروں گا۔ انصاف کا اہتمام کروں گا۔

پھر حضرت عثمان رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے دریافت کیا گیا کہ خرقہ آپ کو ملے تو کیا کریں گے؟

(۳) انہوں نے عرض کی میں اتفاق سے چلوں گا اور داد و دہش کروں گا۔

پھر حضرت علی کرم اللہ تعالیٰ وجہہ سے استفسار کیا گیا کہ اگر خرقہ آپ کو ملے تو کیا کریں گے؟

(۴) انہوں نے عرض کی میں پردہ پوشی کروں گا اور ربّ تعالیٰ کے بندوں کے عیب چھپاؤں گا۔

پس حضور علیہ صلوۃ والسلام نے وہ خرقہ حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو عطا کر دیا اور فرمایا کہ مجھے اللہ تعالیٰ کا فرمان تھا کہ جو یہ جواب دے گا خرقہ اس کو دینا۔

# حضرت سیدنا ابوبکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ

اسم گرامی عبداللہ۔ کنیت ابوبکر۔ لقب صدیق اور عتیق ہے۔ والد ماجد کا نام عثمان اور کنیت ابوقحافہ تھی۔ والدہ ماجدہ سلمیٰ تھی جس کی کنیت ام الخیر تھی۔ آپ قریش کی ایک شاخ بنو تیم سے تعلق رکھتے تھے۔

آپ کی ولادت باسعادت عام الفیل کے اڑھائی برس بعد ہوئی۔ رسول اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے تین سال چھوٹے تھے۔ اوائل عمر سے ہی سلیم الفطرت تھے جوان ہوکر تجارت کا پیشہ اپنایا۔ بچپن سے ہی آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے عزیز دوست تھے حبیب رسول اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اعلان نبوت فرمایا تو سب سے پہلے آپ نے ہی اسے قبول فرمایا اور ساری عمر اس کے فروغ اور تقویت کے لیے کوشاں رہے۔ ہجرت سے قبل مکہ معظمہ میں آپ نے کفار مکہ کے ہر قسم کے جور و ستم سہے مگر آپ کے ایمان میں ذرہ برابر بھی فرق نہ پڑا۔ جب مسلمان دار ارقم میں پوشیدہ نماز ادا کیا کرتے تھے تو آپ بھی ان کے ساتھ تھے اس پرآشوب دور میں آپ نے حضرت بلال رضی اللہ عنہ، حضرت عامر بن فہیرہ رضی اللہ عنہ، حضرت عمار رضی اللہ عنہ بن یاسر، حضرت مصعب رضی اللہ عنہ بن عمیر، حضرت ابو فکیہہ رضی اللہ عنہ، حضرت لبنیہ رضی اللہ عنہا، حضرت زنیرہ رضی اللہ عنہا حضرت نہدیہ رضی اللہ عنہا: حضرت ام عبیس رضی اللہ عنہا وغیرہ غلاموں اور کنیزوں کو خرید کر آزاد فرمایا۔

ہجرت کے وقت آپ آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے معتمد رفیق رہے اور آپ کے ساتھ مکہ سے مدینہ کا سفر فرمایا جب مدینہ میں مواخات کا رشتہ قائم ہوا تو آپ حضرت خارجہ بن زید انصاری رضی اللہ عنہ کے بھائی بنے۔ مدینہ منورہ کی سب سے پہلی مسجد (مسجد نبوی) کی اراضی خریدنے کی سعادت آپ کو حاصل ہوئی۔ قیام مدینہ منورہ ان غزوات میں شرکت کی۔ غزوہ بدر۔ غزوہ اُحد۔ غزوہ خندق۔ غزوہ بنی مصطلق۔ غزوہ خیبر۔ فتح مکہ غزوہ حنین۔ غزوہ موتہ۔ غزوہ ذات السلاسل۔ غزوہ تبوک وغیرہ۔ غرضیکہ ہر مشکل مقام

پر آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کے ساتھ رہے۔ حجۃ الوداع کے وقت آپ اپنے محبوب صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کے ہم رکاب تھے جب ۱۱ھ مطابق ۶۳۲ء کو

آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کا وصال ہوا تو آپ امیرالمومنین اور خلیفہ اوّل منتخب ہوئے۔ دورانِ خلافت آپ نے نہایت تحمل اور بردباری سے تمام مسائل کو سلجھایا۔ جیش اسامہ کی روانگی۔ فتنہ ارتداد کا کچلنا۔ سرکش اور باغی قبائل پر قابو پایا۔ منکرین زکوٰۃ سے نپٹنا۔ مسلیمہ کذاب کا استیصال، آپ کے عظیم الشان کارنامے ہیں۔ آپ ہی کی تبلیغ سے حضرت عثمان ذوالنورینؓ۔ حضرت عبدالرحمٰن بن عوفؓ۔ حضرت سعدؓ بن ابی وقاص۔ حضرت زبیرؓ بن العوام اور حضرت طلحہؓ بن عبیداللہ جو عشرہ مبشرہ میں تھے، ایمان لائے۔

آپ کے عہد خلافت میں مسلمانوں نے جزیرہ عرب سے نکل کر بحرین، عمان، یمن، حضر موت، حیرہ، دومتہ الجندل، کندہ وغیرہ تک فتوحات کیں قیصر روم کو سفارت بھیجی۔

رسول اکرم صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم نے فرمایا کہ اگر میں خدا کے سوا کسی کو خلیل بناتا تو ابوبکرؓ کو بناتا۔ پھر فرمایا ہم نے ہر ایک کے احسان کا بدلہ دے دیا ہے مگر ابوبکرؓ کا احسان ایسا ہے کہ اس کا بدلہ قیامت کے روز اللہ تعالیٰ ہی دے گا پھر فرمایا

مجھے ابوبکر مردوں میں سب سے زیادہ محبوب ہے۔

آپ کا نظام حکومت مثالی تھا۔ پوری مملکت کو مختلف صوبوں اور ضلعوں میں تقسیم کیا گیا۔ اور ان کے لیے علیحدہ علیحدہ حاکم مقرر کیے۔ ریاست کی آمدنی اور مصارف پر آپ کا مکمل کنٹرول تھا۔ بیت المال کا قیام۔ فوج کی تشکیل نو۔ قرآن پاک کا یکجا کرنا۔ تعزیرات اور حدود قائم کرنا۔ آپ کے بے شمار کارنامے ہیں آپ کو ان باتوں پر اولیات حاصل ہے۔

۱۔ مردوں میں سب سے پہلے آپ نے اسلام قبول کیا۔
۲۔ قرآن پاک کو سب سے پہلے آپ نے جمع کرایا۔
۳۔ قرآن پاک کا سب سے پہلے آپ نے نام مصحف رکھا۔
۴۔ آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے آپ کو اپنی حیات میں امام مقرر فرمایا اور آپ کی اقتداء میں نماز پڑھی۔
۵۔ سب سے پہلے آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے آپ کو امیر حجاج مقرر فرمایا۔
۶۔ آپ پہلے امیر المومنین ہیں۔
۷۔ اسلام میں سب سے پہلے مسجد آپ ہی کے تعاون سے تعمیر ہوئی۔
۸۔ آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے سب سے پہلے آپ کو دوزخ سے نجات کی خوشخبری سنائی۔
۹۔ ہجرت کرنے والوں میں آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے ساتھ آپ ہی تھے۔
۱۰۔ آپ عشرہ مبشرہ میں شامل ہیں۔
۱۱۔ قرآن مجید میں آپ کے فضائل پر آیات ہیں
۱۲۔ آپ افضل البشر بعد الانبیاء ہیں۔

آپ نے چار نکاح کیے ۱۔ قتیلہ بنت عبد العزیٰ ۲۔ ام رومان ۳۔ حضرت اسماءؓ بنت عمیس اور ۴۔ حضرت حبیبہ بنت خارجہ۔ اولاد میں حضرت ام رومانؓ کے بطن سے حضرت عبدالرحمٰن، حضرت اسماءؓ کے بطن سے حضرت محمدؓ بن ابوبکر تولد ہوئے۔ حضرت عائشہ صدیقہؓ حضرت عبدالرحمٰنؓ کی حقیقی ہمشیرہ تھیں۔ جواز دواج رسالتمآب میں ایک نہایت اونچا مقام رکھتی تھیں۔

آپ کا وصال ۲۲ جمادی الاخریٰ سنہ ۱۳ھ مطابق ۶۳۴ء بعمر ۶۳ سال مدینہ منورہ میں ہوا۔ حضرت اسماءؓ بنت عمیس نے غسل دیا۔ حضرت عمر فاروق رضؓ نے

نماز جنازہ پڑھائی۔ حضرت عمر فاروقؓ۔ حضرت عثمان غنیؓ۔ حضرت طلحہؓ۔ حضرت عبدالرحمٰن ابن ابوبکرؓ نے قبر میں اتر کر آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کے مرقد منور کے پہلو میں لٹا دیا کہ آپ کا سر اقدس رسولِ اکرم صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کے شانہ مبارک تک آتا ہے۔ ترجمانِ حقیقت علامہ اقبال فرماتے ہیں۔

آں امن الناس بر مولائے ما آں کلیم اولِ سینائے ما

ہمت او کشتِ ملت را چو ابر ثانی اسلام و غار و بدر و قبر

حضرت سلیمانؓ فارسی نے آپ سے ہی اخذ فیض کیا اور اس سے آگے سلسلہ چلا۔

## حضرت سلمان فارسی رضی اللہ تعالیٰ عنہ

آپ کا نسب اصفہان کے خاندان آب الملک سے ملتا ہے آپ کے والد آتش پرست تھے۔ پہلے آپ دینِ مجوس سے بیزار ہو کر دینِ موسوی میں داخل ہوئے پھر اس کو چھوڑ کر نصاریٰ مذہب اختیار کر لیا اور روم و شام میں رہبانِ نصاریٰ کی خدمت میں رہے اور اس راہ میں سخت تکالیف برداشت کیں۔ تقریباً دس مرتبہ نوبت بہ نوبت فروخت ہوئے۔ آپ کا مجوسی نام مابہ تھا مدینہ میں ایک شخص نے غلامی کا بہتان لگا کر گرفتار کر لیا اور بنی قریظہ کے ایک یہودی نے خرید لیا اور پھر ۵ھ میں یہودی کی غلامی سے بھی نجات ملی۔

اسلام میں داخل ہونے کا واقعہ اس طرح ہے آخیر راہب جس کے پاس آپ تھے مرنے لگا تو اس نے آپ کو بشارت دی کہ مدینہ میں پیغمبر آخر الزماں کی بعثت کا زمانہ قریب آگیا ہے تو ان کا دین اختیار کرنا۔ چنانچہ راہب مذکور کے مرنے کے بعد آپ نے مدینہ کی راہ لی۔ ہجرت کے بعد جب آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم جب مدینہ منورہ پہنچے تو آپ ان کی خدمتِ اقدس میں حاضر ہوئے اور اسلام

قبول کر لیا آپ کا نام سلیمان رکھا گیا۔ غزوہ خندق میں آپ ہی کے مشورہ سے خندق کھودی گئی تھی۔ مدینہ منورہ میں اللہ تعالیٰ نے آپ کے مال میں برکت دی اور آپ نے وہاں کھجوروں کا ایک باغ لگایا جس میں آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے دست مبارک سے کھجوروں کا ایک پودا موجود ہے جو پھل دے رہا ہے۔

آپ کو حضرت ابوبکر صدیقؓ سے شرف بیعت تھا آپ اصحاب صفہ میں شامل تھے دن رات کا بیشتر حصہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی صحبت اور خدمت میں ہی بسر ہوتا تھا۔ جس سے آپ نے علوم دینی و معارف کا قرینہ حاصل کیا اور آپ کے خصوصی مقرب بنے۔ آپ کی شان میں ایک حدیث بھی ہے۔ رسول اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا۔ کہ "سلیمان رضی اللہ عنہ ہمارے اہل بیت سے ہے"!

حضرت علی کرم اللہ وجہہ فرمایا کرتے تھے کہ سلیمانؓ علم و حکمت میں لقمان حکیم کا ہم پلہ ہے۔

امیر المومنین حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ کے زمانہ میں آپ مدائن کے گورنر تعینات کیے گئے۔

مصنف "طبقات الصوفیہ" علامہ عبدالوہاب شعرانی لکھتے ہیں کہ جب آپ کا وظیفہ آتا تھا تو اس کو کھڑے کھڑے خیرات کر دیتے تھے اور خود مزدوری کر کے کھاتے تھے۔ گورنری کے دوران آپ کو پانچ ہزار درہم سالانہ ملتے تھے پہلے کوئی مکان نہ تھا جب مکان بنایا تو اس کی یہ حالت تھی کہ کھڑے ہوں تو سر چھت کو جا لگتا تھا۔ بعض لوگ مزدور سمجھ کر سامان بھی اٹھوا لیتے اور معلوم ہونے پر معذرت کرتے

رسول اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا کہ سابقین چار ہیں۔

میں سابق عرب ہوں

صہیبؓ سابق روم

سلیمانؓ سابق فارس

اور بلالؓ سابق حبشہ

آپ فرماتے ہیں :۔ تعجب ہے طالب دنیا پر جس کو موت طلب کر رہی ہے اور تعجب ہے اس غافل پر جس کو فراموش نہیں کیا گیا اور تعجب ہے اس ہنسنے والے پر جو یہ نہیں جانتا کہ اس کا پروردگار اس سے راضی ہے یا ناخوش۔

آپ کی وفات ۱۰ رجب ۳۲ھ مطابق ۶۵۲ء مدائن میں ہوئی اور وہیں دفن ہوئے۔ حضرت علی کرم اللہ وجہہ نے آپ کی تجہیز و تکفین کے فرائض انجام دیئے لکھا ہے کہ آپ کی عمر اڑھائی سو سال کی تھی۔ بوقت وفات یہ آواز آ رہی تھی۔
السلام علیک یا ولی اللہ ۔ السلام علیک یا صاحب رسول اللہ
اُن کی زوجہ فرماتی ہیں۔ کہ آواز دینے والا کوئی نظر نہیں آتا تھا۔

## حضرت امام قاسم بن محمد بن ابوبکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہم

امیر المومنین خلیفہ اوّل حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کے صاحبزادے حضرت محمدؓ کے فرزند ارجمند تھے۔ نام قاسم اور کنیت حضرت سالم بن عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہ اور حضرت امام زین العابدینؓ آپ کے خالہ زاد بھائی تھے۔ کمسنی میں ہی آپ کے والد کا انتقال ہو گیا تھا اس لیے آپ کی پرورش و تربیت آپ کی پھوپھی اُم المومنین حضرت عائشہ صدیقہؓ نے کی۔

باطنی علوم کی تکمیل آپ نے حضرت سلیمان فارسی رضی اللہ عنہ سے کی۔ آپ زبردست فقیہہ تھے۔ حضرت عمرؓ بن عبدالعزیز کا قول ہے کہ اگر خلافت کا معاملہ میرے اختیار میں ہوتا تو میں حضرت قاسم بن محمد بن ابوبکر رضی اللہ تعالیٰ عنہم کے سپرد کرتا۔ اور ان کو خلیفہ بناتا۔ حضرت ابن عباس۔ حضرت ابن عمر اور حضرت ابوہریرہ رضی اللہ

کشمی بھی ساتھ تھے۔

آپ کی تصنیفات یہ ہیں۔ مکتوبات امام ربانی۔ رسالہ در رد روافض۔ اثبات النبوۃ۔ رسالہ تہلیلیہ۔ شرح رباعیات حضرت خواجہ باقی باللہ رحمۃ اللہ علیہ۔ مبداء و معاد۔ مکاشفات غیبیہ۔ رسالہ معارف لدنیہ۔

آپ کی ولادت باسعادت سے قبل آپ کے والد حضرت شیخ عبدالاحد کو خواب آیا کہ آپ کے گھر ایک بالائی مرتبت ولی اللہ تولد ہوگا۔ حضرت خواجگی امکنگی رحمۃ اللہ علیہ، حضرت احمد جام رحمۃ اللہ علیہ اور حضرت شاہ کمال کیتھلی کی پیشگوئیاں بھی تھیں اور حضرت غوث الاعظم سید عبدالقادر رضی اللہ عنہ جیلانی کا جُبّہ مبارک حضرت شاہ سکندر رحمۃ اللہ علیہ کیتھلی کے ذریعے آپ تک پہنچا۔ یہ تمام باتیں اس امر کی غمازی کرتی ہیں کہ آپ سرزمین ہندوستان میں ایک صحیح اسلامی حکومت قائم فرمائیں گے اور حقیقتاً ایسا ہی ہوا۔ مگر بقا کے دوام کے دربار میں آپ کو مکتوبات کی وجہ سے جو عالمگیر شہرت نصیب ہوئی اس کا احاطہ کرنا مشکل ہے۔

ان مکتوبات شریفہ کے تین دفتر ہیں۔

(۱) دفتر اوّل (دار المعرفت) مرتبہ خواجہ یار محمد جدید بدخشانی رحمۃ اللہ علیہ طالقانی یہ ۳۱۲ ہیں۔

(۲) دفتر دوم (نور الخلائق) مرتبہ حضرت خواجہ عبدالحی حصاری شادمانی یہ ۹۹ ہیں۔

(۳) دفتر سوم (معرفت الحقائق) مرتبہ حضرت خواجہ محمد ہاشم کشمی برہان پوری یہ ۱۱۴ ہیں۔

یہ مکتوبات آپ نے شہنشاہ جہانگیر۔ حضرت خواجہ محمد باقی باللہ رحمۃ اللہ علیہ۔ مرزا حسام الدین احمد۔ مرزا النعمان بدخشانی۔ خواجہ محمد اشرف کابلی، ملا عبدالغفور سمرقندی۔ شیخ عبدالحق رحمۃ اللہ علیہ محدث دہلوی وغیرہ کے علاوہ صدر الصدور میراں صدر جہاں۔ خانِ اعظم مرزا عزیز کوکہ نواب خانِ جہاں حسین قلی بیگ۔ مرزا عبدالرحیم خانخاناں۔ نواب قلیچ خان اندجانی۔ نواب مرتضیٰ خان شیخ فرید بخاری۔ خضر خان لودھی۔ وغیرہ کو لکھے۔

مدینۃ الاولیاء لاہور کے ان بزرگان کو خط لکھے۔

شیخ محمد مکی ولد حاجی قاری موسیٰ لاہوری - شیخ عبدالمجید شیخ محمد تقی لاہوری - شیخ العالم مولانا حاجی محمد لاہوری - ملا عبدالواحد لاہوری - حافظ محمود لاہوری - ملا طاہر لاہوری -

حضرت امام ربانی مجدد الف ثانیؒ مدینۃ الاولیاء لاہور میں کئی مرتبہ تشریف لائے اور لوگوں کو اپنے مواعظ حسنہ سے مستفید فرمایا۔ ۱۶۰۳ء میں جب آپ لاہور تشریف لائے تو سارا شہر آپ کی طرف امڈ پڑا۔ پھر آپ نے علمائے لاہور سے ملاقاتیں کیں - صوفیائے کرام کے مقابر پر حاضری دی - فاتحہ خوانی کی - لاہور کی یہ محافل اور مجالس اہالیانِ شہر کے لیے نعمتِ عظمیٰ سے کم نہ تھیں - اہالیان لاہور نے آپ کے پیر و مرشد حضرت خواجہ باقی باللہ اور آپ کی ذاتِ گرامی سے ان کے قیام لاہور کے دوران بہت سے فیوض و برکات حاصل کیے - اب بھی مغل پورہ ریلوے سٹیشن کے پاس مسجد نور ہے جس میں ان دونوں بزرگان نے نماز ادا کی تھی -

آپ کے سینکڑوں کی تعداد میں خلفائے کرام تھے جن کو آپ نے اندرونِ ملک اور بیرونِ ملک خلافت دے کر تبلیغ و اشاعتِ اسلام کے لیے روانہ کیا - ان میں سے چند ایک کے اسمائے گرامی اس طرح ہیں - مولانا بدرالدین سرہندی مصنف حضرات القدس - حضرت میر صفر احمد رومیؒ متوفی ۱۶۲۳ء - حضرت شیخ طاہر بندگی لاہوری م ۱۶۴۶ء - حضرت مولانا محمد ہاشم کشمی برہان پوری -

حضرت مولانا یار محمد جدید بدخشی طالقانی جامع مکتوبات شریف

حضرت شیخ محمد صادق کابلی م ۱۶۰۹ء - حضرت مولانا امان اللہ لاہوری وغیرہ -

اس کے علاوہ آپ کے مریدین باصفا کی تعداد تو ہزاروں میں تھی جو سارے ہندوستان میں پھیلی ہوئی تھی -

بیرون ملک شام - ترکستان - روم - کاشغر - توران - بدخشاں - خراسان قبچاق وغیرہ تک آپ کے خلفاء گئے

اولاد پاک میں حضرت خواجہ محمد صادقؒ م ۱۶۱۶ء ۔ حضرت خواجہ محمد سعیدؒ م ۱۶۵۹ء
حضرت خواجہ محمد معصومؒ م ۱۶۶۸ء ۔ حضرت خواجہ محمد فرخؒ م ۱۶۱۶ء حضرت خواجہ محمد
عیسیٰؒ م ۱۶۱۶ء ۔ حضرت خواجہ محمد اشرفؒ م ۱۶۱۶ء ۔ حضرت خواجہ محمد یحییٰؒ م ۱۶۸۴ء
کے علاوہ تین صاحبزادیاں بی بی رقیہ بانو ۔ بی بی اُمّ کلثوم اور بی بی خدیجہ بانو تھیں ۔

۱۶۰۲ء میں آپ قیوم اوّل بنے ۔

آپ کا وصال ۲۸ صفر المظفر ۱۰۳۴ھ مطابق ۱۶۲۴ء بروز سہ شنبہ سرہند
شریف میں ہوا ۔ عمر پاک ۶۳ سال پائی ۔ آپ کے بھتیجے شیخ بہاؤالدین نے غسل دیا
حضرت مولانا بدرالدین سرہندی صاحب " حضرات القدس " پانی ڈالتے رہے آپکو
تین سفید کپڑوں میں کفن دیا گیا ۔

نماز جنازہ آپ کے فرزند رشید حضرت خواجہ محمد سعیدؒ نے پڑھائی ۔ مزار مبارک
اس قبہ منورہ میں ہے جو آپ نے اپنے صاحبزادے خواجہ محمد صادقؒ کی تربت
پر تعمیر کرایا تھا ۔ موجودہ مقبرہ کو حاجی سیٹھ ولی محمد و حاجی ہاشم خلف حاجی دادا
ساکن دوراجی ملک کاٹھیاواڑ گجرات نے دوبارہ بنوایا ہے ۔ قبہ قدیمہ کو بحال رکھ کر
اس کے اوپر سنگ مرمر کا عالیشان گنبد تعمیر کیا گیا ہے اس جدید عمارت پر تقریباً
ڈیڑھ لاکھ روپے اس زمانے میں خرچ ہوئے ۔ اور پانچ سال میں مکمل ہوا ۔
جنوبی دروازے پر یہ عبارت تحریر ہے ۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

لآ الٰہ اِلاّ اللہ محمد رسول اللہ

مزار پرانوار حضرت امام ربانی مجدد الف ثانی شیخ احمد فاروقی نقشبندی
سرہندی رحمت اللہ علیہ ۔

ایں روضہ منورہ بتاریخ ۱۳۴۴ھ مطابق ۱۹۲۵ء تعمیر یافت

# قُطب الاقطاب حضرت سیّد آدم بنوری رضی اللہ تعالیٰ عنہ

حضرت رحمتہ اللہ علیہ کی ولادت باسعادت ۱۳ شعبان ۹۹۹ ہجری بروز جمعرات بوقت بعد نماز عشا قصبہ بنور میں ہوئی جو سرہند شریف سے بارہ میل کے فاصلہ پر واقع ہے۔ والد ماجد کا اسم گرامی حضرت سید اسماعیل قدس سرۃ العزیز تھا۔ کسی وجہ سے انہوں نے ترک وطن کر کے بنور میں سکونت اختیار کر لی تھی۔

ایک روز تنہائی میں سوچ رہے تھے کہ میرے حصول علم کا وسیلہ کہاں سے ہو گا کہ اسی اثناء میں ہاتف غیبی نے کہا کہ اے آدم تم قرآن الحکیم کیوں نہیں پڑھتے۔ جواب دیا میں امی ہوں لکھنا پڑھنا نہیں جانتا۔ معاً ایک ہاتھ نمودار ہوا جس سے نور کی شعاعیں نکل رہی تھیں۔ یہ ہاتھ آہستہ آہستہ آپ رحمتہ اللہ علیہ کے سینہ مبارک کی طرف بڑھنے لگا تو آپ رحمتہ اللہ علیہ پیچھے ہٹنے لگے مگر اس ہاتھ نے ہٹنے نہ دیا اور آپ رحمتہ اللہ علیہ کے سینے مبارک کو مس کیا۔ آپ رحمتہ اللہ علیہ علوم [illegible] تے جا رہے تھے اور چشم زدن میں علوم کی دولت سے نواز دیا گیا۔ اس کے بعد آپ رحمتہ اللہ علیہ روانی سے قرآن پاک پڑھنے لگے جب کہ سامنے قرآن پاک موجود نہ ہوتا۔ اللہ تبارک و تعالیٰ نے علم لدنی سے سرفراز فرمایا اور جب بھی کوئی دقیق مسئلہ درپیش ہوا تو بذریعہ الہام مدد فرمائی۔

حضرت تاج العارفین قطب الاقطاب عبدالنبی شامی نقشبندی رحمتہ اللہ علیہ مجموعۃ الاسرار کے مکتب نمبر ۵۸ میں حضرت سید آدم بنوری قدس سرہ العزیز کے متعلق فرماتے ہیں۔ ''اس عالی مرتبہ کے خدمت میں جس نے وہ طریقہ احسنیہ معلوم کیا جو محبت اور محبوبیت کے درجات سے ملاقات کراتا ہے۔ اے اللہ! ہم اس کی تعریف کس طرح کریں جب کہ تو نے اسے قطب الاقطاب کے لقب سے مخاطب کیا ہے اور جو غموں کو دور کرنے والا ہے۔''

ابتداء میں آپ رحمتہ اللہ علیہ فوج میں ملازم ہو گئے لیکن جلد ہی ملازمت چھوڑ کر فقراء کی خدمت اختیار کی لیکن باطنی تشفی نہ ہوئی۔ ایک روز ایک گوشہ نشین فقیر کی خدمت میں حاضر تھے کہ انہوں نے فرمایا تمہارا حصہ حضرت شیخ احمد فاروقی سرہندی نور اللہ مرقدہ کے پاس ہے جو کہ اس وقت تمام اولیاء امت سے افضل ہیں۔ اسی وقت آپ رحمتہ اللہ علیہ نے سرہند شریف کا رخ اختیار کیا۔ ملتان میں حضرت مجدد الف ثانی نور اللہ مرقدہ کے خلیفہ حضرت حاجی خضر خان افغان رحمتہ اللہ علیہ سے ملاقات ہو گی۔ کچھ عرصہ ان کی خدمت اقدس میں رہے مگر وہاں تسکین خاطر نہ ہونے کی وجہ سے حاجی صاحب نے آپ رحمتہ اللہ علیہ کو حضرت مجدو الف ثانی نور اللہ مرقدہ کی خدمت میں اجمیر شریف روانہ کر دیا کیونکہ ان دنوں حضرت شیخ احمد فاروقی سرہندی نور اللہ مرقدہ اجمیر تشریف رکھتے تھے۔ آنحضرت رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے آپ کو قبول فرمایا اور نسبت خاصہ کے ارتقاء سے مشرف فرمایا اور آپ رحمتہ اللہ علیہ اس طریقہ عالیہ میں فناو بقا کے تمام منازل سے مشرف ہوئے۔ ''نکات الاسرار'' میں فرماتے ہیں۔ حضرت مجدد الف ثانی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی توجہ ہمارے ہزار سالہ سلوک سے بہتر اور افضل ہے۔ اسی نے ہمیں قرب پروردگار کے انتہائی مقام پر پہنچایا تو آنجناب رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے فرمایا کہ تم پر رب العزت کا بہت شکر واجب ہے کہ تمہیں وہ کمالات نصیب ہوئے۔ جو اس وقت کسی کو کم ہی نصیب ہوں گے۔ آپ رحمتہ اللہ علیہ نے عرض کیا کہ یہ سب کچھ جناب کی توجہ مبارک کے طفیل حاصل ہے۔ چنانچہ اجمیر شریف میں مجھے خدمت محمدی صلی اللہ علیہ وسلم پر مامور فرمایا۔ اجمیری میں حقیقت قرآنی کی بشارت عنایت فرمائی جب کہ سرہند شریف میں ۱۴ رمضان ۱۰۲۷ ہجری کو بروز پیر بوقت قبل از نماز عصر خلافت عطا کی اور آپ رحمتہ اللہ علیہ حضرت مجدد الف ثانی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے خلیفہ اعظم ہوئے۔

آپ رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا کہ میں حضرت رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے وصال کے بعد مزار پر انوار پر دو سال مقیم رہا اور عین زندگی کی ہی طرح افادہ پایا۔ آپ رحمتہ

اللہ علیہ زہد و اتقا۔ اتباع سنت اور دفع بدعت میں مشہور تھے۔ شریعت اور طریقت میں استقامت کے مقام پر فائز تھے۔ آپ رحمتہ اللہ علیہ کے نیک اور صالح درویش پوری جمیعت اور کامل طہارت کے ساتھ لنگر تیار کرتے اور سب کو برابر تقسیم فرماتے۔

ایک مرتبہ بارش نہ ہونے کی وجہ سے علاقہ قحط سالی کا شکار ہو گیا تو منتظمین نے عرض کیا کہ یا حضرت جو غلہ سردست موجود ہے چند دنوں میں ختم ہو جائے گا تو اس کے بعد خانقاہ کا کام کیسے چلے گا۔ آپ رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا کہ مجھے غلہ دان کے پاس لے چلو۔ وہاں پہنچ کر حکم دیا کہ غلہ دان کا منہ اوپر سے بند کر کے مٹی کا ردا چڑھا دو اور نیچے سے سوراخ کر کے غلہ نکالتے رہو اللہ تبارک و تعالیٰ برکت دیں گے۔ چنانچہ ایسا ہی کیا گیا اور لنگر کا کام کئی ماہ تک چلتا رہا جس میں روزانہ ایک ہزار طالبین حق کے لئے کھانا تیار ہوتا تھا۔ جب نئی فصل بازار میں آگئی تو اس غلہ دان کا منہ کھولا گیا تو منتظمین یہ دیکھ کر حیران ہو گے کہ اس میں جتنا غلہ پہلے تھا اتنا ہی موجود ہے۔

نزہتہ الخواطر کے مطابق آپ رحمتہ اللہ علیہ کے ایک ہزار خلفا اور چار لاکھ مرید تھے۔ جن میں حضرت شاہ ولی اللہ محدث دہلوی کے والد محترم حضرت شاہ عبدالرحیم قدس سرہ العزیز اور حضرت حاجی محمد شریف متقی شاہ آبادی رحمتہ اللہ علیہ نمایاں تھے۔ جب ۱۰۵۶ھ میں لاہور تشریف لائے تو ان کے ہمراہ تقریباً" ۱۲ ہزار مسلح مرید تھے جو اس منظر کو دیکھ کر حاسدون نے شاہ جہان کو خبر کر دی کہ کہیں یہ ملک پر قابض نہ ہو جائے لہذا بادشاہ نے اپنے مشیر نواب سعد اللہ خان کو حالات معلوم کرنے کے لئے سید صاحب رحمتہ اللہ علیہ کی خدمت میں روانہ کیا آپؒ نے اس کی کوئی تعظیم تکریم نہ کی بلکہ اس کو ترک دنیا کے ... چند ایک نصائح کئے اور اللہ تبارک و تعالیٰ کی یاد میں مشغول ہونے کی ترغیب فرمائی۔ نواب مذکورہ نے بادشاہ کو مشورہ دیا کہ سید صاحب اپنے خدمت کے لئے چند ایک آدمی رکھ لیں یا پھر ملک کو خیر آباد کہہ

دیں۔ بادشاہ نے دوسری مرتبہ حضرت مولانا عبدالحکیم سیالکوٹی رحمتہ اللہ علیہ کو حضرت سید صاحب کی خدمت اقدس میں بھیجا مگر وہ قائل نہ کر سکا۔ حضرت سید صاحب نے فرمایا میں نے ان لوگوں کو جمع نہیں کیا بلکہ یہ لوگ خود بخود آئے ہیں اس لئے میں انہیں یہ نہیں کہہ سکتا کہ اب تم چلے جاؤ البتہ میں ملک چھوڑ جاؤں گا۔ چنانچہ آپ رحمتہ اللہ علیہ نے مریدین کے ہمراہ سفر مدینہ منورہ اختیار کیا۔

حضرت مولانا نے ناکام واپس ہو کر بادشاہ کو صورت حال سے آگاہ کیا۔ اس وقت اتفاقاً" شہزادہ عالمگیر دربار میں حاضر تھا اس نے سنا اور کہا کہ اگر حکم ہو تو میں سید صاحب کو واپس لے آؤں ۔ چنانچہ بادشاہ سے اجازت لے کر جب شہزادہ سید صاحب کے پاس پہنچا تو اس وقت پالکی میں سوار بمبئی کا عزم کئے ہوئے تھے اور ایک مجمع کثیر پالکی کے نیچے کندھا دیئے ہوئے لئے جا رہا تھا۔ شہزادہ بھی اسی میں شامل ہو گیا اور ابھی تقریباً" ۵۱ قدم ہی چلا تھا کہ آپ رحمتہ اللہ علیہ نے پالکی ٹھہرانے کا حکم دیا اور شہزادے سے ملاقات فرمائی۔ شہزادے نے واپسی کی التجا کی تو آپ رحمتہ اللہ علیہ نے اس کو قبول فرمانے کی بجائے دعا دی کہ فقیر کی پالکی کو کندھا دیئے ہوئے جتنے قدم آپ چلے ہو اللہ تبارک و تعالیٰ ہر قدم کے بدلے ایک ایک سال کی حکومت تمام ہندوستان پر عنائیت فرمائے گا۔ اس کے بعد منزل کی طرف روانہ ہوئے ۔

آپ رحمتہ اللہ علیہ کی پیشانی مبارک پر لفظ "اللہ" عیاں تھا اور جب اس کا ذکر آنحضرت رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے کیا تو اس پر بہت متغیر ہوئے اور اس کے اظہار سے منع فرمایا اور اسی وقت اپنا دست مبارک پیشانی پر پھیر دیا اور اس کے ظہور کو مخفی کر دیا۔

آپ رحمتہ اللہ علیہ اور رفقاء نے مدینہ منورہ پہنچتے ہی سب سے پہلے سرکار دو عالم صلی اللہ علیہ وسلم کے روضہ اطہر پر حاضری دی۔ اس وقت آنحضرت رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے ہمراہ عبداللہ نامی پانچ خلفاء تھے ۔روضہ اقدس کی جالی کے سامنے سب دست بستہ کھڑے ہوئے اور انتہائی عقیدت کے ساتھ درود و سلام کے پھول نچھاور کرنے

میں مصروف ہو گئے۔ اس اثنا میں روضہ اطہر کے اندر سے ایک خوش الحان آواز آئی "عبداللہ تمہیں اجازت ہے اندر چلے آؤ"۔ اور یہ آواز تین مرتبہ سنی گئی۔ چنانچہ ہر ایک باری باری روضہ اطہر کے دروازے پر پہنچا لیکن درواز بدستور بند رہا۔ حضرت سید عبداللہ کو ہائی المعروف بہ حاجی بہادر رحمتہ اللہ علیہ پیرو مرشد کے دائیں طرف کھڑے تھے تو جب آپ رحمتہ اللہ علیہ دروازے پر پہنچے تو دروازہ فوراً" کھل گیا مگر آپ رحمتہ اللہ علیہ نے قدم روک لیا اور پیرو مرشد سے التجا کی کہ آپ بھی میرے ہمراہ اندر تشریف لے چلیں چنانچہ مرشد آگے آگے اور مرید پیچھے پیچھے روضہ اطہر کے اندر پہنچ گئے تو مرقد انور سے آواز آئی۔ جس کا روئے سخن پیرومرشد کی طرف تھا۔ مرحبا! یا ولدی!" افرین میرے فرزند اس کے بعد حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنے دونوں ہاتھ بارہ نکال کر شیخ کو دست بوسی کی سعادت بخشی۔ آپ رحمتہ اللہ علیہ کو روحی بیعت و فیضان باطنی سرور دو عالم حضرت محمد مصطفےٰ صلی اللہ والہ واصحابہ وسلم سے حاصل ہوئے اور خرقے خفی و جلی ۲۵ صادر ہوئے۔

آپ رحمتہ اللہ علیہ کے ایک ہزار خلفاء ہوئے ہیں جن میں مشہور حضرت سید عبداللہ کوہائی المعروف بہ حاجی بہادر، عبداللہ لاہوری حضرت عبداللہ کاشغر حضرت عبداللہ شاہجہان آبادی' حضرت عبداللہ فرخ آبادی' حضرت شیخ ابوالفتح' حضرت میر سید علیم اللہ، حضرت شیخ نور محمد انبالوی' حضرت شیخ عبدالخالق حضوری' حضرت شیخ سعدی بلخاری لاہوری ' حضرت حاجی محمد اسماعیل غوری' حضرت خواجہ یار محمد غزنوی ' حضرت مولانا محمد رنگی اور حضرت مولانا گل محمد ہنساری رحمتہ اللہ علیہم اجمعین ہیں۔

آپ رحمتہ اللہ علیہ کا وصال مبارک ۹ شوال ۱۰۵۳ ہجری بروز جمعرات بوقت بعد از نماز تہجد مدینہ منورہ میں ہوا۔ آپ رحمتہ اللہ علیہ کا مزار مبارک جنت البقیع میں حضرت عثمان ذی النورین رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے پہلو میں واقع ہے آپ رحمتہ اللہ علیہ کی عمر مبارک ۵۴ سال ہوئی۔

آپ رحمتہ اللہ علیہ کی تاریخی وصال "فخر آدم حق" شیخ زمان آدم" میں مضمر ہے جس کی تشریح حسب ذیل ہے۔

فخر آدم عادی حق

ف خ ر | آ د م | ع ا د ی | ح ق

۸۰ ۶۰۰ ۲۰۰ | ۱ ۴ ۴۰ | ۵ ۱ ۴ ۱۰ | ۸ ۱۰۰

۸۸۰ + ۴۵ + ۲۰ + ۱۰۸ = ۱۰۵۳

شیخ زمان آدم

ش ی خ | ز م ا ن | آ د م

۳۰۰ ۱۰ ۶۰۰ | ۷ ۴۰ ۱ ۵۰ | ۱ ۴ ۴۰

۹۱۰ + ۹۸ + ۴۵ = ۱۰۵۳

## حضرت حاجی محمد شریف متقی رضی اللہ عنہ

آپ رحمتہ اللہ علیہ کی ولادت باسعادت شاہ آباد میں ہوئی۔ آپ رحمتہ اللہ علیہ قطب الاقطاب حضرت سید آدم بنوری قدس سرہ العزیز کے اعظم مخلصین اور اکمل خلفاء میں سے ہیں۔ آپ رحمتہ اللہ علیہ عالم دوراں اور فقیہ کامل تھے۔ صاحب تجمل وقار اور اہل فقر انکسار تھے۔ رضا توکل و تسلیم و اخلاص و تحمل میں اپنے جملہ اقران سے سابق القدام تھے اور علوم عقلیہ و نقلیہ میں بے نظیر تھے آپ رحمتہ اللہ علیہ جب سے ارشاد و خلافت پر متمکن ہوئے مخلوقات کی ہدائت اور درستی میں خاص رونق و زنیت ہوئی۔

آپ رحمتہ اللہ علیہ کے شیخ فرمایا کرتے تھے کہ محمد شریف میرے باغ کی رونق اور میری افتخار کے باعث ہیں۔ متقی کا لقب ایک حالت واقعہ میں آپ رحمتہ اللہ علیہ کو حضور سرور کائنات صلی اللہ علیہ والہ وسلم کی طرف سے ملا تھا اور آپ رحمتہ اللہ علیہ اپنے شیخ کے خاص اور محرم راز تھے بلکہ خلوت و جلوت سفر و حضر میں آپ کے سوا ان کا کوئی محرم راز نہ تھا اور یہی وجہ تھی کہ جس وقت حضرت سید آدم بنوری قدس سرہ العزیز نے سفر حرمین شریفین اختیار فرمایا اس وقت آپ رحمتہ اللہ علیہ کو ہی سلسلہ ہدایت و تلقین طالبین سپرد فرما کر اختیار فرمایا اور شیخ کی وفات کے وقت آپ

رحمتہ اللہ علیہ کے مشورہ سے دفن و کفن کا انتظام ہوا۔ اس کے بعد شیخ کی وصیت کے مطابق آپ رحمتہ اللہ علیہ نے وطن مالوف کا قصد فرمایا اور طریقہ نقشبندیہ کی اشاعت فرمائی اور بے شمار مخلوقات کو درجات عالیہ تک پہنچایا۔

آپ رحمتہ اللہ علیہ کا وصال ۱۰۸۳ ہجری میں ہوا اور آپ کا مزار مبارک شاہ آباد میں مرجع خلائق بنا ہوا ہے۔

## حضرت حاجی محمد عبداللہ سلطانپوری رضی اللہ عنہ

آپ رحمتہ اللہ علیہ کی ولادت باسعادت ہندوستان میں ہوئی آپ رحمتہ اللہ علیہ کو خاندان چشت سے فیض باطنی حاصل تھا حضرت حاجی محمد شریف متقی شاہ آبادی رحمتہ اللہ علیہ کے کامل و مکمل خلیفہ تھے۔ آپ رحمتہ اللہ علیہ کے بڑے بھائی شیخ محمد سلطانپوری حضرت سید آدم بنوری قدس سرہ العزیز کے خلیفہ تھے۔

منقول ہے کہ جب بادشاہ وقت نے بے دینوں کی محبت سے متاثر ہو کر کلمہ طیبہ کی بجائے اپنے نام کا کلمہ پڑھنے کا حکم صادر فرمایا تو آپ رحمتہ اللہ علیہ جو خطاب مخدوم الملک و شیخ الاسلام میں ممتاز تھے۔ اسلامی غیرت کے جذبہ میں آکر اس کی سخت مخالفت کی اور فرمایا کہ یہ طریقہ جہنمیوں کا ہے اور کفر ہے اس بنا پر بادشاہ نے آپ رحمتہ اللہ علیہ کو ہندوستان سے نکل جانے کا حکم صادر فرمایا۔ شیخ مسجد میں تشریف لے گئے۔ بادشاہ نے دوبارہ حکم دیا کہ یہ ملک میرا ہے۔ اس پر آپ رحمتہ اللہ علیہ حرمین شریف تشریف لے گئے کچھ عرصہ کے بعد حضرت سید آدم بنوری قدس سرۃ العزیز کی وفات کے بعد حب الوطنی کے باعث اپنے پیر و مرشد کے ہمراہ ہندوستان واپس آگئے۔ اس وقت تک وہی بادشاہ حکمران تھا۔ کہتے ہیں کہ بحکم شاہی آپ رحمتہ اللہ علیہ کو کسی طریقہ سے زہر دے کر شہید کر دیا گیا۔

آپ رحمتہ اللہ علیہ کی تالیفات میں کشف الخمسہ و منہاج الدین و عفیفہ الانبیا مشہور ہیں آپ رحمتہ اللہ علیہ کا وصال شریف ۱۰۰۶ ہجری میں سلطانپور میں ہوا اور وہیں آپ کا مزار مبارک مرجع خلائق ہے۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم

قُلْ هُوَ اللّٰهُ اَحَدٌ ۝ اَللّٰهُ الصَّمَدُ ۝ لَمْ يَلِدْ وَلَمْ يُوْلَدْ ۝ وَلَمْ يَكُنْ لَّهٗ كُفُوًا اَحَدٌ ۝

تاجُ العارفین قُطبُ الاقطاب

## حضرت شیخ عبدالنّبی شامی نقشبندی رحمۃ اللہ علیہ

المعروف بہ "باباجیؒ"

بھارت کے صوبہ مشرقی پنجاب میں جالندھر ہوشیار پور شاہراہ پر ایک قصبہ شام چوراسی واقع ہے۔ یہ بستی بہت قدیم اور تاریخی حیثیت کی حامل ہے۔ اس کی بنیاد مہاراجہ ہرش وردھن کے عہد میں رکھی گئی۔ جس کا دورِ حکومت (۶۰۷ء—۶۴۸ء) تک رہا۔ لیکن فی الحقیقت قصبہ شام چوراسی کی اصل وجہِ شہرت اس بنا پر ہے کہ یہ مقام تاجُ العارفین قُطبُ الاقطاب حضرت عبدالنّبی شامی نقشبندی رحمۃ اللہ علیہ المعروف بہ "باباجی"۔ شامی صاحب کا مولود و منشاء اور آخری آرامگاہ ہے۔

## خاندان

حضرت باباجی رحمۃ اللہ علیہ کے والد ماجد دیوان بوہڑہ مل بہل کھتری مغل شہنشاہ جلال الدین اکبر (عہد ۱۵۵۶ء تا ۱۶۰۵ء) کے دور فرمانروائی علاقہ ہوشیار پور کے کاردار مقرر تھے اور چوراسی گاؤں کا مالیہ وصول کر کے اُسے سرہند شریف کے سرکاری خزانہ میں جمع کروایا کرتے تھے۔ بدقسمتی سے دیوان صاحب کے ہاں کوئی اولادِ نرینہ نہ تھی اور یہ غم انہیں برابر کھائے جاتا تھا۔ وہ

یا حی · بسم اللہ الرحمٰن الرحیم · یا قیوم

بَزَغَ الحَبِیبُ المُجتَبیٰ
برگزیدہ محبوب کی روشنی
فِی سُحمَۃِ اللَّیلِ الدُّجیٰ
کالی رات کی سیاہی میں چمکی!
کَالشَّمسِ تَشرِقُ فِی الضُّحیٰ
جس طرح آفتاب دن چڑھے چمکتا ہے
صَلُّوا عَلَیہِ وَسَلِّمُوا
آپ پر درود اور سلام بھیجو!

اکثر سنیاسیوں اور ہندو فقیروں سے دُعا کے طلبگار رہتے تھے، حسنِ اتفاق سے ایک مرتبہ موصوف سرہند شریف مالیہ جمع کروانے گئے تو بغرض زیارت حضرت مجدّد الف ثانیؒ کے آستانہ پر حاضر ہوئے اُس وقت حضرت مجدّد صاحب رحمۃ اللہ علیہ عبادت میں مشغول تھے۔ سرکار مجددؒ کے خادم نے دیوان صاحب سے کہا کہ آپ تشریف رکھیں اور انتظار کریں۔ چند ثانئے کے بعد حضرت مجدّد الف ثانیؒ اپنے حجرہ مبارک سے باہر تشریف لے آئے اور دیوان سے بکمال شفقت ملے۔ دیوان صاحب اپنی دِلی مدعا بیان بھی نہ کر پائے تھے کہ حضرت مجدّد الف ثانیؒ نے ارشاد کیا کہ اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم سے ایک سال بعد آپ کے ہاں لڑکا پیدا ہو گا۔ دیوان صاحب یہ سُن کر بہت خوش ہوئے۔ آپؒ کے خدام حیران تھے کہ حضرت صاحب تو بادشاہ وقت سے بھی یُوں لطف و عنایت سے پیش نہیں آتے، لیکن یہ کیا کہ آپؒ خلافِ معمول ایک غیر مسلم سے یُوں ملاقی ہوئے اور اس پر خصوصی عنایت فرمائی۔ آپؒ کو بذریعہ کشف اپنے خادم کے وسوسے کا علم ہو گیا اور ارشاد فرمایا: اس بندے پر اللہ تعالیٰ کا ایک خاص کرم ہونے والا ہے اور اُس کے ہاں ایک مردِ کامل پیدا ہو گا۔

## ولادت

اس واقعہ کے ایک سال بعد حضرت مجدّد الف ثانیؒ کی پیش گوئی کے عین مطابق دیوان صاحب کے ہاں بروز پیر ۲۹، رمضان المبارک ۱۰۲۸ ہجری مطابق ۳۰، اگست ۱۶۱۹ء کو بیٹا پیدا ہوا اُس

یا حی ۔ بسم اللہ الرحمن الرحیم ۔ یا قیوم

وَهُوَ الضِّيَاءُ الْمُسْتَضِيْ

آپ ایسی روشنی ہیں جس سے سب چیزیں روشن ہو جائیں

وَبِنُوْرِهٖ سَطَعَ الْهُدٰى

آپ کے نور سے ہدایت نمودار ہوئی!

فِيْ صُبْحِ لَيْلٍ أَلْيَلَا

اور سیاہ رات کے بعد صبح کا نور پھیلا

صَلُّوْا عَلَيْهِ وَسَلِّمُوْا

آپ پر درود اور سلام بھیجو!

ساعت تمام گھر میں ایک روشنی نمودار ہوئی۔ جس سے گوشہ گوشہ منور ہو گیا۔ نومولود نے سارا دن اپنی والدہ ماجدہ کا دودھ نہ پیا، البتہ شام کو افطاری کے وقت دودھ پیا۔ اس طرح آپ نے گویا پہلا روزہ رکھا۔ جب آپ بڑے ہوئے تو آپ نے فرمایا کہ مجھے اللہ سبحانہٗ تعالیٰ نے بچپن میں قوتِ گویائی عطا فرمائی تھی مگر میں نے کلام نہ کیا کہ مجھے جن یا بھوت سمجھ کر کہیں گزند نہ پہنچائیں۔ آپ کا ہندوانہ نام لالہ بھوپت رائے رکھا گیا۔ اُس وقت شام چوراسی میں مسلمانوں کی آبادی بہت قلیل تھی اور ہندوؤں کا بہت زور شور تھا۔

## ابتدائی تعلیم

دیوان صاحب نے بیٹے کی تعلیم کے لئے ایک مسلمان اُستاد کی خدمات حاصل کیں۔ اس ذہین بچے نے سات سال کی عمر میں شیخ سعدیؒ کی گلستان ختم کر کے بوستان شروع کی۔ ایک روز دورانِ سبق جب آپ ان اشعار پر پہنچے ؎

خلافِ پیغمبر کسے رہ گزید ۔۔۔ کہ ہرگز بمنزل نخواہد رسید

محال است سعدی کہ راہ صفا ۔۔۔ تواں یافت جز در پئے مصطفیٰؐ

تو آپ کے دل پر ایسا اثر ہوا کہ آپ کا سکھ چین برہم ہو گیا اور کسی کام میں جی نہیں لگتا تھا۔ بالآخر آپ نے اپنے اُستاد سے کہا کہ مجھے دائرہ اسلام میں داخل کر کے راہِ صفا دکھا دیں آپ

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

وَھُوَ الرَّسُوۡلُ الۡمُقۡتَدٰی
آپ رسول ہیں جن کی پیروی فرض ہے
مِنۡہُ الشَّفَاعَۃُ تُرۡتَجٰی
آپ سے شفاعت کی امید ہے
بِجَمَالِہٖ خَمَدَ اللَّظٰی
آپ کے جمال سے آگ کا شعلہ سرد ہوا
صَلُّوۡا عَلَیۡہِ وَسَلِّمُوۡا
آپ پر درود اور سلام بھیجو!

کے اُستادِ محترم کچھ عرصہ تک ٹالتے رہے، مگر اِس ٹال مٹول سے آپؒ کے قلب کی کیفیت دگرگوں ہونے لگی۔

## قبولِ اسلام

قبولِ اسلام کے شوق نے جب آپؒ کو سخت بے چین کر دیا تو ایک رات خواب میں فخرالانبیاء رسالت مآب سرورِ کائنات رسولِ مقبول حضرت محمد مصطفیٰ صلّی اللہ علیہ وسلّم نے آپؒ کو بنفسِ نفیس کلمۂ طیبہ کی تلقین فرمائی۔ جب آپؒ نے اپنے استادِ محترم کو یہ خوشخبری سُنائی تو وہ انتہائی مسرور ہوئے اور آپؒ کو مُبارک دی اور پھر آپؒ کو حضرت سیّد عبدالوہاب[1] قادریؒ کے پاس لے گئے۔ جنہوں نے آپؒ کو کلمۂ طیبہ پڑھایا اور دینِ اسلام کے ارکان کی تعلیم دی۔ آپؒ کا الہامی نام عبدالنبی رکھا گیا۔

جناب عبدالنبی رحمۃ اللہ علیہ کے قلب پر ابتداء ہی سے کچھ ایسی کیفیت وارد ہوتی تھی جسے دیکھکر آپؒ کے اہلِ خاندان اور قصبہ کے دیگر لوگ حیران پریشان ہو جاتے تھے۔ آپؒ کو دینِ حق کی راہ سے ہٹانے کے لئے قبیلہ والوں نے آپ پر بہت سختیاں کیں، مگر آپؒ نے انہیں بخوشی برداشت کیا۔ لیکن راہِ حق سے ہرگز نہ ہٹے۔ جب آپؒ کے مسلمان ہونے کی خبر آپؒ کے خسر لالہ راماں مل کوہلی پوسری گوبندپور کے رہنے والے تھے تو انہوں نے اپنے داماد کو ترکِ اسلام

[1] آپ حضرت جان محمد حضوری رحمۃ اللہ علیہ کے پوتے ہیں اور آپ کا مزار مبارک گڑھی شاہو لاہور میں واقع ہے۔

یا حی یا قیوم بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

عَشِقَ الْاِلٰہُ لِوَجْہِہٖ
آپ خداوند کریم کی ذات کے عاشق ہیں
اَلِہَ الْعُقُوْلُ لِدَرْکِہٖ
انسانی عقلیں آپ کی حقیقت سمجھنے سے قاصر ہیں!
وَبِحُسْنِہٖ تَاہَ النُّھٰی
آپ کی خوبیوں کو دیکھ کر عقل متحیر ہوتی ہے
صَلُّوْا عَلَیْہِ وَسَلِّمُوْا
آپ پر درود اور سلام بھیجو!

کی تاکید و نصیحت کی۔ آپؒ نے جواباً یہ دوہا لکھ بھیجا۔

تھالی بھن رکابی تے چونکا بھن مسیت
آکھیں سُو ہر سے رلے نوں ساڈی اللہ نال پریت

## بیعت

ایک روز کسی بات پر خفا ہو کر آپؒ کے والد مارنے کے لئے اُٹھے، لیکن آپؒ بھاگ اُٹھے، گھر چھوڑا اور شام چوراسی کو خیر باد کہا۔ چلتے چلاتے سُلطان پور لودھی (ضلع کپور تھلہ) مشرقی پنجاب کے نواح میں پہنچے تھے کہ وہاں کے ایک مردِ کامل پیر طریقت حضرت حاجی عبداللہ رحمۃ اللہ علیہ (جو پالکی میں سوار شہر سے کہیں باہر جا رہے تھے) کو روحانی طور سے آپؒ کی آمد کی اطلاع ہوئی، انہوں نے کہاروں کو پالکی ٹھہرانے کی ہدایت کی اور فرمایا کہ "وہ ایک مردِ خدا آ رہا ہے" تھوڑی دیر بعد سامنے سے گرد اڑتی دکھائی دی اور چند ساعت بعد عبدالنبی صاحبؒ موجود تھے حاجی صاحبؒ پکارے کہ لو اللہ کا پیارا بندہ آگیا ہے۔ آپؒ نے حاجی صاحبؒ کو سلام عرض کیا اور اُن کے ہمراہ سُلطان پور چلے آئے۔ سُلطان پور لودھی اُس زمانہ میں علومِ اسلامی کا ایک بڑا مرکز تھا۔ مسلم سلاطین کے عہد میں ایک بارونق شہر تھا۔ شہزادہ، داراشکوہ، اورنگ زیب عالمگیر اور دیگر کئی ایک مغل شہزادوں کی ابتدائی اسلامی تعلیم یہیں ہوئی تھی۔

یا حی        بسم اللہ الرحمٰن الرحیم        یا قیوم

نَطَقَ الْحَجَرُ لِكَلَامِهٖ
پتھر آپ کے کلام سن کر بول اٹھے
حَنَّ الشَّجَرُ لِغَرَامِهٖ
درخت آپ کے عشق میں فریاد کرتے ہیں
وَبِفَقْرِهٖ جَاءَ الْغِنٰى
آپ کی عزت کو دیکھ کر دولت آئی (مگر آپ نے منظور نہ فرمائی)
صَلُّوْا عَلَيْهِ وَسَلِّمُوْا
آپ پر درود اور سلام بھیجو!!

شیخ عبد النبی صاحبؒ کا باطن تو پیدائش کے وقت سے ہی انوارِ الٰہی سے روشن تھا۔ لیکن علوم ظاہری کی تکمیل آپؒ نے حضرت حاجی عبد اللہ رحمۃ اللہ علیہ کے فیضِ صحبت سے بہم پہنچائی حضرت حاجی عبد اللہ رحمۃ اللہ علیہ سے بیعت ہوئے اور سلسلۂ عالیہ نقشبندیہ سے منسلک ہو گئے۔ حضرت حاجی عبد اللہ رحمۃ اللہ علیہ آپؒ پر خصوصی توجہ فرماتے اور بڑی محبت اور شفقت سے پیش آتے تھے، لیکن آپ کو خرقۂ خلافت اپنے پیر بھائی قطب عالم حضرت حاجی سید محمدؒ طاہر عالم پوریؒ سے حاصل ہوا۔ یہ عجیب اتفاق ہے کہ آپؒ کے پیر و مرشد حاجی محمد عبد اللہ قطب الاقطاب حضرت سیدؒ آدم بنوری رحمۃ اللہ علیہ سے بیعت تھے، لیکن خرقۂ خلافت انہیں اپنے پیر بھائی غوث زمان حضرت حاجی محمد شریف متقی شاہ آبادی رحمۃ اللہ علیہ سے ملا۔ یاد رہے کہ حضرت سید آدم بنوری رحمۃ اللہ علیہ براہ راست حضرت مجدد الف ثانی رحمۃ اللہ علیہ سے بیعت تھے اور آپؒ کے خلیفہ اول تھے۔

## پیر و مرشد قطب عالم حضرت حاجی سید محمدؒ طاہر عالمپوریؒ کے اجمالی حالات

موصوف کا سادات کابل کے ایک معزز خاندان سے تعلق تھا۔ آپؒ کے والد ماجد صاحب مرتبہ بزرگ تھے۔ ان کا اسم گرامی سید عبد الرحمٰن تھا۔ پیشہ گھوڑوں کی سوداگری تھا۔ ایک بار کابل سے دہلی گئے اور ایک مجذوب کا شہرہ سن کر اُسے ملنے گئے۔ وہ مجذوب ہر وقت ذکرِ الٰہی میں مشغول رہتا تھا اور کسی پر ملتفت نہ ہوتا تھا۔ مگر آپؒ کو دیکھتے ہی اس نے عارفانہ انداز میں گفتگو

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

یا نبی ۔ یا محبوبم

وَلَهُ الْوَصِيفُ بِمَدْحِهِ

تعریف کرنے والا آپ کی مدح پر عاشق ہے

كَلَّ الْمَدِيحُ بِوَصْفِهِ

مدح آپ کے وصف سے عاجز ہیں !

وَبِشَوْقِهِ لَأْلَأَ الْمَلَا

آپ کا شوق تمام دنیا کے قلب میں چمکتا ہے

صَلُّوا عَلَيْهِ وَسَلِّمُوا

آپ پر درود اور سلام بھیجو !!

کی اور فرمایا کہ بے ثبات دُنیا کے کس دھندے میں لگے ہوتے ہو۔ مجذوبانہ کیفیت کا اثر آپؒ کی طبع پر ایسا پڑا کہ آپؒ نے فوراً اپنا سارا مال و متاع فی سبیل اللہ غربا میں تقسیم کر دیا۔ آپؒ نے بارہ برس دہلی میں قیام فرمایا اور خدمتِ خلق میں مصروف رہے چنانچہ لوگوں کو پانی پلانے، مفت کپڑے دھونے اور خط بنانے کی خدمات انجام دیتے رہے۔

ایک روز آپؒ دہلی کے ایک دروازے پر بڑے اُداس کھڑے تھے کہ یکایک ایک درویش نے آپؒ کا ہاتھ پکڑا اور کہا: یا شیخ! "لا تقنطوا من رحمۃ اللہ" اور فرمایا کہ آپ کرڑی شریف میں تشریف لے جاویں۔ وہاں ایک شخص شاہ محمد نامی طریقہ نقشبندیہ میں درجہ کمال رکھتا ہے آپ کا بہرہ فیض اُن کے ہاں ہے۔ سید محمد طاہر عالمپوریؒ یہ خوشخبری سُن کر بہت خُوش ہوئے اور جانب مقصود روانہ ہوئے۔

جب آپ وہاں پہنچے تو وہی صورت درویش وہاں موجود تھے۔ جنہوں نے آپ کو کرڑی شریف پہنچنے کے لئے کہا تھا۔ اس کرامت کو دیکھ کر آپؒ کی ارادت، صدق و عقیدت میں تبدیل ہو گئی اور فوراً بیعت کے لئے درخواست کی جو کہ منظور ہو گئی۔ حضرت شاہ محمدؒ نے آپؒ کو حکم دیا کہ ہماری مسجد میں پانی کے گھڑے بھر بھر کر دریائے بیاس سے لا کر نمازیوں کے وضو کے واسطے پانی موجود رکھا کرو، لہٰذا آپؒ ہر روز اپنے سر مبارک پر ایک سو چالیس گھڑے پانی کے لایا کرتے تھے اسی

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

یا حیی　　　یا قیوم

رَافِعَ الرَّفِیْعُ مَنَارَهٗ

خداوند کریم کی بلند ذات نے آپؐ کے مینار کو بلند کیا

اَعْلَی الْقَدِیْرُ وَقَارَهٗ

قدرت والے خدا نے آپؐ کے اعزاز کو اعلیٰ بنایا

اِنَّا فَتَحْنَا وَالضُّحٰی

اور انا فتحنا اور والضحیٰ کی سورتوں میں آپؐ کی توصیف ظاہر فرمائی

صَلُّوْا عَلَیْهِ وَسَلِّمُوْا

آپؐ پر درود اور سلام بھیجو!

طرح چھ سال گزارے۔ گھڑے اٹھاتے اُٹھاتے آپؒ کے سرِ مُبارک میں زخم ہو گئے اور کیڑے پڑ گئے۔ ایک دن اتفاق سے پاؤں پھسل گیا اور گھڑا گر کر ٹوٹ گیا اور سرِ مُبارک سے ایک کیڑا بھی زمین پر گر پڑا۔ آپؒ نے فوراً اُسے اٹھا کر سرِ مُبارک پر رکھ لیا اور فرمایا کہ میں تو بے وطن ہوں تو کیوں بے گھر ہو رہا ہے۔ گویا آپؒ نے حضرت ایوب علیہ السّلام کی سُنّت ادا کر دی۔ جب یہ معاملہ آپؒ کے پیر و مرشد کو معلوم ہوا تو آپؒ نے حضرت شیخ العالمؒ کے سرِ مُبارک پر اپنا لُعاب لگایا۔ جس سے آپؒ کا سرِ مُبارک فوراً ٹھیک ہو گیا اور فرمایا کہ اب آپؒ مجھے وضو کرایا کریں اور دریا سے پانی لانے کی ضرورت نہیں۔ کچھ دنوں کے بعد آپؒ کو حکم ملا کہ اب آپؒ حضرت محمّد شریف مُتّقی شاہ آبادی رحمۃ اللہ علیہ کے پاس تشریف لے جائیں۔ جب آپ شاہ آباد کے قصد سے روانہ ہوئے۔ اتفاقاً راستہ میں سُلطان پور سے گزر ہوا۔ اُن دِنوں میں حضرت محمّد شریف مُتّقی رحمۃ اللہ علیہ نے حاجی عبداللہ رحمۃ اللہ علیہ کو دستارِ خلافت و اجازت عطا فرما کر اپنا مجاز بنا کر سُلطان پور میں بھیج دیا تھا، چنانچہ آپؒ نے باقی ماندہ رُوحانی تربیت حضرت حاجی عبداللہؒ سے حاصل کی اور خرقۂ خلافت حاصل کیا۔ حضرت حاجی عبداللہؒ بعد میں شاہ جہان کے زمانے (۱۶۲۷ء—۱۶۵۶ء) میں صدر الصدور کے عہدے پر متمکن ہوئے۔

حضرت قطبِ عالم حاجی سید محمّد طاہرؒ جب حج سے واپس تشریف لائے تو شاہ عالم

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

وَلَكُم بِهِ مِن حُجَّةٍ
تمہارے واسطے آپ کی ذات ایک دلیل ہے
كَالنُّورِ جَالِي ظُلْمَةٍ
جو روشنی سے تاریکی کو دور کرتی ہے
فِي الْمُبْتَدَا وَالْمُنْتَهَى
ابتداء میں بھی اور انتہا میں بھی
صَلُّوا عَلَيْهِ وَسَلِّمُوا
آپ پر درود اور سلام بھیجو

(۱۷۰۷ء ــــ ۱۷۱۲ء) نے آپ کا استقبال کیا اور آپؒ سے "القارعتہ ما القارعہ" کا مطلب پوچھا۔ آپؒ نے فرمایا کیا اس کا مطلب بیان کر دوں یا کہ مشاہدہ کرا دوں۔ بادشاہ بہت حیران ہوا، وہ جانتا تھا کہ آپ اُمیّ ہیں۔ بادشاہ نے کہا کہ اگر مشاہدہ ہو جائے، تو مناسب ہوگا۔ چنانچہ آپؒ نے اس آیت کریمہ کا بادشاہ کو مشاہدہ کرا دیا اور وہ آپؒ کا بے حد معتقد ہو گیا۔

آپؒ کا وصال بروز منگل ۱۷، جمادی الاوّل ۱۱۱۹ھ مطابق ۵، اگست ۱۷۰۷ء کو عالمپور میں ہوا، وہیں آپؒ کا مزار مبارک ہے۔ آپؒ نے سن ہجری کے مطابق ۱۱۸ سال عمر پائی۔

قطبِ عالم شیخ سید محمد طاہر رحمۃ اللہ علیہ نے اپنے وصال سے تین روز قبل حضرت تاج العارفین کو کسی کام سے روانہ کر دیا تھا، کیونکہ آپؒ کو معلوم تھا کہ حضرت تاج العارفین صدمہ برداشت نہیں کر سکیں گے۔ آپؒ نے وصال سے قبل ایک مرید سے پانی منگوایا اور اس پر دم کر کے اُسے دیا کہ یہ شیخ عبدالنبی کو دے دینا۔ پھر ایک خادم کو اپنا عمامہ اور دوسرے کو کرتہ دے کر تاکید کی کہ یہ شیخ عبدالنبی کی امانت ہیں، اُنہیں دے دی جائیں۔ اُس کے بعد آپؒ واصل بحق ہو گئے۔

حضرت عبدالنبی رحمۃ اللہ علیہ کو واپسی پر یہ امانتیں ملیں، لیکن مرشد کی جدائی سے آپؒ بہت ملول ہوئے۔ آپؒ نے مرشد کا دم کیا ہوا پانی علیحدگی میں جا کر پیا تو فوراً آپؒ پر نئے نئے اسرار و

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

یا نجی یا قیوم

مَلَا الْحَشٰی بِمَحَبَّتِہٖ

دل و جگر کو آپ کی محبت سے بھر دیا

فَلَقَ النَّوٰی بِمَوَدَّتِہٖ

آپ کی محبت نے گٹھلی کو چیر دیا

وَبِلُطْفِہٖ نِلْنَا الْمُنٰی

آپ کی مہربانی سے ہم نے مرادیں حاصل کیں

صَلُّوْا عَلَیْہِ وَسَلِّمُوْا

آپ پر درود اور سلام بھیجو!

رموزِ رُوحانی کھلنے لگے۔ دستارِ مبارک اور کرتے کی بابت حضرت سید حاجی محمد طاہر رحمۃ اللہ علیہ کے بڑے صاحبزادے حضرت شیخ محمد موسیٰ رحمۃ اللہ علیہ نے فرمائش کی۔ آپؒ نے دونوں چیزیں اُنہیں پیش کر دیں۔ لیکن شیخ موسیٰؒ وہ بارِ امانت نہ اُٹھا پائے۔ چنانچہ ہر دو تبرکات لوٹا دیئے گئے۔

مغل شہنشاہ شاہ عالم اوّل نے حضرت شیخ العالمؒ کو دہلی میں طلب کیا، لیکن بادشاہ کے اہلکار کے وہاں پہنچنے سے تین روز قبل اُن کا انتقال ہو گیا تھا۔ چنانچہ اُن کی جگہ حاجی فیروز شاہؒ دہلی گئے اور بادشاہ سے ملاقات کی۔ آپؒ نے بادشاہ کو بہت سے نصائح فرمائیں اور اُسے رُوحانی توجہ اور دُعائیں دیں۔ دوسری بار جب آپؒ دہلی گئے تو آپؒ نے ایک نہایت مشکل فقہی مسئلہ کو حل فرمایا۔ جو کچھ عرصہ سے بادشاہ اور علماء کے مابین اختلاف باعث تھا کئی علمائے حق کو آپؒ کے وسیلہ سے حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم کی زیارت ہوئی۔ بادشاہ نے خانقاہی مصارف وغیرہ کے لئے آپؒ کو جاگیر پیش کی۔ لیکن آپؒ نے قبول نہ کیا۔ جب بادشاہ نے اصرار کیا تو آپؒ نے بدیں شرط قبول کیا کہ صاحبزادہ حضرت محمد موسیٰ، حضرت تاج العارفین و حضرت حاجی محمد اشرف رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہم کے نام جاگیر دے دی جائے اور اُس میں سے کچھ حصہ لے لیں گے۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

یا حی یا قیوم

شَقَّ الْقَمَرُ لِمَرَامِهٖ

آپ نے چاند کو اپنی نبوت ثابت کرنے کے لئے چاک کیا

جَاءَ الْمَلَكُ بِسَلَامِهٖ

فرشتے آپ کے سلام کو حاضر ہوئے

بِصَلٰوتِهٖ اُمِرَ الْوَرٰی

خلقت کو آپ کی ذات پر درود بھیجنے کا حکم ہوا

صَلُّوْا عَلَیْهِ وَسَلِّمُوْا

آپ پر درود اور سلام بھیجو!!

## آپؒ کا فنا فی الشیخ کا درجہ

حضرت تاج العارفین رحمۃ اللہ علیہ نے تزکیۂ نفس کی خاطر ریاضت وعبادت کے ساتھ ساتھ خدمت خلق کو بھی مقدم رکھتے، چنانچہ آپؒ مساجد کے وضو خانوں میں پانی بھرتے اور کئی ایک مزدوروں کے کام میں مدد کر دیا کرتے تھے۔ اس کے علاوہ عوام کی بہبود کے لئے کئی ایک ایسے جسمانی مشقت والے کام سر انجام دیتے کہ جن سے عالم اور پیر لوگ عموماً احتراز کرتے اور عار سمجھتے

حضرت تاج العارفینؒ ہمیشہ اپنے آپ کو فقیر ہی نہیں بلکہ حقیر لکھا کرتے تھے نقل ہے کہ آپ نے روحانیت کی ایک لاکھ چالیس ہزار منزلیں طے کر کے فنافی الشیخ کا درجہ حاصل کیا۔ اس ضمن میں حضرت سلطان العارفین سلطان باہو رحمۃ اللہ علیہ اپنی کتاب "عین الفقر" میں رقم طراز ہیں کہ فقر کے ستر ہزار مقامات ہیں۔ فقیر جب تک ان مقامات کو طے نہیں کر لیتا، فقر کا (روحانی) نظارہ نہ خود کر سکتا ہے نہ دوسروں کو دکھا سکتا ہے۔ اُسے فقیر کہنا ہی غلط ہے۔ درحقیقت وہ فقیر نہیں، بلکہ صرف اپنے نفس کے لئے فقیر بنا ہوتا ہے نہ کہ خدا کے لئے اور جب فقیر ان تمام مقامات سے گزر کر عرش تک رسائی پاتا ہے تو اُسے افراد کی اور ان کے مراتب کی

یَا حَیُّ　بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ　یَا قَیُّوْمُ

لِعُرُوْجِہٖ نَزَلَ الْمَلَکْ
آپؐ کی قدر کو بلند ثابت کرنے کے واسطے فرشتے نازل ہوئے

لِقُدُوْمِہٖ رُفِعَ الْفَلَکْ
آپؐ کی تشریف لے جانے سے آسمان کا قدر بلند ہوا

قَدْ جَاءَ فِیْہٖ لَقَدْ رَاٰی
آپؐ کی شان میں وارد ہوا ہے کہ آپؐ نے خدا کا دیدار کیا

صَلُّوْا عَلَیْہِ وَسَلِّمُوْا
آپؐ پر درود اور سلام بھیجو!

معرفت حاصل ہو جاتی ہے۔ اصطلاحِ سلوک میں کامل فقیر اُسے کہتے ہیں کہ جو عرش و کرسی سے بھی گزر جاتا ہے۔ اُس کا مقام کسی کے فہم و گمان میں بھی نہیں آسکتا، بلکہ وہ سِرّ ہوتا ہے۔ عبد و معبود کے درمیان، جس کا کشف کسی بشر سے ممکن نہیں، مگر خدا تعالیٰ عالم مطلق ہے۔ جس پر چاہے۔ یہ راز ظاہر کر سکتا ہے۔

حضرت تاجُ العارفین رحمۃ اللہ علیہ نے پہلے اپنے مرشدِ اول سُلطان العارفین حضرت حاجی عبداللہ سُلطان پوری رحمۃ اللہ علیہ کی خدمتِ اقدس میں رہ کر فیوض و برکات حاصل کیں۔ لیکن آپؒ نے زیادہ مدت عالمپور میں قطب عالم حضرت سیّد حاجی محمد طاہر رحمۃ اللہ علیہ کی خدمتِ اقدس میں بسر کی۔ آپؒ نے اپنے پیر و مُرشد کی جس طرح خدمت کی، اس کا صلہ یہ ملا کہ آپؒ کو اعلےٰ کمالاتِ باطنی حاصل ہوئے اور اللہ تبارک و تعالیٰ نے حضرت تاجُ العارفین رحمۃ اللہ علیہ پر اپنے فضل و کرم سے علم و معرفت کے دروازے کھول دیئے تھے اور علمِ لدُنی عطا فرمایا۔

## حضرت عبداللہ کوہاٹی المعروف بہ حضرت حاجی بہادرؒ سے ملاقات

حضرت تاجُ العارفین رحمۃ اللہ علیہ اپنے رسالہ میں بیان فرماتے ہیں کہ:
ایک دفعہ قطبُ الاقطاب حضرت حاجی بہادر کوہاٹی قدس سرہٗ لاہور تشریف لے

یا حیّ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم یا قیّوم

نَبَعَ الْوَضُوْءُ بِرَكُوْبَتِهٖ
وضو کا پانی آپ کے کوزہ سے رواں ہوا
كَثُرَ الطَّعَامُ بِبَرَكَتِهٖ
آپ کی برکت سے کھانے کی مقدار زیادہ ہوگئی
وَبِكَفِّهٖ نَطَقَ الْحَصٰى
آپ کے دست مبارک میں کنکر گویا ہوئے
صَلُّوْا عَلَيْهِ وَسَلِّمُوْا
آپ پر درود اور سلام بھیجو!

گئے اور متواتر پانچ ماہ وہاں پر قیام فرمایا۔ اس عرصہ میں مقامی عوام وطلباء کو رُشد وہدایت کرنے میں آپؒ مصروف تھے۔ جس وقت آپؒ اپنے وطن واپس جانے کی تیاری کرنے لگے تو لاہور کے بلند پایۂ علماء اور عارفین جنہیں ظاہری اور باطنی علوم میں کمالِ دسترس تھی، سب یک جا ہوکر وفد کی صورت میں صاحب خزائینؒ سے ملے اور آپؒ سے عرض کیا کہ آپؒ مہربانی کرکے اِستفادہ کے لئے علم التصوف وعلمِ لدنی کے معارف وحقائق ایسی جامع ومختصر عبارت میں بیان کردیں۔ جس طرح کہ " اِنَّا اَعْطَيْنٰكَ الْكَوْثَرَ "، کی سورۃ قرآن مجید میں مختصر اور جامع ہے، یہ سُن کر آپؒ نے خاموشی سادھ لی، تھوڑی دیر کے لئے سرِ مبارک گریبان میں ڈالا اور سوچ میں پڑ گئے۔ اس کے بعد سر مبارک اُٹھایا اور پاکیزہ کلمات ارشاد فرمائے۔ جنہیں حاضرین نے قلم بند کرلئے:

"اِنْ نَظَرُ الْعَارِفِ بَعْدَ الظُّهُوْرِ عِلْمٌ لَدُنِّیُّ الْاَصْلِیُّ عَلٰی وَجْهَيْنِ الْاَوَّلُ اِلَی الذَّاتِ بِالْحُضُوْرِ فِيْهِ۔ اَلْحُضُوْرُ تَجَلُّوْا الْمُحْضِ تَعَلُّقِ الْمُعَلَّمِ وَالثَّانِیُ اِلَی الصِّفَاتِ مَعَ الْكَمَالَاتِ وَمُقْتَيْضَا تَهُمَا يَتَعَلَّقُ الْمَعْلُوْمِ بِلَاكَيْفِيَّتِهٖ بِنَفْسِ حُضُوْرِ الْعِلْمِ وَعِلْمُ الْحُضُوْرِیْ وَبِكَيْفِيَّتِهٖ وَبِظُهُوْرِ عِلْمِ

یا نبی　　بسم اللہ الرحمن الرحیم　　یا غوث

ذرف العیون لوعظہٖ

آنکھیں آپ کی وعظ سے گریاں ہوئیں۔

وجل القلوب بنصحہٖ

دل آپ کی نصیحت سے خوف زدہ ہوئے

بدعائہٖ ذھب العمیٰ

آپ کی دعا سے نابینائی دور ہو گئی

صلوا علیہ وسلموا

آپ پر درود اور سلام بھیجو!

الحضوری فی مراتب علم الحصولی با العرفان للعرفان

ترجمہ: عارف کی نظر صحیح علم لدنی کے حاصل ہونے کے بعد دو چیزوں پر ٹھہر جاتی ہے۔ پہلی کیفیت تو اس کی یہ ہوتی ہے کہ اللہ تعالیٰ کی ذات کے ساتھ اس کا دھیان حضوری کی کیفیت کے ساتھ جاری رہتا ہے اور اُسے یہ حضوری محض اللہ تعالیٰ کے علم کی وجہ سے ہی حاصل ہو جاتی ہے یعنی مشاہدہ کے لئے علم سبب بن جاتا ہے اور عارف کی دوسری نظر اللہ تعالیٰ کی صفات و کمالات اور اُن کے تقاضوں (یعنی صفات سے جو ظہور پذیر ہوتا ہے) پر جمی رہتی ہے اور یہ نظر صفا کے صرف علم کی وجہ سے ہی حاصل ہو جاتی ہے اور علم حضوری یعنی مشاہدات ربانی کے علم کا حصول بھی کسی علوم کی طرح درجہ بدرجہ ہوتا ہے، لیکن اس میں معرفت معرفت کے ذریعہ ہی حاصل ہوتی ہے۔ اس میں کسب کا دخل نہیں ہوتا۔

میرے بھائیو! حق تعالیٰ جل جلالہٗ اپنے خاص دوستوں کو علم لدنی عطا کرتا ہے۔ اس وسیع علم کے مقابلہ میں علماء کے ظاہری کتابی علم کی حیثیت ایسی ہے جیسے سمندر کے مقابل میں قطرہ۔

## پیر و مرشد کی پیشن گوئی

ایک مرتبہ آپؒ کے پیر و مرشد نے فرمایا کہ بیٹا عبدالغنی مجھے اس روز خوشی ہوگی کہ جب تمہاری

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

یَا حَیُّ یَا قَیُّوْمُ

وَاللّٰہِ مَا اُحْصِیْ شَمَا
خدا کی قسم میں آپ کے خصائل سے بھری ہوئی عادات کو

ئِلَ فَضْلِہٖ مِنْ رَّبِّنَا
جو ہمارے رب نے آپ کو عطا کی ہیں شمار نہیں کر سکتا

فَھُوَ النَّبِیُّ الْمُرْتَضٰی
آپ خدا کے پسندیدہ نبی ہیں!

صَلُّوْا عَلَیْہِ وَسَلِّمُوْا
آپ پر درود اور سلام بھیجو

خانقاہ میں سے مجھے دھکے ملیں گے۔ آپ معروض ہوئے کہ یہ بات تصور میں بھی نہیں آسکتی۔ چند روز گزرے کہ موضع شام چوراسی میں شہزادہ معظم بیگ کا ورود ہوا اور وہ شیخ عبدالنبی کی درگاہ پر برائے ملاقات گیا۔ اسی دوران حضرت قطب عالم رحمۃ اللہ علیہ بھی وہاں پہنچے تو پہرہ داروں نے آپ کو معمولی فقیر سمجھ کر دھکے دے باہر کیا۔ آپ قصبہ کے باہر ندی کنارے ایک تکیہ میں فروکش ہو گئے اور شیخ عبدالنبی شامیؒ کو ایک آدمی کے ذریعہ اطلاع کرائی۔ حضرت شامیؒ اسی دم ننگے پاؤں چل پڑے۔ بڑی عزت و تکریم سے قطب عالم کو آستانہ پر لائے۔ شہزادہ اور دیگر اہلکاروں نے آپ کو تعظیم دی۔ حضرت شامیؒ کثیر دعاؤں سے نوازے گئے اور قطب عالم کی پیشگوئی بھی یوں پوری ہو گئی۔

## آپ کے خلیفہ مولانا شہر یارؒ کی لاہور بدری

حضرت تاج العارفین رحمۃ اللہ علیہ جب لاہور تشریف لاتے تو اپنے خلیفہ حضرت مولانا شہر یارؒ کے پاس مسجد چینیاں والی میں قیام فرماتے۔ حضرت مولانا شہر یارؒ کو بادشاہ احمد شاہ ابدالی نے شہر بدر کر دیا تھا، کیونکہ حضرت شہر یارؒ نے اپنے شاگرد مولانا محمد صدیقؒ کو مخاطب کرتے ہوئے کہا وہ بیٹے! تم اچھی طرح جانتے ہو کہ کون سا ظلم ہے جو ان حملہ آور پٹھانوں نے اہل لاہور پر روا نہیں رکھا۔ انہوں نے امن پسند شہریوں پر جبر و تشدد کی انتہا کر دی ہے کئی مرتبہ بادشاہ سے فریاد

یا حیّ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم یا قیوم

أنا کیف أمدح بالثنا
اے حضرت محمد رسول اللہ! میں آپ کی توصیف
لک یا محمد إنما
کیونکر ادا کرسکوں
أنت الممجد بالذی
آپ اپنی نیا منی کے باعث نہایت بلند رتبہ پر فائز ہیں
صلوا علیہ وسلموا
آپ پر درود اور سلام بھیجو!

کی گئی، مگر اُس نے کوئی تدارک نہ کیا، نہ سپاہیوں کا ہاتھ روکا، نہ سرداروں کو سرزنش کی۔ اسلام ایسے بادشاہ کو عادل کہنے کی اجازت نہیں دیتا۔" آپؒ کے یہ الفاظ سن کر گرد و پیش کھڑے ہوئے لوگ تھرّا اُٹھے۔ احمد شاہ ابدالی نے آپؒ کو خاموش کرنا چاہا، مگر آپؒ نے سلسلۂ کلام جاری رکھا۔ آخر احمد شاہ ابدالی نے کہا! حضرت آپ کس کے بارے میں اور کس کے سامنے باتیں کر رہے ہیں؟ مولانا شہریارؒ نے فرمایا! میں خوب جانتا ہوں کہ میرا مخاطب احمد شاہ ابدالی ہے۔ احمد شاہ نے کہا۔ اس گفتگو کا انجام بھی آپؒ کو معلوم ہے تو مولانا نے فرمایا: ہاں شہادت یا جلاوطنی، مگر میں دونوں کے لئے تیار ہوں۔ لہٰذا آپؒ کو احمد شاہ ابدالی نے جلاوطن کر دیا اور مولانا نے ٹانڈہ ضلع ہوشیارپور میں سکونت اختیار کر لی۔ یہاں یہ ذکر کر دینا ضروری ہے۔ مولانا محمد صدیقؒ نے مسجد وزیر خان میں نماز عید کے خطبہ کے دوران احمد شاہ ابدالی کی طرف اشارہ کرتے ہوئے اسے سلطان العادل کہا تھا۔ جس پر حضرت مولاناؒ نے احتجاج کیا اور ملک بدر ہوئے۔ یہ سب کچھ حضرت تاج العارفین رحمۃ اللہ علیہ کی تعلیم و تربیت کا اثر تھا کہ حق بات کہہ دی جائے خواہ اس سے بادشاہ ہی کیوں نہ ناراض ہو۔

## شادی مبارک

آپؒ کی شادی موضع سری گوبند پور ضلع امرتسر (بھارت) میں ہوئی تھی۔ سسرال کا

یا نبی — بسم اللہ الرحمٰن الرحیم — یا محبوب

# وَلَقَدْ اُنَادِیْ یَا حَشَا

میں عشق کی شدت سے پکارتا ہوں کہ اے میرے دل و جگر

# لِتَقَطّعِیْ بِفِرَاقِ ذَا

دیکھو تم آنحضرت کے فراق میں کس طرح پارہ پارہ ہوتے ہیں

# فَلَطَالَ صَبْرِیْ فِی الْبَلَا

اس محنت اور مصیبت میں بہت صبر کیا

# صَلُّوْا عَلَیْہِ وَسَلِّمُوْا

آپ پر درود اور سلام بھیجو

تعلق بیدی کھتری قبیلہ سے تھا۔ جب دوبارہ آپؒ نے شام چوراسی سکونت اختیار کی تو اپنے بیوی بچوں کو لینے کے لئے سری گوبند پور تشریف لے گئے اور وہاں ایک مسجد میں قیام کیا۔ یہ مسجد دریائے بیاس کے راستہ میں واقع تھی۔ یہاں سے اہل ہنود کی عورتیں دریائے بیاس پر نہانے دھونے کے لئے گزرتی تھیں۔ کئی عورتوں نے آپؒ کو پہچان کر آپؒ کے سسرال کے ہاں خبر کر دی۔ نیز آپؒ نے بھی اپنی بیوی کو اپنی آمد کی اطلاع کر دی۔ وہ اپنے ماں باپ سے چوری آپؒ کی خدمت میں حاضر ہوئی اور کہا کہ میرے لئے کیا حکم ہے۔ آپؒ نے فرمایا کہ اگر میرے ساتھ رہنے کا ارادہ ہے تو مسلمان ہو جاؤ۔ [redacted] رضا مند ہوگئی۔ دونوں بیٹے اور آپ کی زوجہ اپنے زیورات سمیت اگلے روز حاضر ہوئی تو آپؒ نے فرمایا کہ زیورات لانے کی ضرورت نہیں، والدین کے ہاں چھوڑ آؤ۔ جب آپؒ اپنی بیوی بمعہ بچوں کے ہمراہ دریا کے کنارے پہنچے تو اس وقت کوئی کشتی وہاں موجود نہ تھی۔ آپؒ ابھی انتظار کر رہے تھے کہ آپؒ کے سسرال والے بہت سے مسلح لوگوں کی معیت میں آتے دکھائی دیئے۔ آپؒ نے اپنا مصلا پانی پر بچھا دیا اور اس پر بیٹھ کر بمعہ بیوی بچوں دریائے بیاس عبور کر گئے۔ یہ کرامت دیکھ کر سب موجود لوگ ٹھٹک گئے اور ان میں سے اکثر مشرف بہ اسلام ہوئے۔ آپؒ بخیریت شام چوراسی پہنچے اور وہاں مستقل سکونت اختیار کی۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

یا حی — یا قیوم

وَتَجَشَّمَتْ نَفْسِیْ کَمَا
میرے نفس نے ایسی تکلیف اٹھائی
یَتَجَشَّمُ حَجَرُ الرَّحٰی
جیسی چکی کا پتھر اٹھاتا ہے
فِیْ هَجْرِ فَخْرِ الْاَنْبِیَا
فخر الانبیاء حضرت محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی جدائی میں
صَلُّوْا عَلَیْهِ وَسَلِّمُوْا
آپ پر درود اور سلام بھیجو!

## پیر و مُرشد کے ساتھ ہمسفری

ایک مرتبہ شیخ عبد النبی صاحبؒ کے پیر و مرشد شام چوراسی تشریف لائے اور فرمایا کہ ہمارا ارادہ ہندوستان کی طرف جانے کا ہے۔ آپؒ نے اس سفر میں معیت کی سعادت حاصل کرنے کا اظہار کیا، چنانچہ دونوں بزرگ تبلیغ حق کے لئے روانہ ہوگئے اور یہ عرصہ تقریباً بارہ برس محیط رہا۔ اس تمام عرصہ میں آپؒ نے نہ تو بیوی بچوں کو یاد کیا اور نہ ہی آپؒ کو وطن سے جدائی کی پریشانی ہوئی، اس طرح آپؒ نے سنّت ابراہیمی بھی ادا کر دی جس طرح حضرت ابراہیم علیہ السلام اپنی بیوی حضرت ہاجرہؓ اور فرزند حضرت اسماعیل علیہ السلام سے عرصہ بارہ سال علیحدہ رہے۔ پورے بارہ سال کا عرصہ گزرنے پر واپسی ہوئی تو آپ بمعہ پیر و مرشد کے شام چوراسی پہنچے بارہ سال بعد خالی ہاتھ گھر آئے۔ اگر خود اکیلے ہوتے تو پڑھ کر سو جاتے، مگر ساتھ پیر و مرشد بھی تھے۔ ان کی خدمت و آسائش اور خاطر و مدارت کا فکر دامن گیر ہوا، اور جب آپؒ نے اپنا قدم مبارک گھر کی دہلیز پر رکھا تو اندر سے آپؒ کی بیوی صاحبہ فوراً تعظیم کے لئے کھڑی ہوگئیں اور چہرہ مبارک سے اندازہ کر گئیں کہ طبیعت میں ملال ہے۔ آخر کار زوجہ سے ذکر کیا کہ میرے پاس تو کچھ نہیں اور ہمراہ پیر و مرشد ہیں۔ بیوی نے فوراً ایک روپیہ پیش کیا اور کہا جو چاہو حضرت کے واسطے لے آو۔ آپؒ نے پوچھا تمہارے پاس یہ روپیہ کہاں سے آیا۔ بیوی نے عرض

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

یا آلِ نجی — جانِ قوم

یَا رَهْطَ آلِ مُحَمَّدٍ
اے آل محمدؐ کے گروہ!
یَا صَحْبَ صُحْبَةِ اَحْمَدٍ
اور اے صحبت رسول علیہ السلام کے فیض یافتہ اصحاب
رُوْحِیْ وَنَفْسِیْ قَدْ فِدَا
میری جان اور میرا نفس سب آپ پر قربان ہے
صَلُّوْا عَلَیْهِ وَسَلِّمُوْا
آپ پر درود اور سلام بھیجو!

کیا کہ آپؒ نے اپنا سکہ پہچانا نہیں۔ یہ وہ روپیہ ہے جو آپؒ سفر پر جاتے وقت مجھے خرچ کے لئے دے گئے تھے۔ آپؒ اس پر بہت حیران ہوئے اور دل ہی دل میں بیوی کے ایثار پر بہت خوش ہوئے۔ چنانچہ ایک پُرتکلف کھانا تیار کروایا اور اپنے پیر و مرشد کی خدمت میں پیش کیا۔ آپؒ نے اپنی بیوی صاحبہ سے پوچھا کہ میرے بعد گزارہ کیسے چلتا رہا تو بیوی صاحبہ نے فرمایا کہ برخوردار عبدالواحد باہر سے لکڑیاں لے آیا کرتا تھا اور برخوردار عبدالحق گھاس لے آتا تھا۔ وہ بازار میں دو چار آنے کا فروخت ہو جاتا تھا۔ بس اس طرح ہم نے بارہ سال ختم کر دیئے۔ آپؒ یہ سُن کر بہت خوش ہوئے اور اپنے پیر و مرشد سے بھی ان واقعات کا ذکر کیا۔ جس پر شیخ العالمؒ بہت خوش ہوئے اور بیوی صاحبہ کے لئے دُعا فرمائی اور ساتھ ہی حضرت تاج العارفین کے حق میں ترقی دولت و نعمت دین و دنیا کی دعا فرمائی۔

## (۱) تذکار مقدس حضرت تاجُ العارفین رحمۃ اللہ علیہ

فخر الانبیاء رسالت مآب سرورِ کائنات رسول مقبول حضرت محمد مصطفےٰ صلی اللہ علیہ وسلم نے آپؒ کو عالمِ رؤیا میں بنفسِ نفیس کلمہ طیبہ کی تلقین فرمائی اور آپ کے اُستاد مخدوم کو بھی خواب میں ارشاد فرمایا بلکہ تاکید فرمائی۔ اُس وقت آپؒ کی عمر مبارک سات سال تھی۔

تذکرۃ المشائخ قادریہ میں جناب محمد دین کلیم صاحب صفحہ ۱۸۵ پر تحریر فرماتے ہیں کہ

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

یا نجی — یا جوہر

فَتَحَدَّثُوا عَنْ لَوْعَتِيْ
اے دوستو میرے سوزِ دل کی بابت
عِنْدَ الْحَبِيْبِ أَحِبَّتِيْ
میرے حبیب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں عرض کرو
سَكَبَتْ دُمُوْعِيْ يَا فَتَا
اے لوگو! میرے اشک رواں ہیں!
صَلُّوْا عَلَيْهِ وَسَلِّمُوْا
آپ پر درود اور سلام بھیجو!

ابوالفرح حضرت سید محمد فاضل الدین شاہ صاحبؒ قادری بٹالوی کے ایک مرید خلیفہ شیخ نصیر الحق تھے۔ ایک شخص شام چوراسی سے بٹالہ گیا ہوا تھا۔ شیخ نصیر الحق نے اُس سے دریافت کیا کہ کیوں بھئی عبدالنبی راضی ہے، اُس نے گویا آپؒ کے نامِ مُبارک کو بے ادبی سے ذکر کیا۔ اُسی رات جناب رسولِ مقبول صلی اللہ علیہ وسلم نے اُسی کے پیر ابوالفرح حضرت سید محمدؐ فاضل الدین شاہ صاحبؒ قادری بٹالوی کی معرفت اُسی پر عتاب فرمایا کہ تاجُ العارفین اپنے وقت کے قُطب ہیں۔ اُن کا نام بے ادبی سے کیوں لیا گیا؟ جب یہ خبر شیخ نصیر الحق تک پہنچی تو اُنھوں نے اس امر کی معافی چاہنے کے واسطے شام چوراسی آنے کا قصد فرمایا مگر وہ ڈرتے تھے کہ میں اکیلا نہ جاؤں۔ میں اپنے پیر و مرشد کو اپنے ہمراہ رتھ میں سوار کرا کے شام چوراسی لے کر پہنچے اور جب تاجُ العارفینؒ کو اُن کے کی اطلاع ملی تو آپؒ نے ان کا خاص طور سے اِستقبال فرمایا اور ابوالفرح حضرت سید محمدؐ فاضل الدین شاہؒ سے مصافحہ اور معانقہ فرمایا اور ساتھ ہی اُسی وقت یہ فرمایا کہ آپ حضرات نے کیوں تکلیف کی میں نے تو اُسی وقت معاف کر دیا تھا۔

## (۲) حضرت خواجہ خضر علیہ السلام کا واقعہ

آپؒ کے خادموں میں سے ایک خادم حضرت حافظ محمد مکمل سنکوہی بھی تھے جنہوں نے حضرت تاجُ العارفین کی خدمت میں عرض کی کہ حضرت! خواجہ خضر علیہ السلام کو بعض لوگ نبی

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

ذکر الصلوٰۃ فقیرہ
آپ کے در کے گدا عبدالنبیؒ نے
عبد النبی معطیرہ
جو آپ کی ذکر حمیت کی عطر جیسی خوشبو کا کثرت کے ساتھ پھیلانے والا ہے
فی کل صبح والمسیٰ
تمام صبح اور شام آپ پر درود بھیجنے میں صرف کیا
صلوا علیہ وسلموا
آپ پر درود اور سلام بھیجو!

کہتے ہیں اور یہ کہ وہ قیامت تک زندہ رہیں گے اور بعضوں کا قول ہے کہ ان کا انتقال ہو گیا ہے
میرا دل چاہتا ہے کہ آپؒ کے طفیل اُن کی زیارت کروں۔ آپؒ نے فرمایا کہ اول تو یہ امر مقاصد میں سے نہیں، لیکن اگر اشتیاقِ زیارت حد درجہ ہے تو فلاں دُعا ایک ہفتہ تک ندی کے کنارے بیٹھ کر پڑھا کرو، ساتویں روز ملاقات ہو جائے گی۔ چنانچہ ایسا ہی ہوا۔ دورانِ ملاقات حضرت خضر علیہ السّلام نے حافظ صاحب سے فرمایا! کہ "حافظ تم نے ہماری زیارت کا شوق کیوں کیا! کیا تمہارا پیر ہم سے کم ہے"۔ حافظ صاحب یہ کلام سُن کر بے ہوش ہو گئے، جب ہوش آئی تو وہاں کچھ بھی نہ تھا۔ اس کے بعد حضرت تاجُ العارفین کی خدمتِ اقدس میں حاضر ہوئے اور عرض کی کہ یا حضرت، خواجہ خضر علیہ السّلام کی زیارت ہوئی، لیکن وہ عام لباس میں تھے، اُن کی اصل ہئیت اور نورانیت کیا ہے۔ اُس سے میں محروم رہا۔ جواباً ارشاد کیا کہ تم اُن کو اُس حالت میں دیکھنے کی کہاں تاب رکھتے تھے۔ صورتِ مثال میں دیکھ کر تو تم بے ہوش ہو گئے۔

حافظ صاحب موصوف نے حضرت شیخ عبدالنبیؒ کے مکتوباتِ شریف کی کتابت کی اور پھر کتابی شکل میں آپؒ کی خدمتِ اقدس میں پیش کیا اور اُسے "مجموعۃُ الاسرار" کے نام سے موسوم کیا۔

## (۳) سلطان العارفین حضرت حاجی عبداللہ سلطانپوری رحمۃ اللہ علیہ

حضرت مولانا شاہ محمد بٹالوی سلسلۂ اولیاء میں تحریر فرماتے ہیں کہ جب قُطبِ عالم حضرت حاجی

یا حی　　بسم اللہ الرحمٰن الرحیم　　یا قیوم

بَزَغَ الحَبِیبُ المُجتَبیٰ
برگزیدہ محبوب کی روشنی

فِی سُحمَۃِ اللَّیلِ الدُّجیٰ
اندھیری رات کی سیاہی میں چمکی!

کَالشَّمسِ تُشرِقُ فِی الضُّحیٰ
جس طرح آفتاب دن چڑھے چمکتا ہے

صَلُّوا عَلَیہِ وَسَلِّمُوا
آپ پر درود اور سلام بھیجو!

سید محمد طاہر عالمپوری رحمۃ اللہ علیہ اس دنیاء فانی سے تشریف لے گئے تو آپ کے صاحبزادے حضرت محمد موسیٰ مہمانوں کی آمد ورفت سے قرض دار ہوگئے تو صاحبزادہ نے حضرت تاج العارفین کو ساتھ لے کر لاہور کے لئے روانہ ہوگئے۔ راستہ میں عقید تمندوں کے ہاں بطور مہمان رہے دورانِ سفر بہت فتوحات حاصل ہوئیں۔ جو مجموعی طور سے تین لاکھ روپے تھی۔ واپسی پر آپ نے تمام قرضداروں کا حساب بے باک کیا۔ اس واقعہ کا علم جب سلطان العارفین حضرت حاجی عبداللہ سلطان پوری کو ہوا۔ تو آپ نے حضرت تاج العارفین کو ایک خط تحریر کیا اور فرمایا کہ دنیا اور اہل دُنیا کی طرف راغب نہیں ہونا چاہیئے۔ فقیروں کو اُمراء اور اہل ثروت کے دروازے پر نہیں جانا چاہیئے۔ آپ نے جواباً تحریر فرمایا کہ حضرت قبلہ بندگانِ سلامت! یہ فقیر اس معاملہ میں بے اختیار اور مجبور تھا کیونکہ خود جناب نے ہی اس خاکسار کی رسی حضرت سید محمد موسیٰ قلندر کے ہاتھ دے رکھی ہے۔ مجھ غریب کو وہ جس جس طرف کھینچتے رہے میں تعمیل کرتا رہا۔ حضرت سلطان پوری جواب پڑھ کر بار بار الحمد اللہ، الحمد اللہ کہتے رہے اور فرمانے لگے کہ ایسا صاحب اعتقاد اور روحانی وارث ہماری جماعت میں موجود ہے۔ سبحان اللہ۔

## (۴) قطبِ عالم حضرت حاجی سید محمد طاہر عالم پوری رحمۃ اللہ علیہ

ایک مرتبہ حضرت شیخ العالم نے حضرت تاج العارفین سے فرمایا: عبدالنبی سنا ہے کہ شام

یا غنی    بسم اللہ الرحمٰن الرحیم    یا قیوم

وَهُوَ الضِّيَاءُ الْمُسْتَضِي
آپؐ ایسی روشنی ہیں جس سے سب چیزیں روشن ہوگئیں

وَبِنُوْرِهٖ سَطَعَ الْهُدٰى
آپؐ کے نور سے ہدایت نمودار ہوئی!

فِيْ صُبْحِ لَيْلِ الْبِلَا
اور سیاہ رات کے بعد صبح کا نور پھیلا

صَلُّوْا عَلَيْهِ وَسَلِّمُوْا
آپؐ پر درود اور سلام بھیجو!

چوراسی میں گاجریں بہت عمدہ ہوتی ہیں۔ چنانچہ آپؒ دوسرے تیسرے روز گجریلا تیار کرا کے ہنڈیا اپنے سرِ مبارک پر رکھ کر وہاں سے پیدل ۲۵ کلومیٹر کا فاصلہ طے کر کے جایا کرتے تھے اور ایک روز جا رہے تھے کہ راستہ میں بارش ہونے لگی اور ہنڈیا کی سیاہی روئے مبارک پر بہہ نکلی۔ درگہ مرشد پر پہنچے تو رات ہو چکی تھی۔ شب بھر اُس حالت میں ہنڈیا سر پر اُٹھائے دروازے پر کھڑے رہے۔

صبح ہوئی تو مرشد نے بیٹا عبدالنبی کہہ کر آپؒ کو آواز دی۔ "سرکار میں حاضر ہوں" حضرت شیخ نے آپؒ کا چہرہ مہرہ دیکھا تو فرمایا۔ اے لوگو! آج جو چاہے وہ میرے بیٹے کے سونے کے سہرے کو دیکھ لے۔" اور فوراً اُٹھ کر آپؒ کو سینے سے لگایا اور دُعا فرمائی۔ "اللہ پاک تمہیں دین و دُنیا میں سرخرو فرمائے اور کرمِ خاص سے نوازے۔" اور ہاں اللہ سبحانہٗ تعالیٰ نے آپؒ کو ایسا نوازا کہ ولی کامل کے درجہ پر فائز کیا اور علمِ لدنی سے مالا مال کر دیا۔

## (۵) عالیجناب حضرت شاہ محمد غوث لاہوری بن حضرت سید حسن قادری رحمۃ اللہ علیہ

اپنی کتاب "اسرار طریقت" میں فرماتے ہیں کہ لاہور کی طرف دوآبہ میں بنام چوراسی نام ایک گاؤں میں میاں شیخ عبدالنبی نقشبندیہ میں ایک نومسلم بزرگ رہتے تھے۔ کسی تقریب سے لاہور میں تشریف لائے۔ میں بھی دو بار اُن کی زیارت کے لئے گیا۔ ہمیشہ شغل میں رہتے۔ بڑے

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

وَهُوَ الرَّسُولُ الْمُقْتَدیٰ
آپ رسول ہیں جن کی پیروی فرض ہے
مِنْهُ الشَّفَاعَةُ تُرْتَجیٰ
آپ سے شفاعت کی امید ہے
بِجَمَالِهٖ خَمَدَ اللَّظیٰ
آپ کے جمال سے آگ کا شعلہ سرد ہوا
صَلُّوْا عَلَيْهِ وَسَلِّمُوْا
آپ پر درود اور سلام بھیجو!

ہی کم گو اور مؤثر تھے، چنانچہ اکثروں کو اُن کے فیضِ صحبت سے اثر ہوا۔ ان کی مجلس میں بہت کم گفتگو ہوتی تھی۔ مراقبہ کے سوا کچھ کام ہی نہ تھا۔ مجھ کو خلوت میں اُن کی خاص صحبتیں میسر ہوئیں۔ ذات بحت کی نسبت توجہ کرتے تھے، چنانچہ وہ بیخودی اور بیرنگی کی نسبت غلبہ کرتی تھی۔ اس نسبت کی اور دیگر شغل اور مراتب ذکر کی اجازت فقیر کو دی۔ اس کے بعد کچھ مدت تک وہ نسبت غالب رہی اور اس کے بعد کبھی کبھی غلبہ کرتی رہی۔

## (۶) حضرت علامہ عبدالحی رحمۃ اللہ علیہ

اپنی کتاب "نزہۃ الخواطر"، جلد ششم میں رقم طراز ہیں کہ شیخ عبدالنبی بہت بڑے عارف تھے، اپنے زمانے کے قوی النسبت بزرگ تھے۔ ان کی ولایت اور جلالتِ شان پر اُس زمانے کے لوگوں کا اتفاق ہے۔ سلسلہ احسنیہ نقشبندیہ کے مطابق انہیں سالکانِ طریقت کی تعلیم و تربیت میں کمال حاصل تھا۔ جلیل القدر رہنمائے طریقت تھے، اپنے مریدوں کو راہ سلوک کی منزلیں طے کرا کے اعلےٰ مدارج پر پہنچا دیتے تھے۔ حضرت شاہ ولی اللہ رحمۃ اللہ علیہ بن عبدالرحیم دہلوی رحمۃ اللہ علیہ نے "انتباہ فی سلاسل اولیاء اللہ" میں اُن کا ایک مکتوب لطیف نقل کیا ہے۔ انہوں نے "فصوص الحکم" کی ایک شرح لکھی ہے۔ اگرچہ انہوں

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

یا حی یا قیوم

عشق الالٰہ لوجہہ

آپ خداوند کریم کی ذات کے عاشق ہیں

الٰہ العقول لدرکہ

انسانی عقلیں آپ کی حقیقت سمجھنے سے قاصر ہیں!

وبحسنہ تاہ النہیٰ

آپ کی خوبیوں کو دیکھ کر عقل متحیر ہوتی ہے

صلوا علیہ وسلموا

آپ پر درود اور سلام بھیجو!

نے علوم عربیہ حاصل نہیں کئے تھے، لیکن اللہ سبحانہٗ تعالیٰ نے اپنے فضل و کرم سے اُن پر علم و معرفت کے دروازے کھول دیئے تھے۔

## (۷) حضرت وجیح الدین اشرف لکھنوی رحمۃ اللہ علیہ

بحر زخار میں رقم طراز ہیں کہ:

"شیخ عبدالنبی ابتدا میں ہندو کھتری تھے۔ جو شیخ عبدالوہاب قادری کے دستِ حق پرست پر اسلام لائے، مدتوں اُن کی صحبت میں رہے، فیض حاصل کیا۔ پھر انہوں نے شیخ عبداللہ سلطان پوری رحمۃ اللہ علیہ کا دامن تھاما، وہ شیخ حاجی محمد شریف متقی شاہ آبادی رحمۃ اللہ علیہ کے خلیفہ تھے۔ جب شیخ عبداللہؒ نے حجاز کا سفر کیا یعنی حجاز تشریف لے گئے تو شیخ عبدالنبیؒ اُن کے خلیفہ حضرت شیخ سید محمد طاہر عالم پوریؒ کے دامن سے وابستہ ہو گئے اور اُن سے فیض پایا اور "شرح فصوص الحکم" لکھی۔"

شیخ عبدالنبی رحمۃ اللہ علیہ نے علم سلوک اور تصوف پر بہت سی کتابیں اور مکتوبات

یَا حَیُّ — بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ — یَا قَیُّوْمُ

نَطَقَ الْحَجَرُ لِکَلَامِہٖ

پتھر آپ کے کلام سن کر بول اٹھے

حَنَّ الشَّجَرُ لِغَرَامِہٖ

درخت آپ کے عشق میں فریاد کرتے ہیں

وَبِفَقْرِہٖ جَاءَ الْغِنٰی

آپ کی غربت کو دیکھ کر دولت آئی مگر آپ نے منظور نہ فرمائی

صَلُّوْا عَلَیْہِ وَسَلِّمُوْا

آپ پر درود اور سلام بھیجو !!

یادگار چھوڑے ہیں۔

## ⑧ حکیم الامت حضرت شاہ ولی اللہ محدّث دہلوی رحمۃ اللہ علیہ

اپنی کتاب "انتباہ فی سلاسل اولیاء" میں تحریر فرماتے ہیں کہ:

"اب تھوڑی روش طریقہ احسنیہ کی جو حضرت شیخ سید آدم بنوریؒ سے منسوب ہے۔ ذکر کرتا ہوں۔ اسی ضمن میں مکتوب شیخ عبدالنبی شام پوری کا کہ جو اُس زمانے میں طریقہ احسنیہ کے مُقتدا تھے اور سب اس طریقہ کے جمہور اس امر پر متفق ہیں کہ سالکوں کی تربیت میں اس طریقہ کی روش میں اُن کا قدم راسخ تھا۔ ایک عزیز صالح نے مکہ معظمہ میں ذکر کیا، یہ مکتوب شیخ عبدالنبی کا ہے اور اُن کے نام کی بنا اس پر تھی ہم نے اُن کے پاس سے لکھ لیا۔"

## ⑨ حضرت سید علیم اللہ شاہ چشتی جالندھری رحمۃ اللہ علیہ

اپنی کتاب "مصفّات" میں تحریر فرماتے ہیں کہ:

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

وَلِہَ الوُصِیفُ بِمَدحِہٖ

تعریف کرنے والا آپ کی مدح پر عاشق ہے

کَلَّ المَدِیحُ بِوَصفِہٖ

مدح آپ کے وصف سے عاجز ہیں!

وَبِشَوقِہٖ لَالَا المَلَا

آپ کا شوق تمام دنیا کے قلب میں چمکتا ہے

صَلُّوا عَلَیہِ وَسَلِّمُوا

آپ پر درود اور سلام بھیجو!!

"میں بعض لوگوں سے حضرت تاج العارفین کی تعریف سُن کر شام چوراسی حضرت کی خدمت میں بغرض بیعت پہنچا اس وقت دن تقریباً چار گھنٹے باقی تھا اور میں نمازِ عصر سے فارغ ہو کر حضرت کی خدمت میں بیٹھ گیا تو مغرب تک میں نے چھتیس کرامتیں دیکھیں اور آنحضرتؒ نے مراقبہ فرما کر اِس خاکسار کے قلب پر توجہ فرمائی اور دستِ مُبارک میرے قلب کی طرف لائے تو میرے حواس ظاہری بالکل معطل ہو گئے۔ اِتنے میں غیب سے ایک ہاتھ نمودار ہوا۔ اُس نے آپؒ کا دستِ مُبارک میری طرف سے ہٹا دیا۔ تھوڑی دیر کے بعد آپؒ نے مراقبہ سے سرِ مُبارک اُٹھایا اور فرمایا کہ سیّد صاحب آپؒ کا حصہ اہلِ چشت کے ہاں ہے۔ آپ میراں سیّد بھیک کڑھامی کی خدمت میں تشریف لے جائیں۔"

## (۱۰) حضرت مولانا جان محمّد جالندھری رحمۃ اللہ علیہ

جب آپ کو علومِ باطنی کی تحصیل کا شوق دامن گیر ہوا تو پہلے دہلی میں حضرت سیّد حسن

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

یا حی یا قیوم

رَافِعَ الرَّفِیْعُ مَنَارَہٗ

خداوند کریم کی بلند ذات نے آپ کے مینار کو بلند کیا

اَعْلَی الْقَدِیْرُ وَقَارَہٗ

قدرت والے خدا نے آپ کے اعزاز کو اعلیٰ بنایا

اِنَّا فَتَحْنَا وَالضُّحٰی

اور انا فتحنا اور والضحیٰ کی سورتوں میں آپ کی توصیف ظاہر فرمائی

صَلُّوْا عَلَیْہِ وَسَلِّمُوْا

آپ پر درود اور سلام بھیجو!

رسول نما رحمۃ اللہ علیہ کی خدمتِ اقدس میں حاضر ہوئے اور پھر جب آپ نے فرمایا کہ پنجاب میں ایک کامل قطب حضرت عبدالنبیؒ شام چوراسی میں ہیں اور آدھے قطب حضرت شیخ نجم الدینؒ موضع میانوال ضلع جالندھر میں ہیں۔ چنانچہ مولانا موصوف شام چوراسی پہنچے اور حضرت عبدالنبی رحمۃ اللہ علیہ کے آستانہ کا رُخ کیا۔ وہاں جاکر کیا دیکھتے ہیں کہ بہت سے لوگ جمع ہیں اور لنگر تقسیم ہو رہا ہے۔ یہ نفسِ نفیس حضرت کھانا خود تقسیم کر رہے تھے۔ حالانکہ اُس وقت آپؒ کی عمر شریف ۱۰۰ سال سے اُوپر تھی۔ یہ ماجرا دیکھ کر مولانا نے خیال کیا کہ اُن کو تو میں قطب وقت سمجھ کر آیا تھا اور ہونا یوں چاہیئے تھا کہ آپ ذِکر اور شغل میں لگے ہوتے اور یہ ہیں کہ کھانا تقسیم کر رہے ہیں۔ اس سے معلوم ہوتا ہے کہ ان کی طبیعت میں فخر کا مادہ موجود ہے۔ جونہی مولانا کے دِل میں یہ وسوسہ گزرا تو حضرت تاج العارفین رحمۃ اللہ علیہ نے فوراً فرمایا، مولوی صاحب ہم کو کوئی فخر یا بدلہ مقصود نہیں۔ ہم تو اِن سب کو اللہ تعالیٰ کے واسطے کھانا کھلا رہے ہیں۔ اس کو سُن کر مولوی صاحب کی طبیعت درست ہوگئی۔ تھوڑی دیر کے بعد انہوں نے اپنا ارادہ بیعت ہونے کا ظاہر کیا۔ آپ نے مراقبہ فرمایا اور بیعت اُن کی قبول فرمائی، بلکہ یہ بھی فرمایا کہ آپ کا خاص حِصّہ حضرت شیخ نجم الدین صاحبؒ ساکن میانوال کے ہاں معلوم ہوتا ہے۔ اُن کی خدمت میں

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

یا نبی                                              یا حبیب

وَلَكُمْ بِهٖ مِنْ حُجَّةٍ

ہمارے واسطے آپ کی ذات ایک دلیل ہے

كَالنُّوْرِ جَالِى ظُلْمَةٍ

جو روشنی سے تاریکی کو دور کرتی ہے

فِى الْمُبْتَدَا وَالْمُنْتَهٰى

ابتداء میں بھی اور انتہا میں بھی

صَلُّوْا عَلَيْهِ وَسَلِّمُوْا

آپ پر درود اور سلام بھیجو

چلے جاؤ۔ اس جواب سے مولوی صاحب کو مایوسی ہوئی اور دل میں ارادہ کیا کہ اب کسی کے پاس نہیں جاؤں گا۔ اتفاق سے اسی روز حضرت شیخ نجم الدین رحمۃ اللہ علیہ جالندھر تشریف لاتے ہیں، مولوی صاحب نے جب یہ سُنا کہ آپؒ جالندھر تشریف لائے ہیں تو آپؒ حضرت نجم الدینؒ کی خدمتِ بابرکت میں پہنچے، مکان پر جا کر دستک دی۔ اُس وقت حضرت شیخ نجم الدینؒ مراقبہ میں تھے۔ دستک سُن کر ایک خادم نے فرمایا کہ باہر ایک مولوی ہے، جان محمد اُس کا نام ہے۔ آپؒ نے فرمایا کہ اُس کو کہہ دو کہ ہم تو علوم ظاہری سے فارغ التحصیل نہیں ہیں، دوسرے ہم آدھے پکے ہیں۔ ہمارے مرید تو اکثر دھوبی کنجڑے اور غریب لوگ ہوا کرتے ہیں۔ تم کسی دوسری جگہ چلے جاؤ۔ بس خادم نے جا کر یہ پیغام پہنچایا، اُدھر حضرت شیخ نجم الدینؒ نے اسمِ ذات "اللہ" بلند آواز سے فرمایا۔ اُسی وقت مولوی صاحب مُرغِ بسمل کی طرح تڑپنے لگے۔ کچھ دیر بعد طبیعت میں سکون آیا تو دل کے تمام شکوک و شبہات دُور ہو چکے تھے۔ چنانچہ صدقِ دلی سے مرید ہوئے۔ جب بیعت سے فراغت ہوئی تو حضرت نجم الدینؒ نے فرمایا کہ مولانا آپ اِس کے قابل تو نہ تھے کہ بیعت کیا جائے مگر کیا کریں، حضرت تاج العارفین رحمۃ اللہ علیہ آپ کے اُوپر ترحم فرماتے ہیں اور سفارش کرتے ہیں۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم

یا حی یا قیوم

مَلَا الْحَشٰی بِمَحَبَّتِہٖ

دل و جگر کو آپ کی محبت سے بھر دیا

فَلَقَ النَّوٰی بِمَوَدَّتِہٖ

آپ کی محبت نے گٹھلی کو چیر دیا

وَبِلُطْفِہٖ نِلْنَا الْمُنٰی

آپ کی مہربانی سے ہم نے مرادیں حاصل کیں

صَلُّوْا عَلَیْہِ وَسَلِّمُوْا

آپ پر درود اور سلام بھیجو!

## (۱۱) حضرت سیّد حسن رسول نما رحمۃ اللہ علیہ

آپؒ کے مشہور کمالات میں سے ایک یہ کمال تھا کہ جو شخص آپؒ سے بیعت کرتا تو اُسی شب اُسے فخر الانبیاء صلّی اللہ علیہ وسلّم کی زیارت کا شرف حاصل ہو جاتا۔ اسی لئے رسول نما مشہور ہوئے۔ ایک دفعہ ایک شخص کابل سے چل کر آپؒ کی خدمتِ عالیہ میں حاضر ہوا اور عرض کی کہ یا حضرت مجھے آپؒ ان ظاہری آنکھوں سے سرورِ کائنات حضرت محمد مصطفیٰ صلّی اللہ علیہ وسلّم کی زیارت کرا دیں تو آپؒ نے فرمایا کہ اس عاجز کی اتنی بساط نہیں۔ ہاں البتہ قصبہ شام چوراسی چلے جاؤ۔ وہاں حضرت تاج العارفینؒ ہیں۔ اُن سے تمہارا مقصد حاصل ہو جائے گا۔ وہ شخص آپؒ کے فرمانے کے مطابق شام چوراسی پہنچا تو معلوم ہوا کہ حضرت شیخ صاحبؒ حسبِ معمول گجریلے کی ہنڈیا سر پر اُٹھائے اپنے پیر و مرشد کی خدمتِ اقدس میں حاضری کے واسطے گئے ہوئے تھے۔ وہ شخص بھی آپؒ کے پیچھے روانہ ہوا۔ آپؒ اُس وقت عالمپور سے ہو کر شام چوراسی واپس تشریف لا رہے تھے۔ دونوں کی ملاقات موضع ہیجم کے متصل ہوئی پس اُس شخص نے اپنا مقصد بیان کیا۔ آپؒ کو اُس کے لمبے سفر کرنے اور اُس کی طلب اور غلبہ شوق اور محبت پر رحم آیا۔ پس آپؒ نے وضو فرمایا۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم

شَقَّ الْقَمَرَ لِمَرَامِہٖ

آپ نے چاند کو اپنی نبوت ثابت کرنے کے لئے چاک کیا

جَاءَ الْمَلَکُ بِسَلَامِہٖ

فرشتے آپ کے سلام کو حاضر ہوئے

بِصَلٰوتِہٖ اُمِرَ الْوَرٰی

خلقت کو آپ کی ذات پر درود بھیجنے کا حکم ہوا

صَلُّوْا عَلَیْہِ وَسَلِّمُوْا

آپ پر درود اور سلام بھیجو !!

اُس کو بھی وضو کے واسطے کہا اور مراقبہ کے واسطے کہا۔ چنانچہ وہ شخص حضور سرورِ کائنات حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم کی زیارت سے مشرف ہوا۔ حضرت حسن رسول نماؒ کا مزارِ مبارک پنچکویاں روڈ دہلی میں واقع ہے۔

## (۱۲) ابوالفرح حضرت سیّد محمّد فاضل الدین شاہ صاحب قادری بٹالویؒ

کتاب "شرائف غوثیہ" میں تحریر ہے کہ :

"حضرت تاج العارفین رحمۃ اللہ علیہ ایک دفعہ بٹالہ تشریف لے گئے تو اس وقت حضرت سیّد فاضل الدین بٹالویؒ اپنے حلقہ نشینوں میں تشریف رکھتے تھے، فرمانے لگے کہ اس وقت اللہ تعالیٰ کے خاص بندوں میں سے ایک صاحب تشریف لا رہے ہیں، اُن کے واسطے جگہ چھوڑ دو۔ حاضرین نے آگے پیچھے دیکھا تو کوئی نظر نہ آیا تو وہیں بیٹھے رہے۔ آپؒ نے تھوڑی دیر کے بعد پھر اسی طرح فرمایا۔ مگر حاضرین پھر اِدھر اُدھر دیکھ کر بیٹھے رہے آخر کار آپؒ نے تیسری بار بہت سی تاکید سے فرمایا تو انہوں نے جگہ خالی چھوڑ دی مگر کوئی شخص آتا ہوا دکھائی نہ دیا۔ جس کے واسطے

یا حی      بسم اللہ الرحمٰن الرحیم      یا قیوم

لِعُرُوجِهٖ نَزَلَ الْمَلَكُ

آپ کی قدر کو بلند ثابت کرنے کے واسطے فرشتے نازل ہوئے

لِقُدُومِهٖ رُفِعَ الْفَلَكُ

آپ کی تشریف لے جانے سے آسمان کا قدر بلند ہوا

قَدْ جَاءَ فِيهِ لَقَدْ رَاٰى

آپ کی شان میں وارد ہوا ہے کہ آپ نے خدا کا دیدار کیا

صَلُّوْا عَلَيْهِ وَسَلِّمُوْا

آپ پر درود اور سلام بھیجو!

یہ جگہ خالی کرائی گئی تھی، اسی اثناء اچانک تاج العارفین حضرت عبدالنبی شامی رحمۃ اللہ علیہ تشریف لے آئے، ان کو دیکھ کر تب حاضرین مجلس کی سمجھ میں آیا کہ آپ ہی کی طرف اشارہ تھا۔"

## (۱۳) حضرت مولانا غلام حسین ہوشیار پوری رحمۃ اللہ علیہ

شیخ محمد عبدالسلام ہوشیار پوری رحمۃ اللہ علیہ "تذکرہ خیر و برکت" میں تحریر فرماتے ہیں:

"کہ حضرت مولانا نے فارسی اور حساب کی تعلیم مکمل کر کے امرتسر کے نواح میں ایک سکھ سردار کے ہاں ملازمت اختیار کر لی اور ہر چھ ماہ بعد گھر پر پارچات اور نقدی بھیجتے رہے۔ دورانِ ملازمت ایک دن اچانک منشی خانے کی چھت گر پڑی اور اللہ تعالیٰ کے خاص فضل سے آپ اس طرح محفوظ رہے، کہ چھت کی لکڑیاں آپ کے سامنے دیوار کے ساتھ کھڑی ہو گئیں۔ اسی حالتِ غنودگی میں حضرت شیخ عبدالنبی شامیؒ کی زیارت نصیب ہوئی۔ حضرت شیخؒ نے فرمایا کہ غلام حسین اگر بچ گیا تو کیا کرے گا عرض کیا کہ دین کی خدمت کروں گا۔ اس کے بعد جب لوگوں نے ملبہ

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

یا نبی — یا رحیم

نَبَعَ الْوَضُوْءُ بِبَرَکَتِہٖ
وضو کا پانی آپ کے کوزہ سے رواں ہوا
کَثُرَ الطَّعَامُ بِبَرَکَتِہٖ
آپ کی برکت سے کھانے کی مقدار زیادہ ہو گئی
وَبِکَفِّہٖ نَطَقَ الْحَصٰی
آپ کے دست مبارک میں کنکر گویا ہوئے
صَلُّوْا عَلَیْہِ وَسَلِّمُوْا
آپ پر درود اور سلام بھیجو!

اُٹھایا تو بفضلہٖ تعالیٰ حضرت بخیریت زندہ برآمد ہوئے رجب کہ ایک سکھ دربان مرا ہوا پایا گیا۔ غلام حسین نے ملازمت فی الفور ترک کی اور سواری کا گھوڑا فروخت کر دیا۔ جالندھر کے مضافات میں پہنچکر ممتاز علماءِ وقت سے علومِ شرعیہ کی تحصیل و تکمیل میں مشغول ہوئے اور درجۂ ولایت پر سرفراز ہوئے۔"

## (۱۴) الشیخ حکیم میاں عبدالغفور عرشی قادری مدظلہ العالی

حضرت تاجُ العارفین عبدالنّبی شامی رحمۃ اللہ علیہ کے "مجموعۃ الاسرار" کی بابت فرماتے ہیں کہ:

"آپ کے مکتُوبات شریف کی اگر تشریح کی جائے تو ایک ایک مکتوب کی بڑی بڑی ضخیم کتابیں مرتب ہو جائیں اور اگر حضور کے کشف و کرامات کا تذکرہ کیا جائے تو شمار سے باہر ہیں۔ بندہ جو کہ قصبہ نند اچور میں سکونت پذیر تھا جو کہ حضور پُرنُور حضرت تاجُ العارفین عبدالنّبی شامیؒ کی نگری شام چوراسی سے تقریباً سات میل جانب شمال واقع ہے۔ حضرت

یا حی بسم اللہ الرحمٰن الرحیم جل جلالہ

ذَرَفَ الْعُیُوْنُ لِوَعْظِہٖ
آنکھیں آپ کی وعظ سے گریاں ہوئیں
وَجِلَ الْقُلُوْبُ بِنُصْحِہٖ
دل آپ کی نصیحت سے خوف زدہ ہوئے
بِدُعَائِہٖ ذَھَبَ الْعَمٰی
آپ کی دعا سے نابینائی دور ہو گئی
صَلُّوْا عَلَیْہِ وَسَلِّمُوْا
آپ پر درود اور سلام بھیجو!

تاج العارفین رحمۃ اللہ علیہ کی رُوحانی تجلیات کی روشنی سے فیض یاب ہو رہا ہے۔"

## (۱۵) پروفیسر جناب میاں مشتاق احمد بھٹی صاحب

جنہوں نے آپؒ کے مکتوبات شریف "مجموعۃ الاسرار" کا اُردو ترجمہ عرصہ تیرہ ماہ میں مکمل کر کے اپنی علمی استعداد و قابلیت کا ایک عمدہ نمونہ پیش کیا ہے۔ "مجموعۃ الاسرار" کے دیباچہ میں آنحضرتؒ کے حوالہ سے یوں رقمطراز ہیں کہ:

ہاتھ ہے اللہ کا بندۂ مومن کا ہاتھ
غالب و کار آفریں، کار کشا، کار ساز

یہ لوگ اللہ تعالیٰ کی رضا کے مطابق زندگی بسر کرتے ہیں اور لوگوں کو بھی ویسی ہی زندگی بسر کرنے کی تلقین فرماتے ہیں۔ اللہ تعالیٰ نے اِن بندوں کی زندگیاں سراپا تبلیغ دین ہوتی ہیں۔ برصغیر ہند میں اسلام کی روشنی انہی نفوسِ قدسیہ کی بدولت پھیلی، اسلام کا یہ صوفیانہ سلسلہ ایسا ہے جو اپنے قول و فعل سے اکثر و بیشتر دل کی توجہ کو جذب کرتا ہے اور دل کے ذریعے دماغ پر اثر ڈالتا ہے۔ اِن لوگوں کی باتیں مرورِ ایام سے پُراسرار بن جاتی ہیں اور

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

یا حی یا قیوم

وَاللّٰهِ مَا اُحْصِیْ شَمَا

خدا کی قسم میں آپ کے فضائل سے بھری ہوئی عادات کو

ئِلَ فَضْلِهٖ مِنْ رَّبِّنَا

جو ہمارے ربّ نے آپ کو عطا کی ہیں شمار نہیں کر سکتا

فَهُوَ النَّبِیُّ الْمُرْتَضٰی

آپ خدا کے پسندیدہ نبی ہیں!

صَلُّوْا عَلَيْهِ وَسَلِّمُوْا

آپ پر درود اور سلام بھیجو

عام آدمی کی سمجھ سے ماوراء ہونے کی وجہ سے خود وضاحت طلب بن جاتی ہیں، ان کے اقوال افعال کرامتیں بن جاتی ہیں۔ وہ لوگ جو صرف عقل و خرد کی رہنمائی کے عادی ہوتے ہیں نہ سمجھتے ہوئے اُن کا انکار کر دیتے ہیں، حالانکہ کسی شئے کے نہ سمجھنے سے اُن کا وجود کالعدم نہیں ہوتا۔ حضرت عبد النّبی شامی رحمۃ اللہ علیہ بھی اُنہی نفوسِ قدسیہ میں سے ہیں۔ جنہوں نے اسلام کے نور سے رُوشنی پائی اور اُس سے مستفیض ہو کر نہ صرف اپنے زمانے میں خلقِ خدا کو اسلام کے نور سے فیض یاب کیا، بلکہ آج بھی اُن کا فیض برابر جاری ہے۔

اللہ تعالیٰ کی قدرت کے کرشموں کا کیا کہنا۔ آذر بُت پرست کے گھر میں ابراہیم علیہ السّلام بُت شکن پیدا ہوتے ہیں اور حضرت نوح نجی اللہ علیہ السّلام کے ہاں نافرمان بیٹا جنم لیتا ہے۔ حضرت شیخ عبد النّبی رحمۃ اللہ علیہ بھی اپنے علاقے کے ایک ہندو بُت پرست کاردار کے ہاں پیدا ہوئے، لیکن سلامتی طبع کی بدولت انہوں نے عہدِ طفولیت میں اسلام کی حقانیت کو قبول کر لیا۔ اُس دَور میں فارسی سرکاری زبان اور عربی علمی اور دینی زبان تھی۔ چنانچہ آپؒ نے مروجہ علوم کی تحصیل مسلمان علماء اور صوفیاء سے کی اور انہیں کی بدولت اسلام کی دولت سے فیض یاب ہوئے۔ آپؒ نے دینی مسائل کو ان کی سادہ پاکیزہ شکل میں سیکھا اور مدت العمر علمائے عصر اور اولیائے زمانہ کی خدمت میں حاضر

یَا حَیُّ　　بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ　　یَا قَیُّوْمُ

أَنَا کَیْفَ أَمْدَحُ یَا لِثَنَا
اے حضرت محمد رسول اللہ! میں آپ کی توصیف
لَکَ یَا مُحَمَّدُ إِنَّمَا
کیونکر ادا کر سکوں
أَنْتَ الْمُمَجَّدُ یَا لِنَدیٰ
آپ اپنی فیاضی کے باعث نہایت بلند رتبہ پر فائز ہیں
صَلُّوْا عَلَیْہِ وَسَلِّمُوْا
آپ پر درود اور سلام بھیجو!

رہے اور پھر تبلیغ دین میں ہمہ تن مصروف اور مشغول ہو گئے۔

آپؒ کے بیشتر مکتوبات شریف تصوّف و الہامات کے بارے میں ہیں۔ جو مسائل حضرت علی ہجویری رحمۃ اللہ علیہ کے زمانے میں ابھی سادہ تھے۔ صدیاں گزر جانے کے بعد پیچیدہ اور مبہم ہو گئے تھے۔ مختلف قسم کی موشگافیوں کا سلسلہ لاانتہا ہی ہو رہا تھا۔ چنانچہ آپؒ نے سلوک کے رہ نوردوں کو عرفانِ حقیقت کی مختلف منزلیں طے کرنا سکھایا۔

آپ نے تصوّف کے مختلف مسائل کی تعلیم دی۔ ان مسائل میں زیادہ تر اللہ تعالیٰ کی ذات و صفات۔ جمال و جلال۔ شاہد و مشہود۔ غیب و حضور۔ نورِ ظلمت۔ وحدت الوجود۔ وحدت الشہود۔ جبر و قدر۔ تقلید و تحقیق۔ امر بالمعروف و نہی المنکر صحتِ جسمانی اور صحتِ رُوحانی وغیرہ ہیں۔

## آپؒ کا مقام اور علمی قابلیت

آپؒ کا رُوحانی رابطہ نہ صرف رسولِ خدا احمد مجتبیٰ حضرت محمد مصطفےٰ صلی اللہ علیہ وسلم سے براہِ راست تھا۔ بلکہ اللہ جلّ شانہٗ عمّ نوالہٗ سے بھی بذریعہ الہام تھا۔ یہی وجہ تھی کہ اُس زمانہ کے نہ صرف علمائے دین، مشائخ، مفتی، بادشاہ وقت اور دوسرے اعلیٰ حکام آپؒ کی خدمتِ اقدس میں حاضر ہو کر بیعت ہوتے اور اپنے اپنے مسائل حل کرواتے، بلکہ

یا حی  بسم اللہ الرحمٰن الرحیم  یا قیوم

وَلَقَدْ اُنَادِیْ یَا حَشَا

میں عشق کی شدت سے پکارتا ہوں کہ اے میرے دل و جگر

لِتَقَطَّعِیْ بِفِرَاقِ ذَا

دیکھو تم آنحضرت کے فراق میں کس طرح پارہ پارہ ہوچکے ہیں

فَلَطَالَ صَبْرِیْ فِی الْبَلَا

اس محنت اور مصیبت میں بہت صبر کیا

صَلُّوْا عَلَیْہِ وَسَلِّمُوْا

آپ پر درود اور سلام بھیجو

اُس وقت کے جلیل القدر اولیاء کرام آپؒ کی خدمت میں حاضری دیتے۔ نیز خط و کتابت بھی کرتے۔ مثال کے طور پر اشرف الاخوان حضرت میاں محمّد اشرف قدس سرہٗ العزیز فرزندِ ارجمند عروۃ الوثقیٰ قیوم ثانی معصوم ربّانی حضرت خواجہ محمّد معصوم سرہندی رضی اللہ تعالیٰ عنہٗ بن حضرت امام ربّانی مجدّد الف ثانی شیخ احمد فاروقی سرہندی رضی اللہ تعالیٰ عنہٗ نے متعدد بار آپؒ سے خط و کتابت کی۔ حالانکہ اللہ جلّ شانہٗ نے آپؒ کے خاندان کو نہ صرف قیومیت عطا کی تھی، بلکہ تاقیامت قطبیت بھی عطا فرمائی۔ یہاں یہ بیان کر دینا بھی ضروری ہے کہ حضرت تاج العارفین شیخ عبدالنبی نقشبندی رحمۃ اللہ علیہ حضرت محمّد معصوم رضی اللہ تعالیٰ عنہٗ کے سات ہزار خلفاء میں سے تھے۔ اسی طرح قطبُ الاقطاب حضرت سیّد محمّد آدم بنوری قدس سرہٗ العزیز کے خلیفہ متقی و سیّدی حضرت سیّد علیم اللہ رحمۃ اللہ علیہ نے بھی آپؒ سے رجوع کیا اور حضرت حاجی عبداللہ کوہاٹی المعروف حاجی بہادر قدس سرہٗ العزیز کے فرزند مخدوم زادہ حضرت محمّد عمر رحمۃ اللہ علیہ نے بھی آپؒ سے رجوع کیا۔ حالانکہ اُن کا گھرانہ بہت بڑا پیر خانہ تھا۔

آپؒ کو دنیاوی علوم پر کامل عبور حاصل تھا۔ آپ نے اپنی حیاتِ طیّبہ میں نہ صرف قرآن پاک کا بغور مطالعہ فرمایا، بلکہ آپؒ نے اپنشد[1]۔ زبور۔ توریت اور انجیل مقدّس کا بھی

[1] دارا شکوہ نے "سرِ اکبر" میں "اپنشد" کو الہامی کتاب لکھا اور "کتابِ مکنون" سے تعبیر کیا۔ جس کا ذکر قرآن پاک میں سورۃ واقعہ آیت ۷۸ میں درج ہے۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

وَتجشّمت نفسی کما
میرے نفس نے ایسی تکلیف اٹھائی
یتجشّم حجر الرّحی
جیسی چکی کا پتھر اٹھاتا ہے
فی ھجر فخر الانبیا
فخر الانبیاء حضرت محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی جدائی میں
صلّوا علیہ وسلّموا
آپ پر درود اور سلام بھیجو!

بھرپور مطالعہ فرمایا۔ خاص و عام آپؒ کی خانقاہ پر حاضری دیتے اور اپنے اپنے مسائل حل کرواتے الغرض کوئی علمی مسئلہ ہو، خواہ علم فقہ، حدیث و علم تفسیر کا ہو یا پھر ہندومت کا ہو۔ آپؒ اسے نہایت سادہ اور عام فہم انداز سے حل فرمادیا کرتے تھے۔ آپؒ عربی اور فارسی کے اعلیٰ پایہ کے شاعر بھی تھے۔ اس ضمن میں آپؒ کے مکتوبات شریف "مجموعۃ الاسرار" اور "درود شریف" منہ بولتا ثبوت ہیں۔ ذاتِ حق سبحانہٗ تعالیٰ نے آپؒ پر اپنے خاص فضل و کرم سے نہ صرف علم و معرفت کے دروازے کھول دیئے تھے بلکہ آپؒ کو علمِ لدُنی سے بھی مالامال کر دیا تھا۔ آپؒ نے شیخ اکبر محی الدین ابن عربی کی کتاب "فصوص الحکم" پر بھی شرح تحریر فرمائی۔ جو وحدت الوجود کے بارے میں ہے۔ ایک فاضلانہ تشریح فرمائی۔

"وحدت الوجود سے مراد یہ ہے کہ کل کائنات اللہ سبحان تعالیٰ کی پیدا کردہ ہے۔ نہ کہ بذاتِ خود اللہ ہے، بلکہ اس میں وحدت اس لئے پائی جاتی ہے کہ اس کا خالق ایک ہے، وحدت الوجود کے قائلین اپنے نظریہ کو ہمہ اوست و بعد ہمہ از اوست کی صورت پیش کرتے ہیں، آپؒ نے مسئلہ ہمہ اوست کی گمراہ کن تبلیغ کی پوری تردید فرمائی اور صحیح مفہوم اور صحیح عقیدے کی تعلیم دی کہ ہمارا مسلک اوست نہیں، بلکہ ہمہ از اوست ہے۔"

یا نبی بسم اللہ الرحمٰن الرحیم یا جوم

یَا رَاھِطَ اٰلِ مُحَمَّدٍ

اے آلِ محمدؐ کے گروہ!

یَا صَحْبَ صُحْبَۃِ اَحْمَدٍ

اور اے صحبت رسول علیہ السلام کے فیضیافتہ اصحاب

رُوْحِیْ وَنَفْسِیْ قَدْ فِدَا

میری جان اور میرا نفس سب آپؐ پر قربان ہے

صَلُّوْا عَلَیْہِ وَسَلِّمُوْا

آپؐ پر درود اور سلام بھیجو!

یہ نہیں:

کیا مسجد کیا مندر میں جلوہ ہے وجہ اللہ کا

چل شہر میں سنکھ بجا جوگی چل شہر میں دھونی رچا جوگی

یعنی یہ کہنا کہ مسجد اور مندر دونوں خداوند قدوس کی ذات کے ہی پرتو ہیں، بلکہ یوں سمجھیے کہ رضائے الٰہی کا مظہر مسجد ہے اور اس رضا، خوشنودی مولیٰ سے بُعد و حرمان کا نام ضلالت ہے جو کہ ناراضگی خداوندی کا سبب ہے اور جو مندر میں مقیّد ہوتی ہے۔

نقل ہے کہ حضرت علی احمد سہارنپوری رحمۃ اللہ علیہ نے آپؐ سے ہندوؤں کے متبرک مقام ہردوار اور خانہ کعبہ کے بارے میں فرق دریافت کیا۔ جس کا آپؐ نے نو صفحات پر مدلّل اور مفصل جواب تحریر فرمایا۔ آپؐ نے قرآن مجید اور حدیث قدسی کی الفاظ کی قرابت، نورِ محمدی، حدیث قدسی کی تحقیق، فنائی الشیخ کی تربیت، معروف و منکر میں فرق، حامد و محمود پر اظہارِ خیال احمد بلا میم، سالک کے قبض و بسط، لفظ اللہ کی تشریح، وعدہ الہامی اور وعدہ لوہی، مقامِ محمود اور مقام نصیرا کے مضامین پر تفصیل سے اظہار فرمایا ہے۔ حضرت محمد نافع پشاوری رحمۃ اللہ علیہ نے آپؐ سے تسمیہ کے بارے میں سوال کیا تھا۔ جس کا آپؐ نے تفصیلی جواب دیا۔

جو تبرکاً یہاں نقل کیا جاتا ہے:

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

یَا حَیُّ — یَا قَیُّوْمُ

فَتَحَدَّثُوْا عَنْ لَوْعَتِیْ

اے دوستو میرے سوز دل کی بابت

عِنْدَ الْحَبِیْبِ اَحِبَّتِیْ

میرے حبیب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں عرض کرو

سَکَبَتْ دُمُوْعِیْ یَا فَتَا

اے لوگو! میرے اشک رواں ہیں!

صَلُّوْا عَلَیْہِ وَسَلِّمُوْا

آپ پر درود اور سلام بھیجو!

شروع اللہ کے نام سے جو رحمٰن اور رحیم ہے۔




(ا) چشمۂ اوّل میں جو لام کی طرف ہے، تین سو اسماء جو زبور میں درج ہیں، ملاحظہ فرمائیں۔

(ب) رحمٰن کے نام کے اسرار کتب انبیاء میں ایک ہزار ہیں اور ان کے علاوہ چار اور مذکور ہیں، جن میں ہمارے نبیؐ پر تسبیح کی گئی ہے۔

(ج) رحیم کے نام کے اسرار ایک ہزار ہیں۔ جن کی تسبیح ملائکہ کرتے رہتے ہیں اور ہر اسم کا تعلق ایک دوسرے کے خط سے معلوم ہو گا۔

یا نبی بسم اللہ الرحمٰن الرحیم یا نور

ذکر الصلوٰۃ فقیرہ
آپ کے در کے گدا عبد النبی نے
عبد النبی معطرہ
جو آپ کی آمیف کی عطر جیسی خوشبو کا کثرت کیساتھ پھیلانے والا ہے
فی کل صبح والمسیٰ
تمام صبح اور شام آپ پر درود بھیجنے میں صرف کیا
صلوا علیہ وسلموا
آپ پر درود اور سلام بھیجو!

(د) چشمہ ثانی میں تین سو اسماء ہیں کہ ان کا ذکر انجیل میں ہے اور اللہ کے نام میں چار انبیاء کا ذکر ہے۔ ہمارے نبی پر سلام و درود۔

(ہ) لامِ ثانی میں تین سو اسماء ہیں، کہ اُن کا ذکر توریت میں موجود ہے۔

(و) اور لامِ اوّل میں قرآن میں مذکور ۹۹ نام ہیں اور یہ تمام اسماء پر محیط ہیں۔

(ز) لام کے ساتھ میم کے اتصال سے اسمِ اعظم ملاحظہ ہو کہ الف میں تمام اسماء جمع ہیں۔

اور جان لینا چاہیئے کہ اسم رحیم کے ایک ہزار اسرار بھی الف اور لام اوّل سے مندرج ہیں، کیونکہ اسم رحمٰن کے مراتب لام اور الف کے حقائق کے مظاہر ہیں اور اسم رحیم کے مراتب لام کے حقائق کا ظہور ہیں ------------!

حضرت تاج العارفین خوابوں کی تعبیر حضرت یوسف علیہ السّلام کی طرح کیا کرتے تھے۔ چنانچہ حضرت فیض اللہ بیگ لاہوری نے آپ کو تحریر کیا کہ:

" مراقبہ کی حالت میں ایک روز رسالت پناہ صلی اللہ علیہ وسلم کی طرف توجہ کئے ہوئے تھا کہ میرے دل نے یہ آواز سنی کہ حضور تشریف لاتے ہیں زیادہ دیر نہ گزری تھی کہ شام پوراسی کی طرف سے کئی شعلے اُٹھے

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

یا حی　　　یا قیوم

# بَزَغَ الْحَبِیْبُ الْمُجْتَبیٰ
برگزیدہ محبوب کی روشنی

# فِیْ سُحْمَۃِ اللَّیْلِ الدُّجیٰ
کالی رات کی سیاہی میں چمکی!

# کَالشَّمْسِ تَشْرِقُ فِی الضُّحیٰ
جس طرح آفتاب دن چڑھے چمکتا ہے

# صَلُّوْا عَلَیْہِ وَسَلِّمُوْا
آپ پر درود اور سلام بھیجو!

اُسی وقت مجھے ایک باغیچہ نظر آیا، جو نُور سے معمور تھا۔ اسی اثناء میں رسالت پناہ صلّی اللہ علیہ وسلّم میری طرف تشریف لائے اور مجھ سے ملاقات کی اس کی تعبیر کریں۔ اس پر حضرت باباجی ؒ نے مکتوب نمبر ۱۰۱ میں تحریر کیا کہ سرور کائنات صلّی اللہ علیہ وسلّم کے ظہور کا آغاز آنحضرت صلّی اللہ علیہ وسلّم پر اعتقاد و خلوص کا کمال ہے؟ شاید کہ تیرے رَبّ کی رحمت تیری سچائی کے مطابق تجھ پر چھا جائے اور رسولِ کریم صلّی اللہ علیہ وسلّم کی زیارت کا سبب بن جائے اور اس طرح ظلمت کے مقام سے ترقی، تجلّی کی نشان دہی کرتی ہے اور بزرگی کے مراتب کی طرف لے جاتی ہے اور شام پوری کی طرف شعلوں کا اُٹھنا اس فقیر (باباجیؒ) کی نااہلی کے باوجود سلسلۂ نقشبندیہ کے انوار کی بدولت ہے۔ اللہ تعالیٰ اُن کے اسرار کو پاک کرے۔

حضرت باباجی رحمۃ اللہ علیہ کا رسالت پناہ صلّی اللہ علیہ وسلّم سے براہِ راست تعلق تھا۔ جیساکہ مندرجہ ذیل عرضداشت سے ظاہر ہوتا ہے:

"شروع کرتا ہوں اللہ کے نام سے جو رحمٰن اور رحیم ہے۔ اس کی تعریف کرتے

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

یا نبی — جامع العلوم

وَهُوَ الضِّيَاءُ الْمُسْتَضِيْ

آپ ایسی روشنی ہیں۔ جس سے سب چیزیں روشن ہو جائیں

وَبِنُوْرِهٖ سَطَعَ الْهُدٰى

آپ کے نور سے ہدایت نمودار ہوئی!

فِیْ صُبْحِ لَيْلِ الْبِلَا

اور سیاہ رات کے بعد صبح کا نور پھیلا

صَلُّوْا عَلَيْهِ وَسَلِّمُوْا

آپ پر درود اور سلام بھیجو!

ہوتے۔ جس نے اپنا بھید[1] انسان کی حقیقت کے ساتھ ظاہر کیا اور اس پر صلوٰۃ وسلام پڑھتے ہوئے جو اللہ کے نور سے ہے اور جس کے نور سے اللہ تعالیٰ نے دونوں جہانوں کو پیدا کیا۔ اے لوگو! اُس ذات پر صلوٰۃ وسلام پڑھو۔ اے میرے اللہ اُس ذات پر صلوٰۃ وسلام بھیج۔ اُس کی بزرگی میں اضافہ کر اُسے اپنی نعمتوں سے مالامال کر، اُسے برکتیں دے، جو عرب و عجم کا سب سے زیادہ سعادت مند ہے، امام کعبہ و حرم ہے، علم و حکمت کا منبع ہے، خلق و احسان اور سخاوت و کرم کی کان ہے جو عرش و لوح کا مظہر ہے، جو کلام قدیم کا ترجمان اور معلم ہے، جو ہمارا سید، ہمارا رہبر، ہمارا شفیع ہے، جس کا نام محمد صلی اللہ علیہ وسلم ہے، صلوٰۃ وسلام ہو تم پر اے احمد، اے اللہ کے حبیب، تم پر صلوٰۃ و سلام۔ اے حمید تم پر صلوٰۃ وسلام۔ اے اللہ کی دلیل تم پر صلوٰۃ وسلام، اے اللہ کے برگزیدہ حامد تم پر صلوٰۃ وسلام، اے اللہ کے دوست محمود، تم پر صلوٰۃ وسلام، اے محمد صلی اللہ علیہ وسلم، اے اللہ کے رسول تم پر صلوٰۃ وسلام۔

---

[1] انسان میرا راز ہے اور میں اس کا راز ہوں۔

باب ششم ﷽ باب ہفتم

وَهُوَ الرَّسُوْلُ الْمُقْتَدٰى

آپ رسول ہیں جن کی پیروی فرض ہے

مِنْهُ الشَّفَاعَةُ تُرْتَجٰى

آپ سے شفاعت کی امید ہے

بِجَمَالِهٖ خَمَدَ اللَّظٰى

آپ کے جمال سے آگ کا شعلہ سرد ہوا

صَلُّوْا عَلَيْهِ وَسَلِّمُوْا

آپ پر درود اور سلام بھیجو!

اے مخلوق میں سے سب سے زیادہ فیاض، دنیا کے عطیہ میں سے مجھ پر مہربانی فرما، اس دنیائے حوادث میں تیرا وجود ہی کافی ہے۔ مجھ پر ٹوٹ پڑنے والے حوادث آپ پر اللہ کے عطا کردہ علم کی بدولت ظاہر ہیں، آپ کا یہ گناہگار غلام عبدالنبی جو جنّت کی آرزو میں مستغرق ہے، عاصی اور شکستہ پا ہے۔ آپ کے قدموں اور آپ کے روضۂ مبارک کی زیارت سے اب تک محروم ہے، جو سب سے زیادہ خسارہ پانے والا اور سب سے بڑا گناہگار ہے، وہ اپنے احوال کی عین حالت گناہ میں التماس و التجاء کرتا ہے، کیونکہ آپ کا علم سب سے زیادہ وسیع اور آپ کا خلق سب سے زیادہ بسیط ہے۔

میرا دینی بھائی نعمت اللہ المعروف بہ سلیمان اپنے کمال کے ذریعے زیارت حرمین الشریفین کا ارادہ رکھتا ہے۔ چنانچہ اُسے حرم شریف کی زیارت حاصل ہو جائے تو اُسے آپ کے کمال کرم سے اُمید ہے کہ اس کی نظر آپ کے لطف کریمانہ پر ہے تاکہ وہ ان دونوں وسیلوں کے طفیل حرم کے جوار میں مقیم ہو اور وہاں قیام کرنے کے ثمرات سے بہرہ یاب

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

یا حی یا قیوم

عشق الالٰہ لوجہہ
آپ خداوند کریم کی ذات کے عاشق ہیں

الہ العقول لدرکہ
انسانی عقلیں آپ کی حقیقت سمجھنے سے قاصر ہیں!

وبحسنہ تاہ النُّھیٰ
آپ کی خوبیوں کو دیکھ کر عقل متحیر ہوتی ہے

صلّوا علیہ وسلّموا
آپ پر درود اور سلام بھیجو!

ہو اور اس سے زیادہ کی التجا سوئے ادب ہے۔"

حضرت تاج العارفین رحمۃ اللہ علیہ نے عربی زبان میں مندرجہ بالا درود شریف سرورِ کائنات حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم کی شانِ اقدس میں تحریر فرمایا۔ جس میں آپؒ نے تقریباً ۳۱ معجزات قلم بند کئے۔ جس سے آپؒ کی عربی زبان میں قابلیت کا اندازہ ہوتا ہے۔

## آپؒ کا شاہجوراسی میں قیام

حضرت تاج العارفین رحمۃ اللہ علیہ نے زندگی کے تقریباً آخری چالیس سال شاہجوراسی میں گزارے اور مجاہدہ و مراقبہ اور عبادت میں مشغول رہے۔ ایک درسگاہ قائم کی۔ جس میں متعدد علمائے کامل درس کی خدمت کے لئے حاضر ہوتے اور حافظوں کی تعداد عموماً چھوٹے بڑے ایک سو چالیس سے تجاوز تھی اور آپؒ کے لنگر خانہ سے عام حاضرین بھی کھانا کھاتے، جو معتقدین دُور دراز سے آتے۔ اُن سب کی خوراک کا بندوبست بھی آپؒ کے مطبخ سے ہوا کرتا تھا۔ اکثر اُن کی تعداد چار پانچ ہزار تک پہنچ جاتی تھی اور کھانے میں اللہ تعالیٰ اس قدر برکت ڈال دیتے کہ بعض اوقات اس کھانے سے مزید ہزار ڈیڑھ ہزار آدمی بھی سیر ہو جاتے۔ لوگ دور دراز سے آتے، مرادیں مانگتے اور دنیوی اور دینی مقاصد کے حصول کے لئے آتے اور

یا حی    بسم اللہ الرحمٰن الرحیم    یا قیوم

نَطَقَ الْحَجَرُ لِکَلَامِہٖ
پتھر آپ کے کلام سن کر بول اٹھے
حَنَّ الشَّجَرُ لِغَرَامِہٖ
درخت آپ کے عشق میں فریاد کرتے ہیں
وَبِفَقْرِہٖ جَاءَ الْغِنٰی
آپ کی غربت کو دیکھ کر دولت آئی دگر آپ نے منظور نہ کی
صَلُّوْا عَلَیْہِ وَسَلِّمُوْا
آپ پر درود اور سلام بھیجو!!

بامراد واپس لوٹتے۔ یہ زمانہ مغل بادشاہ بہادر شاہ اوّل (۱۷۰۷ء ــــ ۱۷۱۲ء) کے عہدِ حکومت کا تھا۔ بادشاہ ایک مرتبہ خود بھی تاج العارفینؒ کی خدمت میں کمالِ عقیدت سے حاضر ہوا، اور آپؒ کی خدمت میں ایک لاکھ روپیہ اور ایک لعل گراں بطور نذرانہ پیش کیا۔ اُس زمانے میں صوبہ لاہور کا گورنر نواب عبدالصمد خان (۱۷۱۳ء ــــ ۱۷۳۷ء) تھا، جو حضرت ناصرالدین خواجہ عبیداللہ احرار رحمۃ اللہ علیہ کی اولاد میں سے تھا۔ انتظام الدولہ، نواب جانی خان اور میر معین الملک عرف میر منو جو بالترتیب افواجِ پنجاب کے سپہ سالار اور حاکم پنجاب تھے۔ (۱۷۱۹ء ــــ ۱۷۵۲ء) عنایت اللہ خان وزیر اور اُن کے علاوہ خانصاحب میر نعمت اللہ خان، خانصاحب اغر خان، میاں رستم خان اور مہربان خان جو کہ حکومت کے اعلیٰ اور اہم عہدوں پر فائز تھے۔ حضرت تاج العارفین رحمۃ اللہ علیہ کے مریدوں میں سے تھے۔

## آپؒ کی عظمت اور بزرگی کا تذکرہ

حضرت تاج العارفین رحمۃ اللہ علیہ کے موقعہ وصال پر آپؒ کے خلفاء میں سے ایک خلیفہ نے مرثیہ مع تاریخ وصال مندرجہ ذیل الفاظ میں آپؒ کی شانِ اقدس میں تحریر فرمایا:

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

یاحی یاقیوم

وَلِهُ الوَصِيفُ بِمَدْحِهِ
تعریف کرنے والا آپ کی مدح پر عاشق ہے

كَلَّ المَدِيحُ بِوَصْفِهِ
مدح آپ کے وصف سے عاجز ہیں!

وَبِشَوقِهِ لَالَا الْمَلَا
آپ کا شوق تمام دنیا کے قلب میں چمکتا ہے

صَلُّوا عَلَيْهِ وَسَلِّمُوا
آپ پر درود اور سلام بھیجو!!

## حضرت شیخ عبد النبیؒ کے وصال پر پہلا مرثیہ مع تاریخ وصال

(۱) افسوس! ہماری ظاہر بیں نگاہوں سے اولیاء کے چراغ کا نُور اوجھل ہوگیا۔

(۲) وہ سالکوں کے لئے شام افروز چاند اور صبح ہدایت کے آفتاب کی روشنی تھا۔

(۳) وہ ایسی محفل کی شمع تھا، جس کی شان میں آیا ہے کہ" وہ اس دارِ فانی سے رخصت ہو کر مرتے نہیں"۔

(۴) اُس نے حریمِ خداوندی کا احرام باندھ کر دارِ بقا کا سفر اختیار کر لیا ہے۔

(۵) وہ اہل اللہ کا بادشاہ اور صوفیاء کی پناہ گاہ تھا، وہ نیک لوگوں کا پیشوا اور پاک لوگوں کا سراج تھا۔

(۶) وہ قدر و منزلت کا قبلہ اور مرکزِ اعتبار تھا۔ وہ عزت کی شان اور عظمت و بزرگی کی جان تھا۔

(۷) وہ صاحب عرفاں، صدق کا نُور، دین کا رہنما۔ حق الیقین کا مالک اور ہدایت کا ماہِ کامل تھا۔

(۸) وہ ہدایت کا منبع اور رہنمائی کے سمندر کا ماخذ تھا۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

یا حیّ  یا قیّوم

رَافِعَ الرَّفِیعُ مَنَارَہٗ

خداوند کریم کی بلند ذات نے آپ کے مینار کو بلند کیا

اَعْلَی الْقَدِیرُ وَقَارَہٗ

قدرت والے خدا نے آپ کے اعزاز کو اعلیٰ بنایا

اِنَّا فَتَحْنَا وَالضُّحٰی

اور انا فتحنا اور والضحیٰ کی سورتوں میں آپ کی توصیف ظاہر فرمائی

صَلُّوْا عَلَیْہِ وَسَلِّمُوْا

آپ پر درود اور سلام بھیجو!

(۹) وہ شخص، پیر و مرشد حضرت عبدالنبیؐ تھا، جو اہلِ توحید و سلوک کے لئے مایۂ افتخار تھا۔

(۱۰) وہ آسماں کے مرتبہ والا ایسا برگزیدہ اِنسان تھا کہ مہر و ماہ بھی نُور حاصل کرنے کے لیے اُس کی خاک سے التجا کرتے تھے۔

(۱۱) اے اللہ! اپنے فضل وکرم سے اُس کی پاک رُوح پر ہمیشہ اپنی رحمت نازل فرماتا رہ!

(۱۲) اُس کے مرقد سے دوستوں کے باغ میں ابرِ فیض سے پھُول کھلاتا رہ!

(۱۳) افسوس! اُس کے دل افروز فیض کے سُورج کو گہن لگنے سے روشن صبح، شام کی طرح تیرہ و تار ہوگئی۔

(۱۴) دنیا دیکھنے میں تاریک ہوگئی۔ شمع کے بغیر اہلِ خانہ کے لئے اندھیرا چھاگیا۔

(۱۵) قضا کے شرربار قلم کے دھوئیں نے دِل کو جلا دیا اور اُسے زخم زخم کردیا۔

(۱۶) موت کی آگ سے دل کباب ہوگیا۔ اس نے جہاں کو انتہائی بُلندی سے اِنتہائی پستی میں پھینک دیا۔

(۱۷) آنکھوں سے خون کے آنسوؤں کا سیلاب بہہ نکلا، جس نے رستے کے ہر پُل کو توڑ پھوڑ دیا

(۱۸) اِس جگر سوز اور ہولناک واقعہ کو دیکھکر آسمان حیرت زدہ ہوگیا۔

(۱۹) اُس عالی جناب کی تاریخِ وفات کے لئے جب دل نے سوچ بچار کی،

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

وَلَكُم بِهِ مِنْ حُجَّةٍ
تمہارے واسطے آپ کی ذات ایک دلیل ہے

كَالنُّورِ جَالِي ظُلْمَةٍ
جو روشنی سے تاریکی کو دور کرتی ہے

فِي الْمُبْتَدَا وَالْمُنْتَهَى
ابتداء میں بھی اور انتہا میں بھی

صَلُّوا عَلَيْهِ وَسَلِّمُوا
آپ پر درود اور سلام بھیجو

(۲۰) تو حُسنِ طلب کے آخر کی بدولت اُسے معلوم ہوا کہ آفتابِ ہدایت گہن میں آ گیا۔



## دوسرا مرثیہ مع تاریخ وصال

(۱) وہ باصفا اور علمِ لدنی (خداداد علم) کا مالک تھا۔ وہ عرفان کا سمندر اور خدا کے نُور کا مظہر تھا۔

(۲) اُس کے وجود سے دُنیا نے فیض پایا ہے اور آخرت بھی چمک اُٹھے گی۔

(۳) اُس نے لفظ اور معنی دونوں کی تحقیق کی۔ وہ نکتہ داں، دستگیر اور ہمارا پیر و مُرشد تھا۔

(۴) اے اہلِ ذہانت، اگر آپ ایک حرف بھی سمجھیں، تو ہر مصرع کے شروع میں اس کا نام آئے گا۔

(۵) میں اس عالی جناب کی پھر تعریف کرتا ہوں۔ وہ عالمِ ناسوت (دنیا) اور عالمِ ملکوت (عالمِ ارواح) کا ہُما (ایک مبارک پرندہ) تھا۔

(۶) اُس قطبِ عالم اور غوثِ اعظم رہنما نے دو سانسوں میں عالمِ جبروت (اللہ کے مرتبہ صفات)

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

یا نجی ... یا قیوم

مَلَا الحَشیٰ بِمَحَبَّتِہٖ

دل و جگر کو آپ کی محبت سے بھر دیا

فَلَقَ النَّوٰی بِمَوَدَّتِہٖ

آپ کی محبت نے گٹھلی کو چیر دیا

وَبِلُطفِہٖ نِلنَا المُنٰی

آپ کی مہربانی سے ہم نے مرادیں حاصل کیں

صَلُّوا عَلَیہِ وَسَلِّمُوا

آپ پر درود اور سلام بھیجو!

اور عالمِ لاہوت (اللہ کے مرتبۂ اسماء) کے مقامات کو طے کر لیا۔

(۷) اُس نے امامت کے اندر خلافت کا مرتبہ پایا اور انبیاء کے مقامِ نبوت و ولایت سے بھی حصہ لیا۔

(۸) وہ اولیاء اللہ کا سرتاج، نبوتِ احمدیؐ کے کمالات سے بہرہ ور ہوا۔

(۹) وہ صدق و خلوص میں ابوبکرؓ، عدل و انصاف میں فاروقؓ، شرم و حیا میں عثمانؓ اور علم و فضل میں علی کرم اللہ وجہہ کی مثال تھا۔

(۱۰) وہ اجتہاد میں ابوحنیفہؒ اور شافعیؒ تھا اور فہمِ شریعت میں مالکؒ اور حنبلؒ تھا۔

(۱۱) وہ حقیقت اور طریقت میں خاص الخاص تھا۔ وہ معرفت کے میدان میں خصوصی رہنما تھا۔

(۱۲) اُس کی بدولت دل، رُوح اور سر روشن تھے۔ وہ چودھویں کا چاند 'خفی' میں بھی 'خفی' تھا۔

(۱۳) جب وہ مہرِ عالم تاب اِس جہانِ فانی سے جہانِ باقی کو چلا گیا،

(۱۴) تو دنیا میں اندھیرا چھا گیا اور ساتوں زمینیں اور نو کے نو آسمان تیرہ و تار ہو گئے۔

(۱۵) جب میں نے عقل سے بڑے صدق و خلوص سے اس کی تاریخ وصال پوچھی،

(۱۶) تو ہاتف نے کہا کہ 'بخشش'، 'جُود' (سخاوت) 'کرم'، 'حلم' (بُردباری) اور 'حیا' بے سروپا ہو گئے۔

یا حی — بسم اللہ الرحمٰن الرحیم — یا قیوم

شَقَّ الْقَمَرُ لِمَرَامِہٖ

آپ نے چاند کو اپنی نبوت ثابت کرنے کے لئے چاک کیا

جَاءَ الْمَلَکُ بِسَلَامِہٖ

فرشتے آپ کے سلام کو حاضر ہوئے

بِصَلٰوتِہٖ اُمِرَ الْوَرٰی

خلقت کو آپ کی ذات پر درود بھیجنے کا حکم ہوا

صَلُّوْا عَلَیْہِ وَسَلِّمُوْا

آپ پر درود اور سلام بھیجو ! !

(۱۷) نُور اُس کے روضہ کے گرداگرد قربان ہوگیا۔ خُدا کرے کہ ہدایت کا نُور اس کی دستگیری کرے۔

## تشریح تاریخ ہائے وصال

پہلے مرثیہ میں حضرت شیخ عبد النبیؒ کی تاریخ وصال بحروف ابجد نکالی گئی ہے۔ چونکہ اکثر حضرات کو حروفِ ابجد کے اعداد سے آگاہی نہیں اور انہیں اس بات کا علم نہیں کہ عربی اور فارسی (اور ان کے تتبع میں اُردو) کے ہر حرف کے عدد مقرر ہیں، اس لئے بطورِ تعارف حروف ابجد کے اعداد بھی بیان کئے جاتے ہیں، تاکہ تاریخ کے سمجھنے میں سہولت رہے اور پوری طرح محظوظ ہُوا جا سکے۔

حُروفِ ابجد اور اُن کے اعداد :

| ابجد | | | | ہوّز | | | حُطّی | | | کلمن | | | | سعفص | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ا | ب | ج | د | ہ | و | ز | ح | ط | ی | ک | ل | م | ن | س | ع | ف | ص |
| ۱ | ۲ | ۳ | ۴ | ۵ | ۶ | ۷ | ۸ | ۹ | ۱۰ | ۲۰ | ۳۰ | ۴۰ | ۵۰ | ۶۰ | ۷۰ | ۸۰ | ۹۰ |

یا حی                بسم اللہ الرحمٰن الرحیم                یا قیوم

لِعُرُوجِهٖ نَزَلَ الْمَلَكْ

آپ کی قدر کو بلند ثابت کرنے کے واسطے فرشتے نازل ہوئے

لِقُدُومِهٖ رُفِعَ الْفَلَكْ

آپ کی تشریف لے جانے سے آسمان کا قدر بلند ہوا

قَدْ جَاءَ فِيْهِ لَقَدْ رَاٰى

آپ کی شان میں وارد ہوا ہے کہ آپ نے خدا کا دیدار کیا

صَلُّوْا عَلَيْهِ وَسَلِّمُوْا

آپ پر درود اور سلام بھیجو

| قرشت | | | | ثخذ | | | ضظغ | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ق | ر | ش | ت | ث | خ | ذ | ض | ظ | غ |
| ۱۰۰ | ۲۰۰ | ۳۰۰ | ۴۰۰ | ۵۰۰ | ۶۰۰ | ۷۰۰ | ۸۰۰ | ۹۰۰ | ۱۰۰۰ |

## پہلی تاریخ وصال منظوم فارسی:

یہ تاریخ مرثیہ کے آخری شعر

یافتہ از غایتِ حُسنِ طلب        منکشف گردید مہرِ اہتدا

(آفتابِ ہدایت کو گہن لگ گیا)

میں پوشیدہ ہے۔ "غایتِ حُسنِ طلب" کا مطلب اس ترکیب کے آخری حرف 'ب' کے عدد کو دوسرے مصرعہ "منکسف گردید مہر اہتدا" کے اعداد میں جمع کرنا ہے، جس سے تاریخ وصال نکلتی ہے، جو نہایت موزوں اور بامعنی ہے۔

### تشریح:

| منکسف | | | | | گردید | | | | | مہر | | | اہتدا | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| م | ن | ک | س | ف | گ | ر | د | ی | د | م | ہ | ر | ا | ہ | ت | د | ا | + ب |
| ۴۰ | ۵۰ | ۲۰ | ۶۰ | ۸۰ | ۲۰ | ۲۰۰ | ۴ | ۱۰ | ۴ | ۴۰ | ۵ | ۲۰۰ | ۱ | ۵ | ۴۰۰ | ۴ | ۱ | + ۲ |

(۲۵۰) + (۲۳۸) + (۲۴۵) + (۴۱۱) + ۲ = ۱۱۴۶ھ

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

نبع الوضوء ببرکوتہ

وضو کا پانی آپ کے کوزہ سے رواں ہوا

کثر الطعام ببرکتہ

آپ کی برکت سے کھانے کی مقدار زیادہ ہوگئی

وبکفہ نطق الحصی

آپ کے دست مبارک میں کنکر گویا ہوئے

صلوا علیہ وسلموا

آپ پر درود اور سلام بھیجو!

## دوسری تاریخ وصال نثر میں:

دوسری تاریخ وصال نظم کی بجائے نثر میں "خلیفۂ عالی برحق" کی بامعنی ترکیب میں کہی گئی ہے۔ اس کی تشریح حسب ذیل ہے:۔

| برحق | عالی | خلیفہ |
|---|---|---|
| ب ر ح ق | ع ا ل ی | خ ل ی ف ہ |
| ۱۰۰ ۸ ۲۰۰ ۲ | ۱۰ ۳۰ ۱ ۷۰ | ۵ ۸۰ ۱۰ ۳۰ ۶۰۰ |
| (۳۱۰) = ۱۱۴۶ھ | + (۱۱۱) + | (۷۲۵) |

## تیسری تاریخ وصال فارسی نظم میں:

دوسرے مرثیہ میں تاریخ وصال نہایت عمدہ اور مرموز پیرائے میں بیان کی گئی ہے۔ اس مرثیہ میں تاریخ وصال مرثیے کے آخری سے پہلے شعر ؎

گفت ہاتف بے سروپا می شدند　　بخشش وجود وکرم، حلم وحیا

میں پوشیدہ ہے۔ اس میں رمز یہ ہے، کہ 'بخشش'، 'جود'، 'کرم'، 'حلم' اور 'حیا' کے الفاظ کو اگر "بے سروپا" کر دیا جائے، یعنی ان الفاظ کے پہلے اور آخری حرف کو کاٹ دیا جائے، تو باقی ماندہ حروف کے اعداد کے مجموعہ سے تاریخ وصال نکل آئے گی، تشریح حسب ذیل ہے:

یا جنّتی بسم اللہ الرحمٰن الرحیم جانِ مُحِبِّ

ذَرَفَ الْعُیُوْنُ لِوَعْظِهٖ
آنکھیں آپ کی وعظ سے گریاں ہوئیں

وَجِلَ الْقُلُوْبُ بِنُصْحِهٖ
دل آپ کی نصیحت سے خوف زدہ ہوئے

بِدُعَائِهٖ ذَهَبَ الْعَمٰی
آپ کی دعا سے نابینائی دور ہو گئی

صَلُّوْا عَلَیْهِ وَسَلِّمُوْا
آپ پر درود اور سلام بھیجو!

| حیا | علم | کرم | جود | بخشش |
|---|---|---|---|---|
| حـ ی ا | عـ ل م | کـ ر م | جـ و د | ب خ ش ش |
| ۱۰ | ۳۰ | ۲۰۰ | ۶ | ۶۰۰ ۳۰۰ |

۹۰۰ + ۶ + ۲۰۰ + ۳۰ + ۱۰ = ۱۱۴۶ھ

اس میں فن تاریخ کے علاوہ شعری خوبی یہ ہے کہ حضرتؒ کی وفات سے بخشش، جود، کرم، علم اور حیا کے سر اور پیر کٹ گئے، گویا حضرتؒ کے اُٹھنے سے یہ صفات بھی دنیا سے اُٹھ گئیں، اور لوگ ان کی برکتوں سے محروم ہو گئے۔



## کرامات اولیاء اللہ

ہر زمانے میں انسانوں کا ایک گروہ رُوحانیت اور کرامات کا مُنکر پایا گیا ہے۔ اِس کے برعکس ایک دوسرا گروہ ہے، جو اولیاء اللہ سے والہانہ عقیدت رکھتا ہے اور اُن سے

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

یا حی یا قیوم

وَاللّٰہِ مَا اُحْصِیْ شُمَّا
خدا کی قسم میں آپؐ کے فضائل سے بھری ہوئی عادات کو

بَلْ فَضْلُہٗ مِنْ رَّبِّنَا
جو ہمارے رب نے آپؐ کو عطا کی ہیں شمار نہیں کر سکتا

فَھُوَ النَّبِیُّ الْمُرْتَضٰی
آپؐ خدا کے پسندیدہ نبیؐ ہیں!

صَلُّوْا عَلَیْہِ وَسَلِّمُوْا
آپؐ پر درود اور سلام بھیجو

ایسی باتیں منسوب کرتا ہے، جو انہیں کئی مقامات پر شرک کا مرتکب بنا دیتا ہے۔ حقیقت اس کے بین بین ہے۔ کراماتِ اولیاء اللہ حق ہے اور ہر زمانے میں ان کرامات کا صدور ہوتا رہا ہے۔ اللہ سبحان تعالیٰ اپنے پیارے بندوں کو اس دُنیا کی چیزوں پر تصرّف بخشتا ہے اور اُن سے خوارق عادات ظہور میں آتے رہتے ہیں۔

کرامت وہ خرق عادت ہے جو کہ ایک وَلی کے ہاتھ سے ظاہر ہو اور جب خرق عادت کسی نبیؐ کے واسطہ سے ظہور پذیر ہو۔ اُسے معجزہ کہا جاتا ہے۔ حضرت علامہ شہاب الدینؒ نے وَلی کی مندرجہ ذیل چار نشانیاں بتلائی ہیں:

۱۔ جس کا ظاہر اصلاح پر مبنی ہو۔
۲۔ وہ کسی نبیؐ کا متبع ہو اور اُس کی شریعت کا پابند ہو۔
۳۔ اُس کا اعتقاد صحیح ہو۔
۴۔ اُس کے اعمال صالح ہوں۔

مندرجہ بالا اُمور کے ماسوا کوئی خرق عادت ظاہر ہو وہ استدراج ہے، کرامت نہیں، وَلی اللہ کا تصرّف اللہ تعالیٰ کے اذن اور مشیت سے ظاہر ہوتا ہے۔ یہ عقیدہ رکھنا غلط ہے کہ اولیاء اللہ کا تصرّف ہر وقت اُن کے اپنے اختیار سے ہوتا ہے، ایسا تصرّف

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

یا حی یا قیوم

أَنَا كَيْفَ أَمْدَحُ بِالثَّنَا

اے حضرت محمد رسول اللہ! میں آپ کی توصیف

لَكَ يَا مُحَمَّدُ إِنَّمَا

کیونکر ادا کرسکوں

أَنْتَ الْمُمَجَّدُ بِالنَّدَى

آپ اپنی فیاضی کے باعث نہایت بلند رتبہ پر فائز ہیں

صَلُّوا عَلَيْهِ وَسَلِّمُوا

آپ پر درود اور سلام بھیجو!

کبھی الہام سے کبھی نیند سے کبھی اُن کی دُعا سے کبھی اُن کے فعل سے اور کبھی بغیر قصد اور شعور سے واقع ہوتا ہے۔ بے شک یہ سب اللہ سبحانہٗ تعالیٰ کی قدرت کے کرشمے ہیں۔

## کرامات اولیاء اللہ بعد از ممات

جس طرح شہید شہادت کے بعد بھی زندہ رہتا ہے۔ اسی طرح ولی اللہ کی وفات کے بعد اس کی کرامت منقطع نہیں ہوتی، بلکہ پہلے سے زیادہ اظہر اور قوی ہوتی ہے۔ علامہ سمہودیؒ فرماتے ہیں کہ عقلاً اولیاء اللہ کی کرامات قبل الموت سے اُن کی کرامات بعد از موت زیادہ ظاہر اور روشن ہونی چاہیئے۔ کیونکہ ان کی رُوح موت کے بعد زیادہ لطیف اور نُورانی اور دنیا کی آلائشوں سے صاف ہو جاتی ہے۔ صوفیاء کرام فرماتے ہیں:

اَرْوَاحُنَا اَجْسَادُنَا وَ اَجْسَادُنَا اَرْوَاحُنَا۔

ترجمہ: ہمارے رُوح ہمارے جسم ہیں اور ہمارے جسم ہمارے رُوح ہیں۔

اِن اولیاء اللہ میں بہت سے ایسے ہیں جو کہ اپنے احباب کی مدد فرماتے رہتے ہیں اور اُن کے دشمنوں کو مٹاتے رہتے ہیں اور جن کو اللہ تعالیٰ چاہے، اُن کی ہدایت بھی فرماتے رہتے ہیں۔ حضرت امام ابو حنیفہؒ سے کوئی ایسا قول ثابت نہیں ہے۔ جس سے نفیِ کرامت بعد الموت

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

وَلَقَدْ اُنَادِیْ یَا حَشَا

میں عشق کی شدت سے پکارتا ہوں کہ اے میرے دل و جگر

لِتَقْطَعِیْ بِفِرَاقِ ذَا

دیکھو تم آنحضرتؐ کے فراق میں کس طرح پارہ پارہ ہوتے ہیں

فَلَطَالَ صَبْرِیْ فِی الْبَلَا

اس محنت اور مصیبت میں بہت صبر کیا

صَلُّوْا عَلَیْہِ وَسَلِّمُوْا

آپ پر درود اور سلام بھیجو

ثابت ہو۔ اس کے علاوہ تینوں مذاہب یعنی شافعیہ۔ مالکیہ اور حنبلیہ کی کسی کتاب میں ایک حرف بھی ایسا ثابت نہیں ہوا جو کہ ان حضرات کی کرامات بعد الموت کی نفی کر سکے۔ روایت کرتے ہیں کہ حضرت امام ابوحنیفہ رحمۃ اللہ علیہ کو بعد وفات جب غسل دینے لگے تو آپ کے پہلو پر ایک سطر لکھی ہوئی نظر آئی۔

یَا اَیَّتُهَا النَّفْسُ الْمُطْمَئِنَّةُ ارْجِعِیْ اِلٰی رَبِّكِ رَاضِیَةً مَّرْضِیَّةً فَادْخُلِیْ فِیْ عِبَادِیْ وَادْخُلِیْ جَنَّتِیْ۔

ترجمہ: اے تسلی یافتہ رُوح اپنے ربّ کی طرف چل درآنحالیکہ تو راضی کی گئی ہے۔ پس میرے مُقرّب بندہ کے گروہ میں شامل ہو جا اور میری جنت میں داخل ہو جا۔

پھر دائیں ہاتھ پر یہ لکھا ہوا نظر آیا۔

اُدْخُلُوا الْجَنَّةَ بِمَا كُنْتُمْ تَعْمَلُوْنَ۔

ترجمہ: اپنے اعمال صالحہ کی وجہ سے جنت میں داخل ہو جاؤ۔

بائیں ہاتھ پر یہ عبارت نظر دیکھی گئی۔ اِنَّا لَا نُضِیْعُ اَجْرَ مَنْ اَحْسَنَ عَمَلًا۔

یا حی　　بسم اللہ الرحمٰن الرحیم　　یا قیوم

وَتَجَشَّمَتْ نَفْسِیْ كَمَا
میرے نفس نے ایسی تکلیف اُٹھائی

يَتَجَشَّمُ حَجَرُ الرَّحٰی
جیسی چکی کا پتھر اٹھاتا ہے

فِیْ هِجْرِ فَخْرِ الْاَنْبِيَا
فخر الانبیاء حضرت محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی جدائی میں

صَلُّوْا عَلَيْهِ وَسَلِّمُوْا
آپ پر درود اور سلام بھیجو!

ترجمہ: ہم نیکوکاروں کے اعمال کا اجر ضائع نہیں کیا کرتے۔

آپ کے بطنِ مبارک پر لکھا ہوا پایا گیا۔

يُبَشِّرُهُمْ بِرَحْمَةٍ مِّنْهُ وَرِضْوَانٍ وَّجَنّٰتٍ لَّهُمْ فِيْهَا نَعِيْمٌ مُّقِيْمٌ۔

ترجمہ: اُن کو اپنا ربّ اپنی رحمت اور رضوان اور باغات عطا کرنے کی خوش خبری دے گا۔ اُن باغات میں اُن کے لئے ہمیشہ کے لئے نعمتیں ثابت ہوں گی"

جب آپؒ کو جنازہ پر رکھا تو ہاتف نے آواز بلند کر کے کہا۔

"اے اپنے لمبے قیام سے راتوں کو جاگنے والے زیادہ تہجد پڑھنے والے اور زیادہ روزے رکھنے والے۔ اللہ تعالیٰ نے تجھے بہشت عطا کی ہے۔"

جب قبر میں رکھے گئے تو ہاتف کو یہ کہتے ہوئے سنا گیا۔

"تیرے لئے جنّت کے باغ اور باغیچے اور جنّت کی نعمتیں ہیں"

حضرت علامہ امیر شیخ عبدالسلام مالکیؒ نے اپنی کتاب الجوہرہ میں تحریر فرمایا ہے کہ:

"جب کرامت کا صدور اللہ تعالیٰ کی طرف سے ہے تو ولی کی حیات اور موت

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

یا حی یا قیوم

یَا رَهْطَ آلِ مُحَمَّدٍ

اے آل محمد کے گروہ!

یَا صَحْبَ صُحْبَةِ اَحْمَدٍ

اور اے صحبت رسول علیہ السلام کے فیضیافتہ اصحاب

رُوحِی وَنَفْسِی قَدْ فِدَا

میری جان اور میرا نفس سب آپ پر قربان ہے

صَلُّوْا عَلَیْهِ وَسَلِّمُوْا

آپ پر درود اور سلام بھیجو!

کا سوال ہی پیدا نہیں ہوتا۔ البتہ ایک بات قابل غور ہے کہ اگر کسی شخص کا یہ خیال ہے کہ ولی اللہ مستقل طور پر جب چاہیں اور جیسے چاہیں، کرامت دکھانے پر قادر ہیں تو ایسا اعتقاد رکھنا کفر ہے۔"

سید شمس الدین حنفی اپنے زمانہ کے قطب تھے۔ آپ نے مرض الموت میں فرمایا کہ جس کسی کو کوئی حاجت پیش آ جائے وہ میری قبر کے پاس آ کر حاجت طلب کرے تو میں اس کی حاجت کو پورا کر دوں گا۔ مزید فرمایا کہ میرے مرنے کے بعد مٹی میرے تصرف کے لئے باعث حجاب نہیں بن سکتی۔

حضرت امام حافظ عبد العظیم رحمۃ اللہ علیہ منذری نے حضرت عباس رضی اللہ عنہ سے نقل کیا ہے کہ:

"کہ ایک صحابی نے ایک قبر کے اوپر خیمہ نصب کیا۔ انہیں معلوم نہ تھا کہ یہ قبر ہے۔ بعد میں معلوم ہوا کہ یہ ایسے شخص کی قبر ہے جو کہ سورۃ ملک کی تلاوت کر رہا ہے۔ وہ صحابی تلاوت سنتا رہا۔ یہاں تک کہ سورۃ ختم ہو گئی۔ صحابی نے اپنا ماجرا حضور سرور دو عالم صلی اللہ علیہ وسلم سے بیان کیا۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ یہ سورۂ ملک عذاب

بسم اللہ الرحمن الرحیم

یا حبی — یا جونم

فَتَحَدَّثُوا عَنْ لَوْعَتِي
اے دوستو میرے سوز دل کی بابت

عِنْدَ الْحَبِيبِ أَحِبَّتِي
میرے حبیب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں عرض کرو

سَكَبَتْ دُمُوعِي يَا فَتَا
اے نوجوا میرے اشک رواں ہیں!

صَلُّوا عَلَيْهِ وَسَلِّمُوا
آپ پر درود اور سلام بھیجو!

قبر سے نجات دینے والی ہے، حضور صلی اللہ علیہ وسلم کا یہ ارشاد کہ اس شخص مذکور کی کرامت بعد الموت پر ایک واضح دلیل ہے۔"

## کشفُ الصّدُور

روایت ہے کہ:

۱ ایک دفعہ حضرت تاجُ العارفین، حضرت مولوی جان محمدؒ کے ہاں جالندھر تشریف لے گئے۔ ایک نابینا حافظ آپؒ کی شہرت سُن کر کسی گاؤں سے جالندھر آپؒ کی زیارت کرنے کے لئے پہنچا اور دل میں خیال کر رہا تھا کہ اگر ہماری خبر نہ ہوئی تو ملاقات کا کیا فائدہ۔ آخر کار اُس نے دل میں یہ ٹھہرایا کہ حضرت نے مجھے اپنے پاس بٹھلا کر کھانا کھلایا اور میری اچھی طرح سے خاطر کی تو میں سمجھوں گا کہ آپؒ صاحب کمال ہیں۔ وہ دیہاتی پوچھتا پوچھتا آپؒ کی خدمت میں حاضر ہوا۔ آپؒ کے خدام اور حاضرین مجلس کی اُس وقت اتنی بڑی تعداد تھی کہ اس بے چارے کو اندر جانا بھی نصیب نہ ہوا اور دل میں افسوس کرنے لگا۔ حضرت تاجُ العارفین اُس وقت اندر تشریف رکھتے تھے، اُسی وقت آپؒ نے کھانے سے ہاتھ کھینچ لیا اور مراقب ہو گئے۔ حضرت

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

ذکر الصلوٰۃ فقیرہ
آپ کے در کے گدا عبد النبی نے
عبد النبی معطیرہ
جو آپ کی آرمیت کی عطر جیسی خوشبو کا کثرت کیساتھ پھیلانیوالا ہے
فی کل صبح والمسی
تمام صبح اور شام آپ پر درود بھیجنے میں صرف کیا
صلوا علیہ وسلموا
آپ پر درود اور سلام بھیجو!

مولوی جان محمدؒ صاحب نے اس معاملہ کو سمجھ لیا اور اُس نابینا کا ہاتھ پکڑ کر آگے لے آئے اور خود حضرت تاج العارفین رحمۃ اللہ علیہ نے اسے شریک طعام بنا لیا، جس کے بعد وہ ہمیشہ کے لئے حضرتؒ کا خادم بن گیا۔

(٢) اس زمانے کے دو بڑے شاعر مقبل اور واقف تھے، وہ دونوں حضرت تاج العارفین رحمۃ اللہ علیہ کی خدمت میں شاہجوراسی پہنچے۔ اُس وقت آپؒ کی طبیعت ناساز تھی اور آپؒ زنان خانہ میں تشریف رکھتے تھے۔ آپ کو اُن دونوں کے آنے کی اطلاع کرائی گئی۔ آپؒ نے ملاقات سے معذوری کا اظہار کیا اور یہ بھی ارشاد فرمایا کہ جو کچھ کہنا ہے، لکھ کر بھیج دیں۔ ان دونوں صاحبوں نے اپنے دل میں یہ خیال کیا کہ حضرت بہت بوڑھے ہو گئے ہیں۔ اب تو آپؒ کی توجہؒ اور قوتِ جذب میں ضعف آگیا ہوگا۔ اُنہوں نے ایک عریضہ لکھا۔ جس میں شوقِ ملاقات اور اپنی عقیدت اور بیعت کا ارادہ ظاہر کیا۔ رقعہ مذکورہ جب آپؒ کے پاس پہنچا تو آپؒ نے اس کے پُشت پر تحریر فرمایا کہ اب میں بوڑھا ہو گیا ہوں اور میرے اندر جذب اور توجہؒ کی قوت نہیں رہی، لہٰذا آپ صاحبان کسی دوسری جگہ تشریف لے جائیں اور کسی کامل صاحب جذبہ کی تلاش کرلیں۔ جب اِن کو یہ جواب ملا، تو

یا حی — بسم اللہ الرحمٰن الرحیم — یا قیوم

بَزَغَ الْحَبِیْبُ الْمُجْتَبٰی
برگزیدہ محبوب کی روشنی
فِیْ سُحْمَةِ اللَّیْلِ الدُّجٰی
کالی رات کی سیاہی میں چمکی!
کَالشَّمْسِ تَشْرِقُ فِی الضُّحٰی
جس طرح آفتاب دن چڑھے چمکتا ہے
صَلُّوْا عَلَیْهِ وَسَلِّمُوْا
آپ پر درود اور سلام بھیجو!

بہت شرمسار ہوئے اور کچھ عرصہ وہیں مقیم رہے اور جب آپؒ کی طبع درست ہوئی اور بیرون خانہ آمد و رفت ہوئی تو یہ دونوں صاحب بصدقِ دل آپؒ سے بیعت ہوئے اور خادموں میں شامل ہو گئے۔

(۳) حضرت حافظ محمدؒ مکمل آپ کے خادموں میں سے تھے اور آپ کے والد بزرگوار نے حضرت تاج العارفینؒ سے درخواست کی کہ اب حافظ صاحب کو رخصت عنایت فرمائی جاوے۔ لہٰذا حافظ صاحب اپنے گاؤں سنکوہرہ میں رہنے لگے مگر جذبۂ عشق اور ارادتِ کامل کا اس قدر جوش تھا کہ کبھی کبھی آدھی رات کو اٹھ کر شاپجوراسی کا راستہ پکڑتے اور علی الصبح دریائے بیاس عبور کر کے شاپجوراسی پہنچ جاتے رفتہ رفتہ ہوتے ہوتے آپکا یہ سفر اس قدر جلدی طے ہونے لگا کہ آپ عشاء کی نماز سنکوہرہ میں پڑھتے اور صبح کی نماز حضرت تاج العارفینؒ کے ساتھ پڑھ کر واپس روانہ ہو جاتے۔ ایک دن آپ کے والد محترم کو معلوم ہوا تو وہ بھی خفیہ طور پر حافظ صاحب کے پیچھے ہو لئے اور تیزی کے ساتھ دریائے بیاس کے کنارے پر پہنچے، حافظ صاحب تو بالکل خشک قدم دریا عبور کر گئے۔ مگر ان کے والد محترم کھڑے ہو کر یہ تکنے لگے ساری رات وہاں منتظر رہے۔ حافظ صاحب نے حسب معمول صبح کی نماز سے

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

یا حی یا قیوم

وَهُوَ الضِّيَاءُ الْمُسْتَضِي

آپ ایسی روشنی ہیں جس سے سب چیزیں روشن ہوجاتی ہیں

وَبِنُورِهِ سَطَعَ الْهُدَىٰ

آپ کے نور سے ہدایت نمودار ہوئی!

فِي صُبْحٍ لَيْلِ الْبِلَا

اور سیاہ رات کے بعد صبح کا نور پھیلا

صَلُّوا عَلَيْهِ وَسَلِّمُوا

آپ پر درود اور سلام بھیجو!

فراغت پائی تو حضرت تاج العارفینؒ نے فرمایا کہ حافظ صاحب جلدی اپنا راستہ لو، آپ کے والد دریا کے کنارے کھڑے تمہارا انتظار کر رہے ہیں۔

(۴) ایک دفعہ ایک ہندو جوگی حضرت مولوی جان محمدؒ کی موجودگی میں مسلمان فقیروں کا لباس پہن کر حاضر خدمت ہوا، راستے میں یہ خیال کیا کہ دیکھیں یہ میری عزت وتکریم مسلمان فقیروں جیسی کرتے ہیں یا نہیں، اگر مسلمان فقیروں کی سی عزت سے پیش آئے تو سمجھونگا کہ بس خالی ہیں۔ اور اُن کو میرے ہندو ہونے کا پتہ بھی نہ لگے گا۔ چنانچہ جب وہ سامنے گیا تو آپؒ سیدھے اس کی تعظیم کے لئے کھڑے ہو گئے اور گلے لگا کر ملے، بیٹھ گئے تو وہ ہندو فقیر دل ہی دل میں ہنسا کہ آپؒ اس کے دھوکے میں آگئے ہیں۔ اس قسم کے خطرات دل میں گزر ہی رہے تھے کہ فوراً حضرت تاج العارفینؒ نے مولوی جان محمدؒ کو مخاطب ہو کر فرمایا، مولوی صاحب ہم نے تو فقیرانہ لباس کی تعظیم کی ہے نہ کہ اِس ہندو جوگی کی، اس پر وہ ہندو جوگی بہت پشیمان ہوا اور اُس نے اُسی وقت حضرت تاج العارفینؒ کے دستِ مبارک پر اسلام قبول کیا اور آپؒ کے خادموں میں شامل ہو گیا۔

(۵) ایک فقیر جو اپنے آپ کو صاحب تصرف و جذبہ ظاہر کرتا تھا۔ اس کی عادت تھی کہ

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

یا حی یا قیوم

وَهُوَ الرَّسُوْلُ الْمُقْتَدٰى

آپ رسول ہیں جن کی پیروی فرض ہے

مِنْهُ الشَّفَاعَةُ تُرْتَجٰى

آپ سے شفاعت کی امید ہے

بِجَمَالِهٖ خَمَدَ اللَّظٰى

آپ کے جمال سے آگ کا شعلہ سرد ہوا

صَلُّوْا عَلَيْهِ وَسَلِّمُوْا

آپ پر درود اور سلام بھیجو!

جب کبھی وہ اولیاء اللہ سے ملتا تو بہت خوش ہوتا اور معانقہ کرتا اور اُن کی نسبت سلب کر لیتا یعنی اُن کا ذوقِ شوق عبادت جذب کر لیتا تھا۔ وہ اِسی طرح ۷۲ اشخاص کے احوال کو سلب کئے ہوئے تھا۔ ایک دن اُس کو یہ خیال ہوا کہ آج حضرت تاج العارفینؒ سے بھی یہی سلوک کروں، کیونکہ آجکل اُن کی شہرت بہت سُنی جا رہی ہے۔ لہٰذا وہ شخص جب آپؒ کے سامنے آیا تو آپؒ نے فوراً ہی اس کی نیت کو بھانپ لیا اور آپؒ نے وہیں سے بیٹھے بیٹھے ہی اُس کی نسبت سلب کر لی اور دو سال تک وہ ذلیل و خوار پھرتا رہا۔ آخر کار آپؒ ہی کے دَر پر بیٹھ گیا۔ حضرت تاج العارفینؒ کو ایک دن اُس پر رحم آگیا اور اُس پر نظرِ کرم عنایت فرمائی، اور اس کو صاحبِ کشف و مواجہ بنا دیا۔

(۶) ایک دفعہ آپؒ کی مجلس میں دو پوتی آئے اور آپس میں باتیں کرتے تھے، کہ آپؒ کی شہرت تو بہت ہے اور دوسرے نے کہا کہ شہرت کیا ہے۔ مزہ تو جب آئیگا۔ اگر ہم کو اعلےٰ درجہ کا کھانا کھلائیں، تب ہم سمجھیں گے کہ صاحبِ کمال ہیں۔ اتفاق سے آپؒ کی مجلس میں اِسی قسم کا کھانا جو وہ چاہتے تھے، تھوڑی دیر کے بعد ایک شخص لایا اور وہ اِس قدر افراط سے تھا کہ سب کو حصہ ملنے کے بعد باقی

یا حیی　بسم اللہ الرحمٰن الرحیم　یا قیوم

عشق الالٰہ لوجہہ

آپ خداوند کریم کی ذات کے عاشق ہیں

الہ العقول لدرکہ

انسانی عقلیں آپ کی حقیقت سمجھنے سے قاصر ہیں!

وبحسنہ تاہ النہیٰ

آپ کی خوبیوں کو دیکھ کر عقل متحیر ہوتی ہے

صلوا علیہ وسلموا

آپ پر درود اور سلام بھیجو!

بچ رہا۔ آپ نے فرمایا یہ محفوظ رکھو۔ وہ گئے آویں گے۔ اُن کے آگے رکھ دینا۔ جب وہ دونوں آئے تو آپؒ نے ارشاد فرمایا کہ وہ کھانا رکھ دیا جائے۔ بس اُنہوں نے کھانا تو کیا کھانا تھا۔ بس دل ہی دل میں آپؒ کے ہو گئے اور کھانے کے بعد آپؒ سے معافی چاہی اور آپؒ سے بیعت کی درخواست کی اور ایک عرصہ تک آپؒ کی صحبت شریف میں رہے اور درجہ کمال کو پہنچے۔

(۷) ایک واقعہ منقول ہے کہ آپؒ کے خلفاء میں سے ایک حافظ صاحب تھے کہ اُن کی موجودگی میں کوئی دوسرے حافظ صاحب حضرت تاج العارفینؒ کی خدمت میں آئے آپؒ کے خلیفہ حافظ صاحب نے اُن کے ساتھ کسی بات پر مباحثہ شروع کر دیا اور وہ حافظ صاحب جو مہمان تھے، وہ بھی تیز طبع تھا۔ آخر ان دونوں میں جھگڑا ہو گیا اور جب اس واقعہ کا علم حضرت تاج العارفینؒ کو ہوا تو آپؒ نے اپنے خلیفہ حافظ صاحب سے سب احوال سلب کر لئے، حتیٰ کہ اُن کو اس پریشانی میں قرآن پاک بھی یاد نہ رہا۔ اور علوم ظاہری بھی بھول گئے۔ ایک عرصہ تک وہ کسمپرسی میں پڑے رہے۔ آخر بعض خلفاء اور مقربین کی سفارش سے آپؒ نے اس کے حال پر رحم فرمایا اور سب احوال و مواجید اور حفظ قرآن اور علوم ظاہرہ اُن کو عنایت فرما دیئے اور اُن کو معاف کر دیا۔

یا نجی — بسم اللہ الرحمٰن الرحیم — یا قیوم

نَطَقَ الْحَجَرُ لِكَلَامِهٖ
پتھر آپ کے کلام سن کر بول اٹھے
حَنَّ الشَّجَرُ لِغَرَامِهٖ
درخت آپ کے عشق میں فریاد کرتے ہیں
وَبِفَقْرِهٖ جَاءَ الْغِنٰى
آپ کی عزت کو دیکھ کر دولت آئی مگر آپ نے منظور نہ فرمائی
صَلُّوْا عَلَيْهِ وَسَلِّمُوْا
آپ پر درود اور سلام بھیجو !!

(۸) نواب جانی خان، نواب قمرالدین خان وزیر احمد شاہ بادشاہ دہلی کا فرزند تھا۔ آپ کو دینی تعلیم کا شوق تھا۔ آہستہ آہستہ آپ کی طبیعت اولیاء اللہ کی زیارت کرنے کی طرف راغب ہو گئی۔ چنانچہ حضرت تاج العارفینؒ کی شہرت سن کر شاہ پور اسی پہنچا اور بیعت ہونے کے لئے عرض کی۔ جس پر آپؒ نے فرمایا کہ کچھ عرصہ رہو۔ پھر دیکھا جائے گا۔ لہٰذا نواب جانی خان آپؒ کے لنگر خانہ میں کام کرتے رہے اور انہوں نے آپؒ کے خدام سے کہا کہ حضرت کے پاس سفارش کریں کہ انہیں سلسلہ میں داخل کر لیا جاوے۔ چنانچہ آپؒ نے نواب جانی خان کو بلوایا اور فرمایا کہ کیا تم جانی بننا چاہتے ہو یا خان بننا چاہتے ہو۔ نواب صاحب نے جواب دیا کہ سرکار جانی بننا چاہتا ہوں آپ نے تین مرتبہ پوچھا اور نواب جانی خان نے یہی جواب دیا۔ اتنے میں ایک شخص خربوزوں کا ایک ٹوکرہ لے کر آیا اور آپؒ کی خدمتِ عالیہ میں پیش کیا۔ آپ نے حاضرین کے درمیان ایک ایک خربوزہ تقسیم کر دیا اور ایک خربوزہ نواب جانی خان کو بھی عنایت کیا لوگ ویسے ہی کھانے لگے۔ مگر نواب جانی خان نے چاقو مانگا۔ اس پر آپؒ نے فرمایا کہ ابھی تک آپ کے دماغ سے خانی نہیں نکلی ہے۔ لہٰذا کچھ عرصہ اور خدمت میں رہو تو پھر بیعت کریں گے۔ کچھ عرصہ کے بعد جب نواب صاحب کی طبیعت درست

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

وَلِهٗ الوُصِيفُ بِمدحِهٖ

تعریف کرنے والا آپ کی مدح پر عاشق ہے

كُلَّ المَدِيحِ بِوَصفِهٖ

مدح آپ کے وصف سے عاجز ہیں!

وَبِشَوقِهٖ لَا لَا المَلَا

آپ کا شوق تمام دنیا کے قلب میں چمکتا ہے

صَلُّوا عَلَيهِ وَسَلِّمُوا

آپ پر درود اور سلام بھیجو!!

ہوئی تو ان کو بیعت کیا اور وہ آپؒ کے خادموں میں رہنے لگے اور علم باطنی کا فیض حاصل کرتے رہے اور گھر جانے کا مطلقاً خیال نہ کرتے تھے۔ کچھ عرصہ کے بعد ایک دن حضرت صاحبؒ نے فرمایا کہ اے جانی تم جانی خان بننا چاہتے ہو، یا جانی ہی رہنا چاہتے ہو تو نواب صاحب نے عرض کی کہ سرکار جانی ہی رہنا چاہتا ہوں۔ آپؒ نے فرمایا کہ نہیں اب آپ کو نواب جانی خان بنایا جائے گا اور فرمایا کہ تمہارے والد کا انتقال ہوگیا ہے اور گدی کی نسبت چہ میگوئیاں ہو رہی ہیں کہ بڑے لڑکے کا تو پتہ نہیں کہ کہاں ہے۔ چھوٹے لڑکے کو گدی دے دی جائے، چنانچہ آپؒ نے فرمایا کہ آنکھیں بند کرو۔ جب نواب صاحب نے آنکھیں بند کرکے کھولیں تو اپنے آپ کو محل میں پایا اور حسب دستور لوگوں نے آپ کو باپ کی گدی پر متمکن کر دیا۔ نواب جانی خان کی قبر مبارک آپ کے پائنتی کی جانب ہے۔

(۹) ایک دفعہ آپ مسجد میں تشریف رکھتے تھے، کچھ خدام بھی موجود تھے کہ دفعتاً حجرہ میں تشریف لے گئے اور چند منٹ کے بعد واپس تشریف لائے تو خدام نے دیکھا کہ آپؒ کے کندھے اور چہرہ مبارک پر ریت لگی ہوئی ہے۔ لوگوں نے پوچھا۔ حضرت یہ ریت کیسے لگ گئی۔ آپؒ نے فرمایا کہ ایک سوداگر کا جہاز بھنور میں پھنس گیا تھا۔ اللہ پاک کا حکم تھا

یا نبی بسم اللہ الرحمٰن الرحیم یا حبیبی

رَافِعُ الرَّفِیعُ مَنَارَہٗ

خداوند کریم کی بلند ذات نے آپ کے مینار کو بلند کیا

اَعْلَی الْقَدِیرُ وَقَارَہٗ

قدرت والے خدا نے آپ کے اعزاز کو اعلیٰ بنایا

اِنَّا فَتَحْنَا وَالضُّحٰی

اور انا فتحنا اور والضحیٰ کی سورتوں میں آپ کی توصیف ظاہر ہوئی

صَلُّوْا عَلَیْہِ وَسَلِّمُوْا

آپ پر درود اور سلام بھیجو!

کہ اس کو جاکر نکال دو۔ اس واقعہ کے کوئی چھ ماہ بعد وہ سوداگر شاہجہاں پوری آپؒ کی قدم بوسی کے لئے آیا اور آپؒ کی خدمتِ عالیہ میں پانچ سو روپیہ کا نذرانہ پیش کیا۔

## آپؒ کی کرامات

حضرت شاہ محمد بٹالوی رحمۃ اللہ علیہ سلسلۃ الاولیاء میں تحریر فرماتے ہیں کہ:

(۱) ایک دفعہ حضرت تاج العارفینؒ اپنے سرِ مبارک پر گجریلے کی ہنڈیا اُٹھائے عالمپور جارہے تھے کہ راستے میں ایک جذامی نے آپؒ سے سوال کیا کہ اللہ کے نام پر مجھے کچھ کھلاؤ۔ آپؒ نے جواب دیا کہ اس وقت ہنڈیا کا منہ بندھا ہوا ہے۔ میں اپنے پیر و مرشد کی خدمت میں حاضری کے بعد واپس آؤنگا تو گجریلے کا اپنا حصہ تم کو کھلاؤنگا اتنی دیر صبر کرو۔ جب آپؒ اپنے پیرو مرشد کی خدمت میں پہنچے تو انہوں نے فرمایا بیٹا سائل کو محروم کیوں چھوڑ آئے؟ آپؒ نے عرض کی حضور میں نے ازراہِ ادب ہنڈیا کا منہ نہیں کھولا اور اُس سے وعدہ کیا کہ واپسی پر اپنا حصہ دے دونگا۔ جب آپؒ واپس آئے تو آپؒ نے اُس جذامی کے ساتھ بیٹھ کر گجریلا کھایا اور اپنا لعاب اُس

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

یا نبی — یا خواجہ

وَلَكُمْ بِهٖ مِنْ حُجَّةٍ
ہمارے واسطے آپؐ کی ذات ایک دلیل ہے
كَالنُّورِ جَالِي ظُلْمَةٍ
جو روشنی سے تاریکی کو دور کرتی ہے
فِي الْمُبْتَدَا وَالْمُنْتَهَى
ابتداء میں بھی اور انتہا میں بھی
صَلُّوْا عَلَيْهِ وَسَلِّمُوْا
آپؐ پر درود اور سلام بھیجو

جذامی کے جسم پر مل دیا تو وہ آپؒ کی صحبت کی برکت اور پیر و مرشد کی دعا سے وہ جذامی سائل صحت یاب ہوگیا اور آپؒ کے قدموں پر گر پڑا۔ آپؒ اُسے اپنے پیر و مرشد کے پاس لے آئے اور قطب عالم حضرت سیّد حاجی محمدؒ طاہر رحمۃ اللہ علیہ کے دستِ مبارک پر بیعت ہو کر آپؒ کے خدام میں شامل ہوگیا اور عالمپور میں رہنے لگا۔

(۲) حضرت تاج العارفین رحمۃ اللہ علیہ کی خادمہ مائی دو دلتے ایک روز آپؒ کے وضو کیلئے کنویں سے پانی لینے لنگر کے صحن کی طرف آئی۔ دروازہ کھولا تو کیا دیکھتی ہے کہ ایک عورت بیٹھی ہے۔ جس کا قد و قامت بہت بڑا تھا۔ دیکھکر خوف زدہ ہو گئی۔ فوراً دروازہ بند کر کے بھاگ کر حضرت تاج العارفینؒ کے سامنے آکر کھڑی ہوئی اور عرض کیا کہ حضرت باہر صحن میں کوئی جن عورت بیٹھی ہے۔ جس کا سر آسمان سے لگا ہوا ہے۔ مجھے تو اس سے ڈر لگتا ہے۔ آپؒ نے فرمایا جاؤ، اس سے جا کر پوچھو تم یہاں کیوں بیٹھی ہو؟ کون ہو؟ اُس نے پاس جاکر ڈرتے ڈرتے پوچھا تو جواب ملا کہ میں ایک جن عورت ہوں اور بھوکی ہوں اور آپؒ کے لنگر سے کچھ کھانے کے لئے مانگتی ہوں۔ بہت دنوں سے یہاں آئی ہوں، لیکن حضرت کے لنگر سے مجھے کچھ نہیں ملا۔ حضرت سے درخواست کرو کہ مجھے کھانے کو کچھ دیں۔ خادمہ نے آکر آپؒ کو یہی پیغام دے دیا

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

یا حیی جاء قیوم

مَلَا الحَشَیٰ بِمَحَبَّتِہٖ

دل و جگر کو آپ کی محبت سے بھر دیا

فَلَقَ النَّوَیٰ بِمَوَدَّتِہٖ

آپ کی محبت نے گٹھلی کو چیر دیا

وَ بِلُطفِہٖ نِلنَا المُنیٰ

آپ کی مہربانی سے ہم نے مرادیں حاصل کیں

صَلُّوا عَلَیہِ وَسَلِّمُوا

آپ پر درود اور سلام بھیجو!

آپ نے اس جن عورت کو کہلوا بھیجا کہ کل ہمارے ہاں تمہاری دعوت ہے۔ چنانچہ آپ نے دوسرے روز نمازِ فجر کے بعد لنگر والوں کو حکم دیا کہ آج ہمارے ہاں ایسے مہمان آئے ہیں، جو غیر مسلم ہیں اور جس چیز پر "بسم اللہ" پڑھی جائے۔ اسے نہیں کھاتے۔ بغیر بسم اللہ پڑھ کر پکایا ہوا کھانا زیادہ رغبت سے کھاتے ہیں، مخلوقِ خدا ہیں اور درویش کے در پر سائل ہیں، آج کھانا "بسم اللہ الرحمٰن الرحیم" پڑھے بغیر تیار کیا جائے، چنانچہ ایسا ہی کیا گیا اور کھانا تقسیم کیا گیا۔ نتیجہ یہ ہوا کہ کھانا تو سب نے کھایا مگر سب کے سب بھوکے رہ گئے اور کھانا بھی ختم ہو گیا۔

(۳) ایک مرتبہ جوگیوں کی ایک جماعت آپ کی کرامات کا ذکر سن کر شاہجہورا سی آئی اور اُنہوں نے اپنے جادُو کے زور سے حضرت تاج العارفین رحمۃ اللہ علیہ کی آزمائش کا قصد کیا اور آپ کو اپنی آمد کی اطلاع کی۔ آپ بذریعہ کشف اُن کی آمد کا مقصد جان کر خود اُن کے پاس پہنچ گئے۔ بڑے جوگی نے آپ کی بہت تعظیم کی۔ آپ نے توجہ فرمائی تو اُسی وقت غیب سے اُن سب کے لئے کھانا "حلوہ اور نان" حاضر ہو گیا، جسے سب نے کھایا۔ آپ کی یہ کرامت دیکھ کر جوگی فوراً اپنے ارادے سے باز آئے اُن میں سے اکثر مسلمان ہو کر آپ کے خدام میں شامل ہو گئے اور باقی نے راہِ فرار

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

شَقَّ الْقَمَرَ لِمَرَامِہٖ
آپؐ نے چاند کو اپنی نبوت ثابت کرنے کے لئے چاک کیا

جَاءَ الْمَلَکُ بِسَلَامِہٖ
فرشتے آپؐ کے سلام کو حاضر ہوتے

بِصَلٰوتِہٖ اُمِرَ الْوَرٰی
خلقت کو آپؐ کی ذات پر درود بھیجنے کا حکم ہوا

صَلُّوْا عَلَیْہِ وَسَلِّمُوْا
آپؐ پر درود اور سلام بھیجو!!

اختیار کی۔ اس طرح آپؒ کی بے شمار کرامات ہیں، جنہیں سُن کر بہت سے ہنود جو آپؒ کے مخالف اور آمادۂ آزمائش رہتے تھے، آپؒ کے باطنی کمالات کے معترف ہو گئے۔ آپؒ کی بہت تعظیم و تکریم کرنے لگے اور ایمان لے آئے۔

(۴) آپؒ کے پیر و مرشد کا ایک باغ تھا۔ جس کا نام نقشبند پور تھا اور یہ باغ ۲۴ گھماؤں کے رقبہ میں تھا۔ اس باغ کے اردگرد خندق کھودنے کا ارادہ تھا۔ حضرت شیخ العالم نے جملہ فقرا کو خندق کھودنے کے واسطے کہا۔ اس حکم کو حضرت تاج العارفینؒ نے بھی سُنا اور اُسی رات بھر اکیلے خندق کھودتے رہے۔ صبح تک خندق مکمل ہو گئی۔ صبح کو لوگوں نے خندق لگی ہوئی دیکھ کر تعجب کیا اور حضرت شیخ العالم کی خدمت میں اس امر کا بیان کیا۔ آپؒ نے وہ خندق دیکھ کر فرمایا کہ یہ کام سوائے حضرت عبد النبیؒ کے کسی دوسرے کا نہیں تو پھر آپؒ نے حضرت تاج العارفینؒ کے حق میں خصوصی دُعا فرمائی۔

(۵) آپؒ جب اپنے پیر و مرشد کو ملنے کے لئے عالم پور تشریف لے جاتے، تو کبھی کبھی راستے میں اپنی ہمشیرہ کے ہاں موضع ایجر پور بھی تشریف لے جاتے۔ ایک دفعہ آپ گئے تو کُنبے کی عورتوں نے آپؒ کی ہمشیرہ صاحبہ کو طعنہ کے طور پر کہا کہ لے وہ آ گیا ہے، تیرے

یا حی یا قیوم بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

لِعُرُوجِہٖ نَزَلَ الْمَلَکْ

آپ کی قدر کو بلند ثابت کرنے کے واسطے فرشتے نازل ہوئے

لِقُدُومِہٖ رُفِعَ الْفَلَکْ

آپ کی تشریف لے جانے سے آسمان کا قدر بلند ہوا

قَدْ جَاءَ فِیْہِ لَقَدْ رَاٰی

آپ کی شان میں وارد ہوا ہے کہ آپ نے خدا کا دیدار کیا

صَلُّوْا عَلَیْہِ وَسَلِّمُوْا

آپ پر درود اور سلام بھیجو

طعنے کو اور سونے کی چوڑیاں بنوا کر لایا ہے۔ جا جلدی چل اور چوڑیاں لے۔ آپؒ کی ہمشیرہ اس طعنہ سے غمگین ہو کر جو کچھ اُن عورتوں نے کہا تھا۔ آپؒ کی خدمتِ اقدس میں عرض کر دیا اور التماس کی کہ جب آتے ہیں تو یہ عورتیں مجھے طعنہ زنی کرتی ہیں، لہٰذا آپؒ اچھے لباس میں تشریف لایا کریں۔ آپؒ یہ الفاظ سُن کر فرمانے لگے کہ بی بی فقیر کی تو ایک گودڑی ہے، یہی سب کچھ ہے اور اسی میں سے خدا ہم کو سب کچھ دیتا ہے اور آپ نے گلیم مُبارک کا ایک کونہ اٹھایا اور فرمانے لگے کہ اگر وہ تم کو چوڑیاں کا طعنہ دیتی ہیں، جونسی وضع کی سونے کی چوڑیاں تجھے پسند ہیں، اُٹھا لے۔ آپ کی ہمشیرہ صاحبہ نے جب نظر ڈالی تو وہاں کئی قسم کی سونے کی چوڑیاں موجود پائیں۔ اس واقعہ کے بعد آپؒ نے اپنی ہمشیرہ کے ہاں آنا جانا بہت کم کر دیا۔

(۶) ایک بادشاہ اپنے ایک نواب سے ناراض ہو گیا اور حکم دیا کہ اس کو دیگ میں ڈال کر جلا دیا جائے۔ چنانچہ جب نواب کو دیگ میں ڈالا گیا اور آگ جلا دی گئی، جو کئی گھنٹوں تک جلتی رہی۔ جس وقت بادشاہ نے خیال کیا کہ اب اس کی ہڈیاں بھی گل گئی ہوں گی، تو حکم دیا کہ دیگ کا ڈھکن اُتار دیا جائے۔ جب دیگ کا ڈھکن اُتارا گیا تو سب لوگ یہ دیکھ کر حیران رہ گئے کہ نواب صاحب بالکل صحیح وسلامت ہیں۔ بادشاہ نے اس کا

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

یا نبی — یا رحیم

نبع الوضوء ببرکوتہ

وضو کا پانی آپ کے کوزہ سے رواں ہوا

کثر الطعام ببرکتہ

آپ کی برکت سے کھانے کی مقدار زیادہ ہوگئی

وبکفہ نطق الحصی

آپ کے دست مبارک میں کنکر گویا ہوئے

صلوا علیہ وسلموا

آپ پر درود اور سلام بھیجو!

سبب نواب صاحب سے پوچھا۔ آپ نے کہا کہ میں نے اپنے پیرو حضرت شامیؒ" کی مدد اللہ سبحانہ تعالیٰ کے آگے آگ ٹھنڈی کرنے کیلئے چاہی تھی۔ چنانچہ اللہ سبحانہ تعالیٰ نے مجھ پر یہ آگ ٹھنڈی کر دی۔ اس واقع پر حضرت شاہ محمدؐ بٹالوی رحمۃ اللہ علیہ نے آپ کی شانِ اقدس میں یوں ہدیہ تبرک پیش کیا:

سلامِ من بصد عجز و تمامی — گراماں اے باد خدمت گرامی
کہ اے شاہِ سریرِ نیک نامی — بگو باصد ہزاروں خوش کلامی

مدد کُن المدد قطبِ شامی
کہ اندر دین و دنیا تم ہو نامی

ہوئے مقبول تم درگہ الٰہی — کہ چوداں طبق کی تم کو ہے شاہی
کہ ہوں بندہ بہت عاجز گناہی — دکھو اب حال میرا در تباہی

مدد کُن المدد قطبِ شامی
کہ اندر دین و دنیا تم ہو نامی

شامی کا عرش اُوپر قدم ہے — شامی پیر صاحب باکرم ہے
گدا کو شاہ کو تجھ سے کرم ہے — خدا کا لطف تجھ پر دم بدم ہے

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

یا حیّ — یا قیوم

**ذَرَفَ الْعُیُوْنُ لِوَعْظِہٖ**

آنکھیں آپ کی وعظ سے گریاں ہوئیں

**وَجِلَ الْقُلُوْبُ بِنُصْحِہٖ**

دل آپ کی نصیحت سے خوف زدہ ہوئے

**بِدُعَائِہٖ ذَھَبَ الْعَمٰی**

آپ کی دعا سے نابینائی دور ہو گئی

**صَلُّوْا عَلَیْہِ وَسَلِّمُوْا**

آپ پر درود اور سلام بھیجو!

مدد کُن المدد قطبِ شامی
کہ اندر دین و دنیا تم ہو نامی

تمہارا نام جو عبدالنبیؒ ہے — تمہارے پر بہت رحمت دلی ہے
جو تجھ پر مہربان حضرت نبیؐ ہے — کہ تجھ سے فیض یاب عالم بھی ہے

مدد کُن المدد قطبِ شامی
کہ اندر دین و دنیا تم ہو نامی

شہ عبدالنبیؒ قطبِ شامی — خواص و عام سے لائق غلامی!
قطب اور غوث ہیں تم کے سلامی — گدا ہوں بے نوائے ذوالکرامی!

مدد کُن المدد قطبِ شامی
کہ اندر دین و دنیا تم ہو نامی

اغثنی المدد یا قطبِ عالم — نہایت بیکسم اندرونِ عالم
ولا تردد تقلبنی سوالم — مدد کُن فی سبیل اللہ بحالم

مدد کُن المدد قطبِ شامی
کہ اندر دین و دنیا تم ہو نامی

یا حی　　بسم اللہ الرحمٰن الرحیم　　یا قیوم

وَاللهِ مَا اُحْصِیْ شَمَا
خدا کی قسم میں آپ کے فضائل سے بھری ہوئی عادات کو

بَلْ فَضْلِهٖ مِنْ رَبِّنَا
جو ہمارے رب نے آپ کو عطا کی ہیں شمار نہیں کر سکتا

فَهُوَ النَّبِیُّ الْمُرْتَضٰی
آپ خدا کے پسندیدہ نبی ہیں!

صَلُّوْا عَلَیْهِ وَسَلِّمُوْا
آپ پر درود اور سلام بھیجو

شامی پیر کو جس نے دھیایا　　مطالب دین اور دنیا کا پایا
تیرے سر شیخ طاہر جیؒ کا سایا　　تیرا عالی قدر سب توں سوایا

مدد کن المدد قطبِ شامی
کہ اندر دین و دنیا تم ہو نامی

عتابِ شاہ جو بر سرِ نواب آیا　　تو اس کو دیگ میں پا کر جلایا
و لیکن نام تیرا اوس دھیایا　　کہ تا الحرز جان آتش سے پایا

مدد کن المدد قطبِ شامی
کہ اندر دین و دنیا تم ہو نامی

رجا دارم لقا اپنا دکھاؤ　　تمامی رنج اور زحمت گواؤ
حقیقت کا سبق مجھ کو بتاؤ　　مطالب دین و دنیا کے پوچاؤ

مدد کن المدد قطب شامی
کہ اندر دین و دنیا تم ہو نامی

کہ جب ہووے زیارت تب ربانی　　کہوں میں شاہ کہ کچھ مہربانی
ولایت میں نہ کوئی تیرا ہے ثانی　　کرو رحمت میرے پہ ناگہانی

یَا حَیُّ — بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ — یَا قَیُّوۡمُ

أَنَا كَيْفَ أَمْدَحُ بِالثَّنَا
اے حضرت محمد رسول اللہ! میں آپ کی توصیف

لَكَ يَا مُحَمَّدُ إِنَّمَا
کیونکر ادا کر سکوں

أَنْتَ الْمُمَجَّدُ بِالنَّدٰى
آپ اپنی فیاضی کے باعث نہایت بلند رتبہ پر فائز ہیں

صَلُّوْا عَلَيْهِ وَسَلِّمُوْا
آپ پر درود اور سلام بھیجو!

مدد کُن المدد قطبِ شامی
کہ اندر دین و دنیا تم ہو نامی

محمدؐ شاہ گر فریاد داری ۔ یہ پھر پاؤ گے تم امید ساری
کہ ہے وہ شاہ مقبول غفاری ۔ کرے یہ وِرد پھر لیل و نہاری

مدد کُن المدد قطبِ شامی
کہ اندر دین و دنیا تم ہو نامی

○

## روایت ہے کہ:

(۱) ایک یہودی عربی نژاد اِس تذبذب کا شکار تھا کہ حضور پُر نور سرورِ دو عالم حضرت محمدؐ مصطفٰےؐ صلّی اللہ علیہ وآلہٖ وسلّم کو معراج رُوحانی ہوا یا جسمانی اور آپؐ سات آسمانوں کی سیر کر کے جب واپس تشریف لائے تو رات کا وقت تھا، بستر گرم تھا اور وضو کا پانی رواں تھا، یہ بات عقل کے خلاف ہے۔ وہ یہودی وارد ہندوستان ہوا اور اُس نے تاج العارفین حضرت عبدالنبی رحمۃ اللہ علیہ کا شہرہ سُنا، شامچوراسی پہنچ کر وہ حضرت کی خدمتِ اقدس میں حاضر ہوا، اور مندرجہ بالا سوال عرض کیا۔ اُس وقت آپ نمازِ

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

نبی رحمتؐ — شفیع امتؐ

وَلَقَدْ اُنَادِیْ یَا حَشَا

میں عشق کی شدت سے پکارتا ہوں کہ اے میرے دل و جگر

لِتَقَطَّعِیْ بِفِرَاقِ ذَا

دیکھو تم آنحضرتؐ کے فراق میں کس طرح پارہ پارہ ہوتے ہیں

فَلَطَالَ صَبْرِیْ فِی الْبَلَا

اس محنت اور مصیبت میں بہت صبر کیا

صَلُّوْا عَلَیْهِ وَسَلِّمُوْا

آپ پر درود اور سلام بھیجو

عشاء سے فارغ ہو کر بارش کی وجہ سے مسجد میں تشریف رکھتے تھے، آپؐ نے اُسی وقت اپنا کرتہ مبارک اُتار کر اس کو دیا اور کہا کہ جاؤ ندی کے کنارے اِسی وقت دھوبی سے دُھلا لاؤ، اُس یہودی نے کہا کہ یا حضرت رات زیادہ ہو گئی ہے اور بارش بھی ہو رہی ہے۔ بھلا اس وقت دھوبی کہاں ہوں گے۔ آپؐ نے فرمایا کہ میں جو کہتا ہوں، جاؤ اور وہی کرو، چنانچہ مجبور ہو کر وہ شخص کرتہ لے کر چل دیا۔ جس وقت اُس نے قدم مسجد سے باہر رکھا تو دیکھتا کیا ہے کہ دوپہر کا وقت ہے، تیز دھوپ نکلی ہوئی ہے۔ وہ حیران اور پریشان ندی کے کنارے جا پہنچا۔ اس نے وہاں دیکھا، کہ دھوبی کپڑے دھو رہے ہیں۔ ایک دھوبی نے اس شخص کو دیکھکر کہا کہ لاؤ، میاں میں تمہارا کرتہ دھو دوں، چنانچہ وہ شخص کرتہ دھلوانے کے بعد اُسے سکھوا کر واپس مسجد میں آ گیا۔ جب اُس نے مسجد میں قدم رکھا تو دیکھا کہ وہی رات کا وقت ہے اور بارش ہو رہی ہے۔ اس شخص کی حیرت کی کوئی انتہا نہ تھی، لیکن اُس نے آپؐ کو کرتہ دے کر کہا کہ سرکار آپؐ نے میرے سوال کا جواب ابھی نہیں دیا، لیکن جو کچھ میں نے دیکھا ہے، بے حد حیران کن ہے۔ آپؐ نے فرمایا:

احمق! کیا ابھی تمہارے سوال کا جواب نہیں ملا؟ تو ابھی کرتہ لے کر گیا۔ اتنی دیر ٹھہرا

یا حیّ   بسم اللہ الرحمٰن الرحیم   یا قیوم

وَتَجَشَّمَتْ نَفْسِیْ کَمَا
میرے نفس نے ایسی تکلیف اٹھائی
یَتَجَشَّمُ حَجَرُ الرَّحیٰ
جیسی چکی کا پتھر اٹھاتا ہے
فِیْ ھِجْرِ فَخْرِ الْاَنْبِیَا
فخر الانبیاء حضرت محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی جدائی میں
صَلُّوْا عَلَیْہِ وَسَلِّمُوْا
آپ پر درود اور سلام بھیجو!

کرتہ دھلوا کر سکھوایا۔ ان سب باتوں کے باوجود جب تم واپس یہاں پہنچے تو وہی وقت تھا، جب تم کرتہ لیکر یہاں سے روانہ ہوئے تھے۔ کیا ابھی تک یہ بات تمہاری سمجھ میں نہیں آئی، جب اللہ سبحانہ تعالے نے مجھ جیسے ادنیٰ ناچیز بندے کو اس قدر قدرت بخشی کہ رات کو دن اور دن کو رات دکھاؤں تو کیا اُس حاکم الحاکمین اور رب العلمین کو یہ قوت نہیں کہ اپنے پیارے محبوبؐ کو مع جسم کے آسمانوں کی سیر ایک لمحے میں کرا دے۔ کیا تو کُن فیکون کو بھول گیا، اس پر وہ یہودی مکمل طور پر مطمئن ہوگیا، اور آپؒ کی بے پناہ علمی قوت اور کرامت کی برکت سے اِس قدر متاثر ہوا کہ آپؒ کے قدم پکڑ کر دینِ اسلام میں داخل ہونے کی درخواست کی اور بیعت کا خواستگار ہوا۔

(۲) ایک دفعہ یہ یہودی حضرت تاج العارفین کے ساتھ مسجد میں موجود تھا اور انہیں دنوں حج کا موقعہ تھا تو اُس نے آپؒ سے عرض کی کہ یا حضرت اس وقت حج کا موقعہ ہے، آپؒ مجھے حج کرا دیں۔ چنانچہ آپؒ نے اُس شخص سے کہا کہ آنکھیں بند کرو، اور جب آنکھیں کھولنے کا حکم دیا گیا تو اس شخص نے اپنے آپ کو مع مسجد کے مکہ معظمہ میں پایا۔ حج کرنے کے بعد وہ شخص وہیں رہ گیا اور آپؒ مع مسجد شام پور اسی تشریف لے آئے۔ اُس شخص نے اُس مقام پر اپنا مکان تعمیر کروایا۔ جہاں وہ مسجد پہنچی تھی

یا نبی بسم اللہ الرحمٰن الرحیم یا حبیبی

یَا رَھْطَ آلِ مُحَمَّدٍ

اے آل محمدؐ کے گروہ!

یَا صَحْبَ صُحْبَۃِ اَحْمَدٍ

اور اے صحبت احمدؐ علیہ السلام کے فیضیافتہ اصحاب

رُوْحِیْ وَنَفْسِیْ قَدْ فِدَا

میری جان اور میرا نفس سب آپ پر قربان ہے

صَلُّوْا عَلَیْہِ وَسَلِّمُوْا

آپ پر درود اور سلام بھیجو!

اور بعد میں وہاں بہت سے مکانات تعمیر ہونے شروع ہو گئے اور اس آبادی کا نام محلہ شامیاں رکھا گیا، جو کہ اب تک مکہ معظمہ میں قائم و دائم ہے۔

(۳) ایک دفعہ آپؒ عالمپور سے شام چوراسی واپس آ رہے تھے کہ راستے میں چند مغل سپاہیوں کا ایک دستہ دکھائی دیا۔ اُن میں سے ایک سپاہی نے کسی غریب آدمی کو بیگار میں پکڑا ہوا تھا اور اُس کے سر پر ایک برتن اچار کا اٹھوایا ہوا تھا اور وہ بیچارہ تھک گیا ہوا تھا، مگر سپاہی اُس کو کہتا تھا کہ چلو چلو ہم تم کو اگلے گاؤں میں چھوڑ دیں گے مگر اُس کو نہ چھوڑا کیونکہ دوسرا بیگاری نہ مل سکا تھا۔ حضرت تاج العارفینؒ نے سپاہی کو نصیحت فرمائی، اِس غریب پر ظلم مت کرو تو اُس نے کہا کہ اگر آپؒ کو اسکے حال پر اتنا رحم آ رہا ہے تو اُس کا بوجھ اُٹھائیں، میں اِس کو چھوڑ دیتا ہوں۔ حضرت تاج العارفین نے اُسی وقت بسم اللہ کر کے وہ برتن اپنے سر پر رکھ لیا اور غریب بیگاری کو کہا کہ تم چلے جاؤ۔ آپ برتن اُٹھا کر اُس سوار سپاہی کے پیچھے پیچھے ہو لئے۔ ابھی تھوڑی ہی دُور گئے تھے کہ اس سوار سپاہی نے پیچھے مڑ کر دیکھا کہ نیا بیگاری آ رہا ہے یا نہیں تو کیا دیکھتا ہے کہ برتن مذکورہ آپؒ کے سر مُبارک سے ایک نیزہ بھر اُونچا جا رہا ہے اور ہوا میں ساتھ ساتھ چل رہا ہے۔ سوار نے یہ

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

یا حیی    یا قیوم

فَتَحَدَّثُوا عَنْ لَوْعَتِیْ
اے دوستو میرے سوزِ دل کی بابت

عِنْدَ الْحَبِیْبِ اَحِبَّتِیْ
میرے حبیب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں عرض کرو

سَکَبَتْ دُمُوْعِیْ یَا فَتَا
اے لوگو! میرے اشک رواں ہیں!

صَلُّوْا عَلَیْہِ وَسَلِّمُوْا
آپ پر درود اور سلام بھیجو!

حال دیکھا کہ فوراً گھوڑے سے اُتر کر آپؒ کے قدم مُبارک پکڑ لئے اور رو رو کر معافی مانگنا، باقی گھوڑ سوار بھی آگئے اور آپؒ سے طالب معافی ہوئے، سب نے آپؒ کے مرید ہونے کی درخواست کی، آپؒ اُس وقت عالمپور سے زیادہ دُور فاصلہ پر نہ تھے، چنانچہ فرمانے لگے کہ تم لوگ میرے پیر و مرشد کے پاس چلو اور اُن کی بیعت کرلو، جب آپؒ اپنے پیر و مرشد کی خدمت میں پہنچے تو حضرت شیخ العالم نے فرمایا عبدالنّبی! آپ ہی اِن کو بیعت کرلیں، چنانچہ آپؒ کے حکم سے اِن سب کو حضرت نے تلقین فرمائی اور آپ کے فیضان صحبت سے وہ سب اللہ والے بن گئے۔

(۴) نقل ہے کہ نمازِ عصر اور مغرب کے درمیان اگر کوئی غیر مسلم آپؒ کے سامنے آجاتا تو خود بخود کلمہ شریف پڑھنے لگتا اور اُس کے قلب سے اللہ اللہ کی آواز نکلنے لگتی، اہل ہنود آپؒ کے سامنے سے ایسے وقت میں نہ گزرتے تھے، ایک دفعہ دو ہندو لڑکیاں، جن کی شادیاں شاہجہانپور میں ہوئی ہوئی تھیں، اتفاق سے اس خاص وقت میں آنحضرتؒ کے سامنے سے گزریں اور اُسی وقت ان کی زبان سے کلمہ شہادت جاری ہوگیا اور وہ مسلمان ہوگئیں، ان کے سسرال والوں نے اور خود اُن کے والد نے جو لاہور میں ناظم عدالت عالیہ تھا، لڑکیوں کو بہت سمجھایا، مگر اُن کی

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

یا نبی یا خواجہ

ذکرُ الصَّلوٰۃِ فَقِیرُہٗ
آپ کے در کے گدا عبد النبی نے

عَبدُ النَّبِی مُعطِرُہٗ
جو آپ کی توصیف کی عطر جیسی خوشبو کا کثرت کیساتھ پھیلانے والا ہے

فِی کُلِّ صُبحٍ وَالمَسَا
تمام صبح اور شام آپ پر درود بھیجنے میں صرف کیا

صَلُّوا عَلَیہِ وَسَلِّمُوا
آپ پر درود اور سلام بھیجو!

طبیعت پر ایسا کامل اثر ہوا کہ وہ اسلام سے منحرف نہ ہوئیں۔ بالآخر کار لڑکیوں کو گھر سے نکال دیا گیا اور وہ بیچاری حضرت تاج العارفینؒ کے گھر پر آ گئیں۔ آنحضرتؒ نے اُن کو اپنی اولاد کی طرح اپنے گھر میں رکھا اور کچھ عرصہ کے بعد اپنے دو خلیفوں سے اُن کی شادی کر دی۔

(۵) ایک دفعہ ایک سو جوگیوں کا قافلہ آپ کی شہرت سُن کر شاہجورا سی آیا اور ایک باغ میں جلسہ عام کرنے کا ارادہ کیا۔ آپؒ کو بھی اس کی اطلاع مل گئی تو آپؒ نے اس جلسہ میں تشریف لے جانے کا ارادہ فرمایا اور اپنے خاص خادم اللہ دین کو ساتھ لیکر اُن کے جلسہ میں تشریف لے گئے۔ وہاں جا کر کیا دیکھتے ہیں کہ ایک بڑا جوگی ایک سرس کے درخت کے نیچے ایک تخت پوش پر بیٹھا ہوا ہے اور اپنے ایک کاہن کی کرامات بیان کر رہا ہے کہ وہ اپنے آپ کو متعدد مثالی اجسام کی شکل میں ظاہر کر سکتا تھا۔ چنانچہ اُن کی تیرہ سو عورتیں تھیں، ہر ایک کے پاس ایک ہی وقت میں اپنے اجسامِ مثالیہ کے ساتھ موجود ہوتا تھا۔ ایک دفعہ ایک شخص نے اُس کو کہا کہ تو بڑا سخی ہے کہ کسی سائل کو محروم نہیں بھیجتا۔ میرے پاس ایک عورت بھی نہیں اور تیرے پاس تیرہ سو عورتیں ہیں، تو ایک عورت مجھے دیدے۔ اُس نے کہا تو میری سب عورتوں کے پاس چلا جا،

یا حی یا قیوم بسم اللہ الرحمن الرحیم

بزغ الحبیب المجتبیٰ
برگزیدہ محبوب کی روشنی
فی سحمۃ اللیل الدجیٰ
کالی رات کی سیاہی میں چمکی!
کالشمس تشرق فی الضحیٰ
جس طرح آفتاب دن چڑھے چمکتا ہے
صلوا علیہ وسلموا
آپ پر درود اور سلام بھیجو!

جہاں تو مجھ کو نہ پائے تو اس عورت کو تو لیجانا۔ چنانچہ وہ سب عورتوں کے پاس گیا اور سب کے پاس کاہن کو موجود پایا۔ جب وہ جوگی تمام حکایت بیان کر چکا تو حضرت تاج العارفین رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ جوگی صاحب یہ کیا کمال کی بات ہے اگر اس قسم کی باتوں پر کمالات کا توقف ہے تو اہل اسلام میں معمولی لوگ بھی یہ تماشا دکھا سکتے ہیں۔ اِس سے ہندو مذہب کی کوئی خاص خوبی تو ظاہر نہیں ہوتی۔ اس کے بعد آپ نے جوگیوں کو اشارہ کیا کہ وہ درخت پر نظر ڈالیں۔ سب نے دیکھا کہ ہر پتے پر آنحضرتؐ نظر آرہے ہیں۔ حالانکہ آپؐ مجمع میں اُن کے ساتھ بیٹھے ہوئے تھے، یہ کرامت دیکھ کر اُن میں سے تیرہ جوگی فوراً ایمان لے آئے۔

(۶) آپؒ کے ایک مرید کو ایک مُنکر نے طعنہ دیا اور اہانت سے کہا کہ تیرا پیر وہی تو ہے جو انگیٹھی اور ہنڈیا سر پر رکھ کر عالمپور لے جایا کرتا ہے۔ اِس مرید صادق نے کہا کہ میرے پیر نے سر پر کبھی ہنڈیا نہیں اُٹھائی، بلکہ ہنڈیا آپؒ کے سر مُبارک سے اُونچی اُونچی ساتھ جایا کرتی ہے۔ اُس مُنکر نے کہا کہ تم جھوٹ کہتے ہو۔ میں نے تو اُن کو کئی بار اِس طرح ہی دیکھا ہے کہ انگیٹھی اور ہنڈیا سر پر ہوتی ہے اچھا کل اُن کے جانے کی باری ہے، اگر وہ سر پر رکھے جاتے دیکھے گئے تو میں تیری

یا نبی　بسم اللہ الرحمٰن الرحیم　جان نثار

وَهُوَ الضِّيَاءُ الْمُسْتَضِیْ
آپ ایسی روشنی ہیں جس سے سب چیزیں روشن ہوجاتی
وَبِنُوْرِهٖ سَطَعَ الْهُدٰى
آپ کے نور سے ہدایت نمودار ہوئی!
فِیْ صُبْحِ لَيْلِ الْيَلْدَا
اور سیاہ رات کے بعد صبح کا نور پھیلا
صَلُّوْا عَلَيْهِ وَسَلِّمُوْا
آپ پر درود اور سلام بھیجو!

گردن مار دوں گا، ورنہ تو مجھے قتل کر دینا۔ الحاصل اسی طرح کا معاہدہ ہو گیا۔ دوسرے روز آپؒ نے عالمپور جانا تھا۔ چنانچہ دونوں شخص چھپ کر راستہ میں منتظر بیٹھ گئے۔ ابھی آپؒ دُور سے ظاہر ہوئے ہی تھے کہ اس منکر کی نظر آپؒ پر پڑ گئی کیا دیکھتا ہے کہ ہنڈیا سر مبارک سے ایک نیزہ کی مقدار بلند ہے اور ساتھ ساتھ چلی آ رہی ہے۔ آپؒ کی اس کرامت کو دیکھ کر اپنے انکار پر بہت ہی افسوس کرنے لگا اور آنحضرتؒ سے معافی چاہی۔

(۷) آپؒ کے روضۂ مبارک کے احاطے میں ایک کنواں تھا۔ جس میں آپؒ نے اپنی لعاب مبارک ڈالی تھی۔ اس کا پانی پینے سے پیٹ کی ہر بیماری دُور ہو جاتی تھی۔ لہٰذا اس کنواں کا پانی ہندوستان کے گوشہ گوشہ میں کپیوں میں بند ہو کر جانے لگا۔ ۱۹۰۵ء میں جب ہندوستان میں طاعون کا عام مرض پھیلا۔ گھر گھر اموات ہونے لگیں، اور ملک بھر میں کہرام مچ گیا۔ اُس وقت اس کنویں سے آواز آئی کہ جو کوئی اس کنویں کا پانی پیئے گا۔ اُس پر طاعون کا اثر ہر گز نہیں ہوگا۔ لہٰذا اس کنویں کے پانی کی بہت اہمیت ہو گئی اور اس کنویں کا پانی خیبر سے کلکتہ تک جانے لگا اور جس کسی نے یہ پانی نوش کیا۔ وہ اس موذی مرض سے محفوظ رہا۔ مگر یہ کنویں ۱۹۲۵ء میں

یا حی یا قیوم

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

وھو الرسول المقتدیٰ

آپ رسول ہیں جن کی پیروی فرض ہے

منہ الشفاعۃ ترتجیٰ

آپ سے شفاعت کی امید ہے

بجمالہٖ خمد اللظیٰ

آپ کے جمال سے آگ کا شعلہ سرد ہوا

صلوا علیہ وسلموا

آپ پر درود اور سلام بھیجو!

خشک ہوگیا۔ ہرچند کوشش کی گئی کہ اِس کنویں کا پانی دوبارہ جاری ہوجائے مگر بے سُود۔

شیخ مولا بخش ولد شیخ غلام جیلانی جو کہ حضرت تاج العارفین رحمۃ اللہ علیہ کے نواسوں میں سے تھے، نے ایک کنواں لگوایا تاکہ روضہ مبارک پر پانی کی ضروریات پوری ہوتی رہیں۔ یہ کنواں بفضل حق تعالیٰ اب تک موجود ہے اور برابر پانی دے رہا ہے اگرچہ روضہ مبارک کے احاطے میں اب دو مزید ہینڈ پمپ غیر مسلموں نے لگوا دیئے ہیں تاکہ عرس مبارک کے موقع پر عام لوگوں کی ضروریات پوری ہوتی رہیں۔ ۱۹۸۳ء میں ایک ہینڈ پمپ کا پانی بالکل بند ہوگیا تھا تو جناب گورشرن سنگھ شامی نے جس غیر مسلم نے وہ لگوایا تھا۔ اُس کے والد کو اطلاع دی کہ ہینڈ پمپ کا پانی بند ہوگیا لہٰذا اُسے درست کرا دیں۔ مگر اُس نے اِس پر ہرگز توجہ نہ دی۔ عرس مبارک کے تقریباً ایک ماہ پہلے وہ غیر مسلم آیا اور ہینڈ پمپ مرمت کروا گیا اور کہا کہ میرے لڑکے کو خواب آئی تھی کہ ہینڈ پمپ کا پانی خشک ہوگیا ہے، لہٰذا اُس نے مجھے دوبئی سے تحریر کیا کہ فوراً حضرت شامی صاحبؒ کے مزار پر جا کر ہینڈ پمپ ٹھیک کرا دو۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم   یا حی   یا قیوم

عشق الالہ لوجہہ
آپ خداوند کریم کی ذات کے عاشق ہیں

الہ العقول لدرکہ
انسانی عقلیں آپ کی حقیقت سمجھنے سے قاصر ہیں!

وبحسنہ تاہ النھیٰ
آپ کی خوبیوں کو دیکھ کر عقل متحیر ہوتی ہے

صلوا علیہ وسلموا
آپ پر درود اور سلام بھیجو!

(۸) پشت در پشت سے یہ روایت چلی آرہی ہے کہ آپؒ کے روضۂ مبارک پر ایک شیر صفائی کے لئے آتا تھا اور ایک بہت بڑا سانپ رات کے وقت ہر جمعرات کو آیا کرتا تھا صبح کو آدمی کے پاؤں کی آہٹ سن کر سانپ روپوش ہو جایا کرتا تھا۔ شیر بھی بہت عرصہ تک آتا رہا۔ ایک دن اسی شیر نے کسی شخص کی گائے کھالی اور آپؒ نے اُسے آئندہ آنے کے لئے منع فرما دیا۔ چنانچہ وہ جاتا جاتا اپنا پنجہ ایک بہت لمبی کھجور پر لگا گیا۔ جس سے کھجور ٹیڑھی ہو گئی اور پھل بھی ٹیڑھا دینے لگی۔ اس کھجور کا پھل نہایت لذیذ اور میٹھا ہوتا تھا۔ اس سے ثابت ہوتا ہے کہ آپؒ کا روضہ مبارک ایک امن کی جگہ ہے۔ جہاں انسان کیا، بلکہ ہر چرند اور پرند کو بھی امن ملتا ہے۔ ۱۹۴۷ء کے فسادات میں جن لوگوں نے وہاں جاکر پناہ لی، نہ صرف وہ محفوظ رہے، بلکہ کئی ایک نے تو ولایت حاصل کی۔ ایک مثال مائی روڈی کی ہے۔ جس نے اگست ۱۹۴۷ء میں روضہ مبارک میں پناہ لی اور آخری دم تک وہیں رہی اور وہیں دفن ہوئی۔ اُن ایام میں جو بری نیت سے اس طرف رُخ کرتا تھا۔ وہ اندھا ہو جاتا تھا۔ پاکستان بننے کے بعد بھی آپؒ کی بے شمار کرامات سننے میں آئی ہیں۔ آج بھی آپؒ کا مزار مبارک مرجع خلائق ہے اور لوگ بالخصوص غیر مسلم جوق در جوق ہر جمعرات کو

یاحی بسم اللہ الرحمٰن الرحیم یاقیوم

نَطَقَ الْحَجَرُ لِکَلَامِہٖ

پتھر آپ کے کلام سن کر بول اٹھے

حَنَّ الشَّجَرُ لِغَرَامِہٖ

درخت آپ کے عشق میں فریاد کرتے ہیں

وَبِفَقْرِہٖ جَاءَ الْغِنٰی

آپ کی عزت کو دیکھ کر دولت آئی دیگر آپ نے منظور نہ کی

صَلُّوْا عَلَیْہِ وَسَلِّمُوْا

آپ پر درود اور سلام بھیجو !!

یہاں حاضری دیتے ہیں۔ ۱۹۶۵ء سے آپ کا عرس مبارک کا اہتمام بھی غیر مسلم بڑی دھوم دھام سے کرتے ہیں جس میں مسلمانوں کے علاوہ ہزارہا ہندو سکھ دور دراز کا سفر طے کر کے شرکت کرتے ہیں۔

## الشیخ حکیم میاں عبدالغفور عرشی قادری فاضلی چشتی مدظلہ العالی

مصنف ریاض السالکین فی انوار العارفین و انوارِ معرفت و روحانی معالج المعروف عمالِ فقیری و تجلیات رسول اور انوارِ رسول فرماتے ہیں کہ ہم نے اکثر پرانے بزرگوں سے سنی ہوئی یہ روایت ہے کہ:

(۱) حضرت تاج العارفین رحمتہ اللہ علیہ اپنے پیر و مرشد کے لئے سر مبارک پر ایک مٹی کی بھڑولی میں اُوپلے ڈال کر اس میں آگ جلا لیتے اور اس بھڑولی پر مٹی کی ہنڈیا جس میں دودھ میٹھا اور گاجریں وغیرہ ڈال کے منہ بند کر کے شاہجور ہی سے پیدل چل پڑتے اور منزلِ مقصود پر پہنچنے تک گجریلا تیار ہو جاتا تھا۔ آپؒ کا یہ معمول بارہ برس تک رہا۔ ایک روز رات کے وقت میں آندھی اور بارش کا طوفان اس قدر اٹھا کہ گھر سے باہر نکلنا دشوار تھا۔ لیکن آپؒ اس طوفان کی پرواہ نہ کرتے ہوئے اپنے ذکر و شغل میں بدستور مشغول ہو کر معمول کی طرح گجریلا لے کر روانہ ہوئے۔ ابھی نصف منزل پر ہی

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

یا نبی　　یا خیرُم

وَلَهُ الْوَصِيفُ بِمَدْحِهِ
تعریف کرنے والا آپ کی مدح پر عاشق ہے

كَلَّ الْمَدِيحُ بِوَصْفِهِ
مدح آپ کے وصف سے عاجز ہیں!

وَبِشَوْقِهِ لَألَا الْمَلَا
آپ کا شوق تمام دنیا کے قلب میں چمکتا ہے

صَلُّوا عَلَيْهِ وَسَلِّمُوا
آپ پر درود اور سلام بھیجو!!

پہنچے تھے کہ طوفان کی وجہ سے آپ ایک اندھیرے ویران کوئیں میں گر گئے۔ اس کوئیں میں بہت سانپ تھے۔ انہوں نے پاؤں کے نیچے اپنی اپنی سریاں دے کر آپ کو کوئیں سے باہر نکال دیا۔ لیکن آپؒ کی ہنڈیا میں کوئی جنبش نہ ہوئی اور نہ ہی آپ کو کسی قسم کا کوئی گزند پہنچا۔ اسی حالت میں پیشوا کامل نے ارشاد فرمایا کہ بیٹا عبدالنبی آپ نے اتنی دیر کیوں کر دی۔ آپؒ نے عرض کی کہ حضور میری غلطی ہو گئی آپؒ نے راستے کے واقعہ کا کوئی ذکر نہ کیا کہ اس بناء پر دیر ہوئی۔ قطب عالم پیشوائے کامل نے ارشاد فرمایا کہ شامی صاحب آج آپؒ کی منزل مکمل ہو گئی۔ اب آپؒ گجر یلا نہ لایا کریں، ہم آپؒ کے پاس پہنچ جایا کریں گے۔ لیکن اب کی مرتبہ آپؒ کے پاس آنے میں جھگڑا ہو جائے گا۔ بہر کیف چند روز کے بعد حضرت قطب عالم سید محمد طاہر رحمۃ اللہ علیہ شام چوراسی تشریف لے آئے۔ باباجی صاحبؒ اس وقت اپنے وظیفہ میں مشغول تھے اور ایک خادم کو حکم دے رکھا تھا کہ کسی کو بھی ہمارے پاس ملاقات کے لئے اندر آنے کی اجازت نہیں ہے۔ خادم نے اپنے آقا کے حکم کے مطابق آپ حضور قطب عالم کو ملاقات نہ کرنے کا کہا کہ آپ ملاقات نہیں کر سکتے۔ چنانچہ اس بات پر تکرار بڑھ گئی۔ خادم نے کچھ گستاخی سے آپ کو جھڑک دیا۔ حضور قطب عالم نے ارشاد

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

یا نبی ، دیاجوم

رَافِعَ الرَّفِیعُ مَنَارَہٗ

خداوند کریم کی بلند ذات نے آپ کے مینار کو بلند کیا

اَعْلَی الْقَدِیْرُ وَقَارَہٗ

قدرت والے خدا نے آپ کے اعزاز کو اعلیٰ بنایا

اِنَّا فَتَحْنَا وَالضُّحٰی

اور انا فتحنا اور والضحیٰ کی سورتوں میں آپ کی توصیف ظاہر فرمائی

صَلُّوْا عَلَیْہِ وَسَلِّمُوْا

آپ پر درود اور سلام بھیجو!

فرمایا کہ جاؤ شامی صاحبؒ سے کہہ دو کہ باہر ایک آدمی طاہر و طاہر و نامی آپ سے ملنا چاہتا ہے۔ خادم اس بات پر رضامند ہوگیا اور آپ کے نزدیک جاکر کہا کہ طاہر و طاہر و آدمی آپ سے ملنا چاہتا ہے۔ اس بات کا سُننا تھا کہ آپ تسبیح مُصلّہ چھوڑ کر وہاں سے بھاگے اور پیشوا کامل کے قدم بوس ہوئے۔ قطب عالم رحمۃ اللہ علیہ نے سب سے پہلے آپؒ کے خادم کو سینے سے لگاکر معرفت سے اُسکا سینہ معمُور کر دیا کہ تو نے اپنے آقا کی فرمانبرداری کی ہے۔ اس کے بعد حضرت باباجی صاحبؒ کو سینے سے لگاکر لپٹ گئے۔ پھر جو ہوا سو ہوا اور مقام ولایت عطا فرما دیا حضرت باباجی صاحب رحمۃ اللہ علیہ نے عرض کی حضور میں آپؐ کو اپنے گھر تک پہنچانے کے لئے کیا طریقہ اختیار کروں۔ میرے لئے تو ایک یہی طریقہ بہت ہی اچھا نظر آتا ہے کہ میں اپنی پگڑی بچھاتا ہوں۔ آپؐ اس پگڑی پر پاؤں رکھ کر چلیئے۔ حضرت باباجی صاحبؒ اپنی پگڑی پیچھے سے اکٹھی کرتے جاتے اور آگے بچھاتے جاتے تھے۔ اسی طرح اپنے گھر میں حضرت قطب عالمؒ کو ہمراہ لے آئے۔ مخلوقات میں یہ ایک قسم کا تماشہ بن گیا تھا۔ لوگ جوق در جوق اکٹھے اس تماشہ کو دیکھتے تھے کہ مرید کا خلوص اور ادب اِنتہا درجہ کا ہے۔ جس کی مثال آج تک کسی نے بھی پیش نہیں کی۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم

یا حی　　یا قیوم

**وَلَکُمْ بِہٖ مِنْ حُجَّةٍ**

تمہارے واسطے آپ کی ذات ایک دلیل ہے

**کَالنُّوْرِ جَالِیْ ظُلْمَةٍ**

جو روشنی سے تاریکی کو دور کرتی ہے

**فِی الْمُبْتَدَا وَالْمُنْتَهٰی**

ابتداء میں بھی اور انتہا میں بھی

**صَلُّوْا عَلَیْهِ وَسَلِّمُوْا**

آپ پر درود اور سلام بھیجو

حضور قطب عالم حاجی سید محمد طاہر رحمۃ اللہ علیہ جب گھر میں تشریف لے آئے تو آپ کو چارپائی پر نیا بستر بچھا کر بٹھایا گیا اور کھانے کا اہتمام ہوا، کھانا کھانے سے پیشتر سنّتِ رسُول کے مطابق آپؒ نے اپنے ہاتھ دھونے کے لئے کوزہ میں پانی منگوایا۔ حضور باباجی رحمۃ اللہ علیہ کی صاحبزادی صاحبہ نے عرض کی کہ حضور پیر و مرشد کے ہاتھ میں دھلاؤں گی۔ جب آپؒ کی صاحبزادی صاحبہ پانی کا لوٹا بھر کر ہاتھ دھلانے کے لئے لائی اور آپؒ کے ہاتھوں پر پانی ڈالا تو حضور قطب عالمؒ کی نگاہِ پاک اُس بچی کی پیشانی پر جم گئی اور پانی کا لوٹا ہاتھوں پر ویسے ہی روندھالیا۔ صاحبزادی دوسرا لوٹا بھر کر لے آئی۔ آپؒ نے اُسی طرح دوسرا لوٹا بھی اپنے ہاتھوں پر روندھالیا۔ صاحبزادی پھر تیسرا لوٹا پانی کا بھر کر لے آئی۔ آپ نے تیسرا لوٹا پانی کا بھی اُسی طرح سے اپنے ہاتھوں پر روندھالیا اور صاحبزادی صاحبہ کو کہا کہ بس اب پانی نہیں چاہیئے۔ حضور باباجی صاحب کے دل میں خیال گزرا کہ شاید میرے پیر و مرشد کی نظر صاحبزادی پر آگئی ہے آپ نے حضور قطب عالم کی بارگاہ میں عرض کی کہ حضور آپؒ پہلے میری صاحبزادی سے عقد پڑھالیں، پھر کھانا تناول فرمائیں، میرے جیسا بھی کوئی خوش قسمت ہوگا، جس کا پیشوا کامل لڑکی لے کر خوش ہو جائے۔ حضور باباجیؒ صاحب کا اتنا کہنا تھا کہ جناب پیرِ و

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

یا نبی جانِ فتوم

ملا الحشیٰ بمحبتہ

دل و جگر کو آپ کی محبت سے بھر دیا

فلق النوی بمودتہ

آپ کی محبت نے گٹھلی کو چیر دیا

وبلطفہ نلنا المنیٰ

آپ کی مہربانی سے ہم نے مرادیں حاصل کیں

صلّوا علیہ وسلموا

آپ پر درود اور سلام بھیجو!

مرشد قطب عالم رحمۃ اللہ علیہ جوش میں آ گئے اور فرمانے لگے کہ شامی صاحب آپ کے دل میں یہ خیال پیدا ہو گیا ہے کہ میرا پیشوا میری صاحبزادی پر عاشق ہے، یہ صاحبزادی تو میری بیٹی ہے۔ میں نے لوحِ محفوظ پر دیکھا کہ اس کی اولاد گنہگار ہو گی فقیر نے تین لوٹوں کے پانی سے صاحبزادی صاحبہ کی تین پشت تک کی اولاد کے گناہ دھو ڈالے ہیں تاکہ ان کی اولاد نہایت صالح اور نیک ہو اور متقی اور پرہیزگار ہو اور آپؒ نے دعا دی کہ شامی صاحب آپؒ کا خاندان اور آپؒ کی اولاد خوب پھلے پھولے گی اور صاحبِ ثروت ہو گی اور دنیا کے کونے کونے میں اس کی عزت اور وقار قائم رہے گا اور کسی کی محتاج نہ ہو گی۔ پھر آپؒ نے صاحبزادی صاحبہ اور حضور باباجیؒ کے ہمراہ کھانا تناول فرما کر واپس عالم پور تشریف لے گئے۔

(۲) آپؒ کی شہرت بہت دور دور ہو چکی تھی۔ کچھ دنوں کے بعد ایک کھتّری کی لڑکی برائے فراغت اجابت شام کے وقت کھیتوں میں چلی گئی۔ کچھ اندھیرا سا چھا گیا اجابت سے فارغ ہونے کے بعد جب وہ لڑکی اپنے گھر کو واپس آ رہی تھی تو ایک اونٹوں کا قافلہ وہاں سے گزر رہا تھا۔ قافلے کے سردار نے لڑکی اکیلی دیکھ کر زبردستی اُٹھا کر اپنے کجاوے میں ڈال لیا باوجود منت سماجت کے بھی اُس سردار نے لڑکی کو

یا حی                بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ                یا قیوم

شَقَّ الْقَمَرُ لِمَرَامِہٖ
آپؐ نے چاند کو اپنی نبوت ثابت کرنے کے لئے چاک کیا
جَاءَ الْمَلَکُ بِسَلَامِہٖ
فرشتے آپؐ کے سلام کو حاضر ہوئے
بِصَلٰوتِہٖ اُمِرَ الْوَرٰی
خلقت کو آپؐ کی ذات پر درود بھیجنے کا حکم ہوا
صَلُّوْا عَلَیْہِ وَسَلِّمُوْا
آپؐ پر درود اور سلام بھیجو ! !

آزاد نہ کیا۔ حتیٰ کہ وہ قافلہ اپنی منزلیں طے کرتا ہوا اپنی منزل مقصود پر پہنچ گیا اور لڑکی کو ایک کمرے میں بند کر دیا گیا۔ اُس کمرہ میں آموں کے ٹوکرے لگے ہوئے تھے اور مکان کے صحن میں اناروں کے درخت تھے۔

جب لڑکی اپنے گھر واپس نہ آئی تو لڑکی کے والدین کو تشویش ہوئی اور چپہ چپہ اُنھوں نے تلاش کیا۔ لیکن لڑکی کا کوئی بھی سُراغ نہ ملا۔ پھر لڑکی کے والدین اکٹھے ہوکر جناب باباجی صاحبؒ کی خدمت میں حاضر ہوئے اور اپنی پریشانی اور لڑکی کی گمشدگی زار و قطار رُو رُو کر عرض کی۔ جناب باباجی صاحبؒ نے اُن کو تسلی دی اور کہا کہ میرا یہ رقعہ لے جائیں۔ بازار میں ایک کُھسرا ناچ رہا ہے۔ یہ رقعہ اس کو دیدیں۔ چنانچہ وہ لوگ باباجی صاحبؒ کا رقعہ لے کر جب بازار میں آئے تو وہاں پر ایک کُھسرا ناچ رہا تھا اور ناچ میں چینا چھڑ رہا تھا اور کہتا تھا کہ یعنی کہ " چینا اِنج چھڑی دا یار۔ چینا اِنج چھڑیدا یار"۔ لڑکی کے والد نے حضور باباجیؒ کا رقعہ اُس کو دے دیا۔ اُس مُخنث نے رقعہ لے کر چوما اور جیب میں ڈال لیا اور پھر اس طرح چینا چھڑنا شروع کر دیا۔ ابھی وہ اپنا کام مکمل نہ کر پایا تھا کہ زُور زُور سے کہنے لگا کہ :

"دراُمیاں والی کوٹھڑی اناراں والا ویہڑہ چل نی نڈیے تیرا گھر کیہڑا!"

یا حی بسم اللہ الرحمن الرحیم یا قیوم

لِعُرُوجِہٖ نَزَلَ الْمَلَکُ
آپ کی قدر کو بلند ثابت کرنیکے واسطے فرشتے نازل ہوئے
لِقُدُومِہٖ رُفِعَ الْفَلَکُ
آپ کی تشریف لے جانے سے آسمان کا قدر بلند ہوا
قَدْ جَاءَ فِیْہِ لَقَدْ رَاٰی
آپ کی شان میں وارد ہوا ہے کہ آپ نے خدا کا دیدار کیا
صَلُّوْا عَلَیْہِ وَسَلِّمُوْا
آپ پر درود اور سلام بھیجو

اتنا کہا اور ہوا میں ہاتھ پھیلا کر بالوں سے پکڑ کر لڑکی کو اُس مجمع میں حاضر کر دیا لوگ یہ بات دیکھ کر لڑکی کی طرف متوجہ ہوئے ہی تھے کہ یہ معاملہ کیا ہے۔ مُخنث صاحب وہاں سے غائب ہو گئے جو تلاش کرنے پر بھی نہ ملے۔ جب لڑکی کو والدین نے وہاں پایا اور دریافت کیا کہ تمہارے ساتھ کیا ماجرا ہوا تو لڑکی نے رُو رُو کر کہا کہ ایک قافلہ مجھے اُٹھا کر لے گیا تھا اور مجھے ایک کوٹھڑی میں بند کر دیا تھا۔ اُس کوٹھڑی میں آم بھی تھے۔ اور صحن میں اناروں کے پودے لگے ہوئے تھے۔ میں پریشان حال تھی کہ اچانک ہوا کا سخت جھونکا آیا اور مجھے وہاں سے اُٹھا کر ایک لمحے میں یہاں لے آیا۔ اور مجھے کچھ معلوم نہیں۔ پھر وہ سب لوگ وہاں سے اکٹھے ہو کر لڑکی کو ہمراہ لے کر حضور باباجی رحمۃ اللہ علیہ کے دربار شریف میں حاضر ہوئے اور شکریہ ادا کیا۔ یہ کرامت دیکھ کر کئی ہندو اور سکھ مسلمان ہو گئے۔

جناب باباجیؒ کے ہاتھوں پر بہت سے ہندو اور سکھ مسلمان ہوئے۔ آپ نے اس کفرستان کے علاقہ میں توحید کا ڈنکا بجایا۔ آپؒ کا فیض ہر ایک کے لئے اب تک جاری و ساری ہے۔ اللہ تبارک و تعالیٰ آپؒ کے روضۂ مبارک پر تا ابد اپنے نور کی رحمت برسائے۔" آمین ثم آمین"

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

نبع الوضوء ببرکتہ
وضو کا پانی آپ کے کوزہ سے رواں ہوا
کثر الطعام ببرکتہ
آپ کی برکت سے کھانے کی مقدار زیادہ ہو گئی
وبکفہ نطق الحصیٰ
آپ کے دست مبارک میں کنکر گویا ہوئے
صلوا علیہ وسلموا
آپ پر دُرود اور سلام بھیجو!

## دُرُود شریف کی برکت

مشہور صحافی جناب صاحبزادہ مجیب الرحمٰن شامی کے بڑے بھائی صاحبزادہ ضیاء الرحمٰن شامی پسر الحاج فیض الرحمٰن شامی نے بیان کیا کہ میں مع اہل و عیال ماہ جون ۱۹۷۰ء میں بذریعہ کار ساہیوال سے کراچی روانہ ہوا تو میری والدہ ماجدہ صاحبہ نے حضرت تاج العارفین رحمۃ اللہ علیہ کے دُرُود شریف کے چند ایک نسخے کار کے ڈیش بورڈ میں رکھ دیئے۔ ہم لوگ ایک روز ملتان ٹھہرنے کے بعد صبح سویرے کراچی کے لئے روانہ ہوئے اور راستے میں ہم نے رحیم یار خاں میں رُکنا تھا۔ اِس لئے میں نے اپنی کار نہر کی پٹڑی پر ڈال دی جو کہ سڑک سے تقریباً سولہ فٹ بلند تھی۔ نہر لبالب پانی سے بھری ہوئی تھی۔ نہر کی پٹڑی کے ساتھ ساتھ شیشم کے درخت دونوں جانب لگے ہوئے تھے اور تمام طرف سبزہ ہی سبزہ تھا۔ اچانک میری کار پھسلنا شروع ہوئی۔ کیونکہ بیلداروں نے پٹڑی پر چھڑکاؤ کیا ہوا تھا اور کار بار بار پھسل رہی تھی ایک طرف سولہ فٹ نیچی سڑک جو درختوں سے اَٹی ہوئی تھی اور دوسری جانب پانی سے لبالب نہر بھری ہوئی تھی اور نظر یہی آتا تھا کہ اب بچاؤ کی کوئی صورت نہیں ہے۔ معاً میں نے حضرت تاج العارفین رحمۃ اللہ علیہ سے مدد کی درخواست کی اور دوسرے ہی لمحے مجھے ایسا معلوم ہوا کہ کسی نے ہماری کار پٹڑی سے اُٹھا کر سولہ فٹ نیچے زمین پر رکھ دی۔ کار کا انجن بھی چل رہا تھا

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

یا نبی ... جاءنی...

ذرفت العیون لوعظہ

آنکھیں آپ کی وعظ سے گریاں ہوئیں

وجل القلوب بنصحہ

دل آپ کی نصیحت سے خوف زدہ ہوئے

بدعائہ ذھب العمیٰ

آپ کی دعا سے نابینائی دور ہوگئی

صلوا علیہ وسلموا

آپ پر درود اور سلام بھیجو!

آس پاس کے لوگ اس صورتِ حال کو دیکھ کر بھاگ کر آئے کہ کار اُلٹ گئی، لیکن حیرانی کی بات یہ تھی کہ جب ہم سب صحیح سلامت کار سے باہر نکلے تو دیکھا کہ جن دو درختوں کے درمیان کار پٹڑی سے نیچے گری، اُن کے درمیان اتنا ہی فاصلہ تھا کہ کار بمشکل نکل سکتی تھی۔ میرے بڑے بیٹے عامر ضیاء نے کار سے اُترتے ہی کہا کہ ابو یہ بابا جی رحمۃ اللہ علیہ کے درود شریف کی برکت ہے جو دادی اماں نے چلتے وقت کار میں رکھ دیئے تھے۔ یہ واقعہ ایک حقیقت تھی، ہم لوگ اُسی وقت سجدہ ریز ہوئے اور اللہ تعالیٰ کا شکر بجالائے کہ اُس نے اپنے ولی کامل کے طفیل نہ کہ ہمیں بالکل صحیح و سلامت رکھا اور کسی قسم کی کوئی خراش تک نہ آئی، بلکہ کار بھی بالکل محفوظ رہی۔ یہ ایک ایسی کرامت تھی کہ کوئی شخص بھی اس پر یقین نہیں کر سکتا تھا۔ سبحان اللہ! ولیوں کی کتنی بلند شان ہوتی ہے کہ جب بھی صدقِ دل سے پکارا جائے۔ مدد کے لئے تشریف لاتے ہیں۔

## آپؒ کی بشارتیں

(۱) حضرت تاج العارفین رحمۃ اللہ علیہ "مجموعۃ الاسرار" کے مکتوب نمبر ۵۳ صفحہ نمبر ۹۷ میں رباعی کی شکل میں فرماتے ہیں:

روزی فلک ہر آئینہ بر ما جفا کند     وز دوستاں ہمدم ما را جدا کند
آساں کنی از مرگِ خدایا ہر آں کسے     کیں نسخہ من نخواند ما را دعا کند

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم
یا حی یا قیوم

وَاللہِ مَا اُحصِیْ شَمَا
خدا کی قسم میں آپ کے تفضائل سے بھری ہوئی عادات کو
بَلْ فَضْلِہٖ مِنْ رَبِّنَا
جو ہمارے رب نے آپ کو عطا کی ہیں شمار نہیں کرسکتا
فَھُوَالنَّبِیُّ الْمُرْتَضٰی
آپ خدا کے پسندیدہ نبی ہیں!
صَلُّوْا عَلَیْہِ وَسَلِّمُوْا
آپ پر درود اور سلام بھیجو

ترجمہ : بے شک آسمان ہم پر کسی دن ظلم کرتا ہے، ہمیں اپنے عزیز دوستوں سے جُدا کر دیتا ہے۔ اے خُدا! اُس شخص کی موت آسان کردے جو میری یہ کتاب پڑھے اور میرے لئے دُعا کرے۔

یہ مکتوب شریف حضرت تاج العارفین رحمۃ اللہ علیہ نے ایک عزیز کے نام حسب ذیل مضمون کے ضمن میں تحریر فرمایا تھا۔

چوں کہ بے رنگی اسیرِ رنگ شد　　موسیٰؑ با موسیٰؑ در جنگ شد
چوں بہ بے رنگی رسی کاں داشتی　　موسیٰؑ و فرعون دارند آشتی

ترجمہ : جس وقت بے رنگی رنگ میں قید ہوگئی تو موسیٰؑ اور موسیٰؑ کے درمیان جنگ چھڑ گئی۔ لیکن جس وقت بے رنگی ملی تو صورت یہ ہوئی کہ موسیٰؑ اور فرعون کے درمیان صلح ہوگئی۔

پہلی رُباعی میں غور طلب بات یہ ہے کہ جس وقت مکتوب شریف تحریر کیا گیا تھا۔ کتاب کا وجود ہرگز نہ تھا مگر آپؒ نے لفظ "کتاب" تحریر فرما کر پہلے ہی پیش گوئی فرما دی، جو اللہ تعالیٰ کے فضل وکرم سے عرصہ تین سو سال بعد پایۂ تکمیل کو پہنچی اور ایک حقیقت پذیر ہوئی۔ نیز آپؒ نے اپنی حیات طیّبہ میں اِس کتاب کا نام "مجموعۃ الاسرار" فرمایا تھا۔ مگر

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

یا حیی یا قیوم

أَنَا كَيْفَ أَمْدَحُ بِالثَّنَا

اے حضرت محمد رسول اللہ! میں آپ کی توصیف

لَكَ يَا مُحَمَّدُ إِنَّمَا

کیونکر ادا کرسکوں

أَنْتَ الْمُمَجَّدُ بِالنَّدَى

آپ اپنی نیا مفی کے باعث نہایت بلند رتبہ پر فائز ہیں

صَلُّوا عَلَيْهِ وَسَلِّمُوا

آپ پر درود اور سلام بھیجو!

حیرت کی بات یہ ہے کہ اس عرصہ دراز میں تصوّف پر بے شمار کتابیں پایۂ تکمیل کو پہنچیں مگر کسی بھی مصنّف نے ایسا نام نہیں رکھا۔

الحمدللہ! یہ سعادت مؤلف کو نصیب ہوئی جو محض اللہ پاک کے فضل حضورِ انور صلّی اللہ علیہ وسلّم کے صدقے اور پیرو دستگیر حضرت تاج العارفین رحمۃ اللہ علیہ کی توجّہ کی برکت سے نہ صرف "مجموعۃ الاسرار" پہلی مرتبہ منظر عام پر آیا بلکہ زیر نظر کتاب "تذکرہ تاج العارفین" بھی مکمل ہوئی۔ جسکا شکریہ اگر باقی ماندہ زندگی ہر لمحہ بھی ادا کیا جائے تو ہرگز نہیں ہو سکتا۔ کیونکہ آپؒ کے خاندان میں بے شمار صاحبِ ثروت، اہلِ علم اور اہلِ قلم فرزندان موجود تھے اور حکومت کے اعلےٰ عہدوں پر متمکن تھے مگر یہ سعادت صرف ایک ایسے انسان کو نصیب ہوئی۔ جو خاندان میں بے وسیلہ بے سروسامان اور شکستہ پا تھا۔ درحقیقت یہ بھی آپؒ کے تصرّفات میں سے ایک تصرّف تھا جو عرصہ تین سو سال بعد ظہور پذیر ہوا۔ اس حقیقت کے علاوہ آپؒ نے کئی بشارتیں دیں جو حقیقت بن گئیں۔ اللہ تبارک وتعالیٰ کے ولیوں کی کیا شان ہوتی ہے کہ جو کچھ فرما دیں یا تحریر کر دیں۔ وہ حقیقت بن کر دنیا فانی میں ظہور پذیر ہوتی ہیں۔

(۲) تقریباً ۳۰ سال قبل یعنی ۱۹۸۰ء میں مولوی عبدالحق صاحب ٹانڈہ والوں نے ایک

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

یا نبی — یا رحمتِ عالم

وَلَقَدْ اُنَادِیْ یَا حَشَا

میں عشق کی شدت سے پکارتا ہوں کہ اے میرے دل و جگر

لِتَقَطَّعِیْ بِفِرَاقِ ذَا

دیکھو تم آنحضرتؐ کے فراق میں کس طرح پارہ پارہ ہو رہے ہیں

فَلَطَالَ صَبْرِیْ فِی الْبَلَا

اس محنت اور مصیبت میں بہت صبر کیا

صَلُّوْا عَلَیْہِ وَسَلِّمُوْا

آپ پر درود اور سلام بھیجو

خواب دیکھا اور تحریر کرکے صاحبزادہ محمد ناظم کو برائے تعبیر ارسال کیا۔ آپ نے خواب بیان کیا کہ: "صحن سے مشرقی دیوار کا سایہ اُس تخت پر پڑ رہا تھا۔ یہ وہ تخت پوش تھا۔ جس پر میرے والد بزرگوار مخدوم غلام نقشبند صاحب اور اُن کے والد بزرگوار محمد فتحیاب جیو رحمۃ اللہ علیہ تشریف رکھا کرتے تھے۔ تخت پوش کی نورانی کیفیت تفصیل سے باہر تھی۔ میں نے تشریف لانے کے لئے عرض کی، اور اس ماحول میں اُن کے ہمراہ کوئی نوجوان خادم بھی موجود تھا۔ میں نے تخت پوش پر چڑھنے کی کوشش کی، لیکن اس میں ناکام رہا۔ اُس بزرگ نوجوان نے بھی کوشش کی، لیکن نہ چڑھ سکے۔ خادم دُور سے دیکھ کر ہنسی اُڑا رہا تھا۔ رہ گئے! نہ چڑھ سکے۔ دوسری مرتبہ پھر کوشش کی، لیکن دونوں ناکام رہے۔ پھر کوشش کی، پھر ناکام رہے۔ آخر میں نے جس طرح چھوٹا بچہ بڑی چارپائی پر چڑھا کرتا، پہلے اپنے ہاتھ بڑھا کر سینے کو بڑھا کر اس تخت پوش پر رکھا اور کہنیوں کو اڑا کر جسم کو سکیڑ کر آگے بڑھنے کی کوشش کی۔ الحمد للہ کہ میں اُس تخت پر چڑھ گیا۔ وہ بزرگ نوجوان نے چڑھنے کی کوشش فرمانے لگے اور چڑھ آئے اور ایک قلمی کتاب میرے

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

یا حی — یا قیوم

وَتَجَشَّمَتْ نَفْسِیْ کَمَا
میرے نفس نے ایسی تکلیف اٹھائی

یَتَجَشَّمُ حَجَرُ الرَّحیٰ
جیسی چکی کا پتھر اٹھاتا ہے

فِیْ هِجْرِ فَخْرِ الْاَنْبِیَا
فخر الانبیاء حضرت محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی جدائی میں

صَلُّوْا عَلَیْهِ وَسَلِّمُوْا
آپ پر درود اور سلام بھیجو!

آگے رکھدی۔ اس کو دیکھو، میں نے کتاب کو دیکھا تو وہ حضرت باباجی رحمۃ اللہ علیہ کے مکتوبات تھے۔ مختلف جگوں کو دیکھتے دیکھتے ایک سمت پر حضرت بابا جی رحمۃ اللہ علیہ کے یہ محررہ الفاظ نظر آئے:

"ایہا النَّاظِرُ فِیْ هٰذِهِ الْاَقْوَالِ اُنْظُرْ اِلیٰ مَا قَالَ وَلَا تَنْظُرْ اِلیٰ مَنْ قَالَ"

(تفسیر) اے ان مکاتیب کو مطالعہ کرنے والے طالب! تو دیکھ غور کر سوچ اور فکر کر ان ہدایات کو جو اس کتاب میں پیش کی گئی اور نہ تنقید کر اس شخص کی شخصیت پر کہ کون ہے! کیسا ہے! کیا ہے! اس کا مشرب کیا ہے! اس کی ذات کیا ہے! نو مسلم ہے یا جدی مسلمان ہے! عربی ہے یا عجمی ہے؟ سید ہے؟ وغیرہ (خواب ختم)

آپ نے آخر میں تحریر کیا کہ باباجی رحمۃ اللہ علیہ کے مکاتیب کی ایک کاپی تو راولپنڈی والے شیخ وحید الزمان صاحب کے پاس تھی۔ دوسری کاپی ٹنڈاچور والے صاحبزادگان کے پاس تھی۔ خواب میں جو کاپی دیکھی گئی وہ تو ٹنڈاچور والے صاحبزادگان والی کاپی تھی اور کافی صحت طلب تھی۔

اللہ اکبر! اللہ تبارک وتعالیٰ کے ولیوں کی کیا شان ہوتی ہے کہ ہر آنے والے

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

یَا رَهطَ آلِ مُحَمَّدٍ

اے آل محمد کے گروہ!

یَا صَحبَ صُحبَۃِ اَحمَدٍ

اور اے صحبت رسول علیہ السلام کے فیض یافتہ اصحاب

رُوحِی وَنَفسِی قَد فِدَا

میری جان اور میرا نفس سب آپ پر قربان ہے

صَلُّوا عَلَیہِ وَسَلِّمُوا

آپ پر درود اور سلام بھیجو!

واقعات کو اپنے دوستوں کے ذریعے پہلے ہی آگاہ کر دیتے ہیں۔ اس خواب کے کافی عرصہ بعد جناب مولوی صاحب لاہور تشریف لائے تو بندہ نے جو مکتوبات شریف مندا چور والے صاحبزادگان سے حاصل کئے تھے۔ اُن کی خدمت میں پیش کئے اور یہ مکتوبات شریف مع اُردو ترجمہ ماہ ۱۵ اپریل ۱۹۸۶ء میں بندۂ ناچیز کے ہاتھوں پایۂ تکمیل کو پہنچے۔

(۳) صاحبزادہ غلام ابراہیم صاحب پسر صاحبزادہ رحمت مند نے مورخہ ۱۶ اکتوبر ۱۹۸۸ء کو مؤلف کو خط تحریر کیا۔ جس میں بیان کیا کہ:

"گزشتہ رات میں نے خواب میں دیکھا کہ میرے ہاتھ میں ایک بڑا غبارہ تھا۔ جسے میں نے اُوپر اُڑانے کے لئے باہر کُھلی جگہ پر کھولا تو اس میں ہوا بھرنے لگی اور وہ آہستہ آہستہ بلند ہونے لگا۔ غبارے سے نہایت سُریلی آواز میں یہ شعر نشر ہونے لگا۔

ہزاروں سال نرگس اپنی نوری پہ رُوتی ہے
بڑی مشکل سے ہوتا ہے چمن میں دیدہ ور پیدا

اِس خوش کن آواز میں موسیقی کی آمیزش بھی تھی۔ یہ غبارہ شمال کی جانب

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

یا حی یا قیوم

فَتَحَدَّثُوا عَنْ لَوْعَتِی

اے دوستو میرے سوزِ دل کی بابت

عِنْدَ الْحَبِیْبِ اَحِبَّتِی

میرے حبیب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں عرض کرو

سَکَبَتْ دُمُوْعِی یَا فَتَا

اے نوجوا! میرے اشک رواں ہیں!

صَلُّوْا عَلَیْہِ وَسَلِّمُوْا

آپ پر درود اور سلام بھیجو!

آہستہ آہستہ فضا میں بلند ہوتا جاتا تھا اور برابر آواز آتی گئی"۔ خواب سے آنکھ کھلی تو میرے دل میں فوری خیال آپ کا اور عزیزم مجیب الرحمٰن کا آیا۔

## شیر کی آمد

جناب مرزا سراج احمد عادل صاحب ساکن مکیریاں ضلع ہوشیارپور حال سپرنٹنڈنٹ ہائی وے پنجاب نے بیان کیا کہ:

"۱۹۳۰ء میں ان کے چچا عبدالعزیز کو اپنے والد بزرگوار کے ہمراہ حضرت تاج العارفین رحمۃ اللہ علیہ کے روضہ مبارک پر جانے کا اتفاق ہوا۔ وہ بیان کرتے تھے کہ ایک دفعہ وہ اپنے والد محترم کے ہمراہ جنگلات سے لکڑیاں کٹوانے کے لئے ہوشیارپور کی جانب گئے ہوئے تھے کہ کافی رات ہو گئی۔ جمعرات کا دن تھا۔ سوچا کہ کیوں نہ آج رات حضرت خواجہ عبدالنبی رحمۃ اللہ علیہ کے درِ اقدس پر گزار کر صبح واپس چلیں۔ دونوں مزارِ اقدس کی طرف چل دیئے سفر کی وجہ سے بھوک اور تھکان بہت تھی۔ نماز عشاء ادا کرنے کے بعد سونے کے لئے مزار کے احاطہ میں بیٹھے ہی تھے کہ اچانک ایک شخص کھانا لے کر آ گیا اور پکارا کہ مکیریاں سے کون مہمان آئے ہیں اور یہ کھانا اُن کے

بسم اللہ الرحمن الرحیم

# منقبت در شان

## تاجُ العارفین قُطب الاقطاب حضرت عبدالنّبی شامی نقشبندی رحمۃ اللہ علیہ

درِ اقدّس پہ حاضر ہے میری سرکار کی چادر
میرے خواجہ میرے آقا میرے غم خوار کی چادر
اے لوگوں پوچھتے کیا ہو یہ اُس سردار کی چادر
کرے پَل میں جو خُفتہ بخت کو بیدار کی چادر
جو مخفی جانتا تھا کلیم اُسرار کی چادر
ولایت میں ولی کامل تھا جو مُختار کی چادر
نبیؐ کے دین کامل کے ہے اُس معمار کی چادر
کُفر کے کوٹ جس نے کر دیئے مسمار کی چادر
مئے توحید کی ہے دراصل مئے خوار کی چادر
مئے توحید پی کر جو ہوا سرشار کی چادر
فنا فی اللہ فنا فی الدین نیکوکار کی چادر
شب زندہ دار کی چادر ہے خوش اطوار کی چادر

خوش گُفتار کی چادر اُحسن کردار کی چادر
نبیؐ کی یاد میں رویا جو زار و زار کی چادر
رہا جو کفر سے برسرِ پیکار کی چادر
ہے اُس سردار کی چادر نبیؐ کے یار کی چادر
تڑوائے ہندوؤں کے جس کئی زنار کی چادر
کئے ہندو مسلمان جس کئی ہزار کی چادر
نبیؐ کے دین کو جس نے کیا اظہار کی چادر
محمد مصطفیٰؐ کے اصل پیروکار کی چادر
رہا ہندو مذہب سے سدا بیزار کی چادر
گنہگاروں کی کشتی کے ہے کھیون ہار کی چادر
بیداری میں نبیؐ کا جو کرے دیدار کی چادر
تھا شیر نیستانی جس کا چوکیدار کی چادر
میرے خواجہ میرے آقا ہے پُر اسرار کی چادر
ولایت میں جو یکتا تھا نبیؐ کے یار کی چادر
کرامت ہائے جن کی بہت ہیں آشکار کی چادر
رہا جو شیر خواری میں بھی روزہ دار کی چادر
نفس آمارہ موذی کو دیا جس مار کی چادر
پیدائشی ولیٔ اکمل کے عجب شاہکار کی چادر
ہے پُر وقار کی چادر یکتائے روزگار کی چادر
ہے نبیؐ کے دینِ اکمل کے سرمایہ دار کی چادر

مربیٔ خلق کو جس نے کیا مخلوم کی چادر
میرے آقا میرے مولا میرے مخدوم کی چادر
مربیٔ خلق جس نے کی تھی زیر بار کی چادر
چڑیلیں جس سے معافی کی تھیں خواستگار کی چادر
مربیٔ خلق کو جس نے کیا لاچار کی چادر
مربیٔ خلق کے سپہ سالار کی چادر
تھے معترف جنگل کے مور و مار کی چادر
رُوحانی مریضوں کے ہے اُس عطار کی چادر
خدائی رحمتوں کی جس پہ ہے بھرمار کی چادر
میرے عالی ظرف عالی قدر سرکار کی چادر
نہ مانا جس نے دیوی دیوتا اوتار کی چادر
ولایت میں ولی اکمل کے عہدہ دار کی چادر
گھٹا رحمت کی جو برسائے مُوسلا دھار کی چادر
کامل ہوشیار کی چادر ہے شب بیدار کی چادر
پاکیزہ جسم صادق قول دیانتدار کی چادر
مطیع جس نے کئے سب دشمن و اغیار کی چادر
خُسر رامے کو جس نے کر دیا اِنکار کی چادر
خُسر کے گھر سے لے آیا جو اپنی نار کی چادر
جو خاطر میں نہ لایا دشمنوں کی یلغار کی چادر
کہ دریا کو مُصلّے پہ کیا جس پار کی چادر

ہلائے جس نے راسے کے در و دیوار کی چادر
محل راسے کا جس نے دیدیا تھا ساڑھ کی چادر
دلائے جس نے بانجھوں کو پسر بسیار کی چادر
رہا جس کی زبان پہ جاری اِستغفار کی چادر
اے لوگو! ہے یہ اُس روضۂ پُر انوار کی چادر
دلائے رحمتوں کے رَبؐ سے جو انبار کی چادر
ولی گردانتی تھی جس کو سب سنسار کی چادر
ہے رُوحانی مریضوں کے تیمار دار کی چادر
چوراسی شام والے کے ہے اُس دربار کی چادر
کریں جُھک کر جسے سَجدہ بھی اشجار کی چادر
نبیؐ کے باغِ گلشن کے گل و گلزار کی چادر
نبیؐ کے دینِ اکمل کے ہے لالہ زار کی چادر
حقیقت میں سلیم شاہی کے دادا انوار کی چادر
قبول اُفتد زہے عزت تابعدار کی چادر
اصل میں ہے میرے خواجہ میرے غم خوار کی چادر
قبول اُفتد غلام رسول خدمت گار کی چادر



(الحاج منشی غلام رسُول، محلہ منصور آباد، فیصل آباد)



# اِرشاداتِ عالیہ

## تاجُ العارفین قُطبُ الاقطاب
## حضرت شیخ عبدالنّبی شامی نقشبندی رحمۃ اللہ علیہ

(۱) جب وجُود کا ہر ذرّہ ذکر کرنے لگ جائے تو اُس کو ذکرِ سُلطان کہتے ہیں۔ کبھی کبھی ذکرِ سُلطان اِس طرح غلبہ کرتا ہے کہ جس پر نظر پڑے اور جو کچھ سُنائی دے اور جو کچھ چھُونے اور چکھنے کے حواس سے متعلق ہو جائے۔ اُس میں اللہ کا نام پایا جائے گا۔

مکتُوب : ۲

(۲) ولایتِ اَنبیاء اور نبوّتِ اَنبیاء کے کمالات تک پہنچنے کو آسان نہ سمجھا جائے۔ ان مقامات کی باریکی اور بلندی ،، نکات الاسرار ،، سے واضح ہوتی ہے۔

مکتُوب : ۲

(۳) میرا علم جو کچھ جانتا ہے ، وہ اللہ تعالیٰ کے علم کی خصُوصیات کی وجہ سے جانتا ہے چنانچہ اِنسان جب یہ بات سمجھ جائے ، تو وہ ہر وقت اپنے ذاتی ، صفاتی اور کمالاتی مرتبوں کو اللہ تعالےٰ کی ذات صفات اور کمالات کا مظہر جانے اور اُس کے اِظہار کے سوا اور کچھ نہ پائے۔ کیونکہ یہ طے شدہ بات ہے کہ جس نے چکھا نہیں ، اُس نے جانا نہیں۔

مکتُوب : ۳

(۴) جس پر تجلّی کی جائے اُس کی مثال بھی آئینہ کی طرح ہے کہ وہ اِس میں اپنی ہی صورت

دیکھتا ہے اور ذاتِ حق کو نہیں دیکھتا اور ذاتِ حق کو دیکھنا ناممکن ہے، پس وہ یہ توقع نہ کرے کہ اِس تجلّی ذاتی سے آگے کے مدارج کی طرف ترقّی ہو سکتی ہے۔

مکتُوب : ۴

(۵) اگر مجھے ہزار برس کی عمر بھی مل جائے اور ایک لمحہ بھی آرام نہ کروں اور شدید ریاضت کروں تو بھی یہ ساری مُشقّت ایک جُو کے برابر قیمت نہیں رکھتی اور تشبیہ کے سالک مقصودِ حقیقی سے بہت دُور ہیں، کیونکہ وہاں تک تشبیہ کی پہنچ ہی نہیں۔

مکتُوب : ۴

(۶) جسے اللہ تعالےٰ علمِ لدُنی سے سرفراز فرمائے اور اِس وصل میں حجاب کا کوئی تتمّہ اور کوئی فاصلہ نہیں ہوتا اور اِس میں اُن روشن اور حقیقی اشیاء کے سوا اور کچھ نہیں ہوتا اور کوئی شے خفیہ نہیں ہوتی اور یہ جان لینا چاہیئے کہ یہ آخری بلند مرتبہ خلوالمتخیلہ اور تخلیص السرّی کہلاتا ہے۔ اس میں کوئی حجاب، فاصلہ، نسبت اور اشارہ بطرفِ مطلوب نہیں رہتا۔ اِس کے تین مرتبے ہیں۔ اِس کی ابتداء کو علمِ حضُوری کا مرتبہ اور اس کے وسط کو حضُورِ علم کا مرتبہ اور اس کی اِنتہاء کو حضُور در حضُور کا مرتبہ کہتے ہیں اور اس مرتبہ سے اہلِ قبُور بھی واقف نہیں۔

مکتُوب : ۵

(۷) اے اللہ میرے لئے معرفت اِسی طرح آسان کر دے۔ جس طرح تُو نے ہمارے نبی کریم صلّی اللہ علیہ وآلہٖ وسلّم پر کی تھی اور ہمارا خاتمہ ایمان اور اسلام پر فرما۔ اے لوگو! حضُور اکرم صلّی اللہ علیہ وآلہٖ وسلّم پر کثرت سے درُود بھیجو، جیسا کہ اُن کی شان ہے۔

مکتُوب : ۶

(۸) بدترین شخص وہ ہے جو دوسرے اِنسان کو گمراہ کرتا ہے۔

مکتُوب : ۹/ب

(۹) بعض بزرگوں نے منفی صفات کو بھی مُثبت صفات کی مانند کہا ہے اور موجود سمجھا ہے

غور سے دیکھنا چاہیے کہ منفی صفات کا اطلاق کرنا، صفت کی نفی کرنا ہے نہ کہ صفت کا اثبات کرنا۔ مثلاً "لم یلد"، صفت توحید کی نفی ہے۔

مکتوب : ۱۲

۱۰ تمام تعریف اُس اللہ کے لئے ہے۔ جس نے مجھے کفر کی تیرگی سے نکالا اور اپنی مدد اور کامیابی سے دارالامان میں داخل کیا۔ پاک ہے وہ ذات جو مُردوں کو زندہ کرتی اور انہیں ولایت کے درجوں پر پہنچاتی ہے۔

مکتوب : ۱۵

۱۱ اگر تخت پوش کا ایک تختہ پلید ہو جائے تو یہ دیکھنا چاہیے کہ اگر ان سب تختوں کو ایک دوسرے سے میخوں سے اس طرح جوڑا گیا ہے گویا کہ ایک ہی تختہ بن گیا ہے تو پھر وہ تخت پوش ایک تختہ کی حیثیت رکھے گا۔ اس سارے تخت پوش پر نماز جائز نہیں، خواہ پاک جگہ پر نماز ادا کرے یا ناپاک جگہ پر لیکن اگر تختوں کو لکڑی کے ساتھ جو تختے تختے ہوں، میخوں سے جوڑا گیا ہو، اس لکڑی کی بدولت وہ تختے آپس میں ملے ہوئے ہوں اور اسی لکڑی کی وجہ سے وہ جدا جدا ہو سکتے ہوں تو پھر پاک تختہ پر نماز ادا کرنا جائز ہے اور چادر کی کیفیت بھی یہی ہے۔ اس کے پاک کرنے سے بھی نماز جائز نہیں۔

مکتوب : ۱۵

۱۲ اگر مقتدی کو غفلت کی بناء پر امام کے رکن کا پتہ نہ چلے تو چھوٹے ہوئے رکن کو ادا کرنے کے بعد امام سے ملنا درست ہے اور اگر کوئی رکن درمیان میں سے چھوٹ جائے اور امام سے ملے تو درست نہیں۔

مکتوب : ۱۵

۱۳ اپنی مسواک کے سوا کسی دوسرے کی مسواک پکڑنا جائز نہیں۔

مکتوب : ۱۵

۱۴ اگر کوئی حائضہ اپنی عادت سے پہلے پاک ہو جائے تو طہارت کے بعد روزہ اور نماز ادا کرے، لیکن شوہر کے نزدیک نہ جائے۔

مکتوب : ۱۵

(۱۵) "جو کچھ آسمانوں میں ہے، اللہ کی حمد کرتا ہے" کے معنی سمجھنے چاہئیں۔ چنانچہ کائنات کا ہر ذرّہ اپنی ذات کے ذریعے اللہ تعالیٰ کی مدح اور تعریف کا ظہور ہے اور اُس کے کلامِ مطلق کے ظہور سے دوسرے مرتبہ میں کلمہ ہے، جو حضرت عیسیٰ علیہ السلام کے تعریف میں ہے اور لفظ کلمہ سے مراد حق تعالیٰ ہے اور اللہ کے کلمات کو قید نہیں کیا جا سکتا۔ مکتوب : ۱۶

(۱۶) الف، لام، میم سے وجوب کے تین مرتبے مراد ہیں۔ یعنی الف سے ذات، لام سے صفات اور میم سے اللہ تعالیٰ کی ذات کے کمالات ہیں۔ مکتوب : ۱۷

(۱۷) دنیا کی تخلیق صرف اللہ تعالیٰ کی جمالی اور جلالی صفات کے حُسن کے اظہار کے لئے ہے اور ہر صفت اپنے قدیم اور ازلی تقاضے کے مطابق اِس بات کی مُتقاضی ہے۔ مکتوب : ۱۸

(۱۸) ادنیٰ ترین جنتی کی قدر و منزلت یہ ہوگی کہ جنت میں اپنی جگہ سے ایک ہزار برس کی مسافت تک اپنے باغوں، اپنی عورتوں اپنی نعمتوں، اپنے خدمتگاروں اور اپنے تختوں کو دیکھ سکے گا اور اللہ تعالیٰ کے نزدیک گرامی قدر ہوگا، جو صبح و شام اپنے رَبّ کی ذات کو دیکھے گا۔ مکتوب : ۲۱

(۱۹) اَنبیاء کا پہلا قدم اَولیاء کی اِنتہا ہے۔ مکتوب : ۲۱

(۲۰) تمام اَولیاء کا خاتم اِمام مہدی ہے اور سوائے صحابۂ کرام کے جس کسی نے خود کو امام مہدی پر فضیلت دی تو اس نے صاف صاف غلطی کی، اُس پر واجب ہے کہ وہ توبہ کرے اور عقیدہ سلف کی طرف لوٹ آئے۔ مکتوب : ۲۲

(۲۱) مومن چار قسم کے ہوتے ہیں۔ (۱) منحرف (۲) مقیّد (۳) متوجّہ (۴) سالک۔ مکتوب : ۲۴

(۲۲) ایمان کے دو رُکن ہیں۔ تصدیق اور اقرار۔ اصلی اور دائمی رُکن تصدیق ہے اور اقرار عارضی اور وقتی رُکن ہے اور یہ تصدیق کی شاخ ہے۔ اقرار ساری عمر میں ایک بار کافی ہے۔

مکتوب : ۲۴

(۲۳) اپنے دل میں اپنے اللہ کو یاد کر، گڑگڑا کر اور چھپ کر، صبح اور شام بغیر اس کے کہ آواز بلند ہو۔

مکتوب : ۲۴

(۲۴) جس شخص کو دل اور رُوح کا ذِکر حاصل نہ ہو۔ اُس کے لئے ضروری ہے کہ زبان کا ہی ذِکر کرے اور طلب کرتا رہے۔ حتیٰ کہ اُسے باطنی ذِکر بھی نصیب ہو جائے۔

مکتوب : ۲۴

(۲۵) اللہ کی تسبیح کرنے والوں میں جمادات اور حیوانات ہیں اور انسان بھی اِس لازمی تسبیح میں اُن کے ساتھ شریک ہے۔ کیونکہ وہ اِن تینوں مراتب میں بھی برابر کا شریک ہے۔

مکتوب : ۲۶

(۲۶) ہر تسبیح کرنے والے کی تسبیح بہت بڑے اجر کا تقاضا کرتی ہے، بلکہ مخلوق کے بعض افراد کی تخلیق صرف اطاعت کے لئے ہے۔

مکتوب : ۲۶

(۲۷) میں کِس لئے تیرا ہوں، صرف اِس حمد کے لئے اور تو میرے لئے اور کچھ نہیں صرف اِس حمد کے لئے۔

مکتوب : ۲۶

(۲۸) الہام شدہ حقیقت اِس فقیر پر اِس طرح واضح ہوئی کہ اس کے بعد بات کرنے کی ضرورت ہی نہیں۔ یہ بزرگانِ عظام پر اظہارِ حق کے لئے ہے۔

مکتوب : ۲۸

(۲۹) رزق کے بارے میں تشویش کرنا اور غم کھانا دانا کا کام نہیں، کیونکہ زمین پر کوئی جاندار ایسا نہیں۔ جس کا رزق اللہ تعالیٰ کے ذمہ نہ ہو، چونکہ ہر ذی جان کا رزق اُس حیوانات کو زندہ کرنے والے نے اپنے ذمے رکھا ہے اور بڑا پکا وعدہ کیا ہے۔ اسلئے

وہ شخص بے حد احمق ہوگا، جس کو اس بارے میں شک و شبہ ہو۔

مکتوب : ۳۱

(۳۰) جو میری راہ پر چلا وہ میرا بیٹا ہے اور جو میری راہ پر نہ چلا وہ میری اولاد میں سے نہیں۔

مکتوب : ۳۳

(۳۱) قوم کا شریف ترین آدمی وہ ہے جو اُس میں سے سب سے زیادہ مُتقی ہے۔

مکتوب : ۳۶

(۳۲) سب تعریف اللہ کے لئے ہے۔ جس نے عارفوں کے دِلوں کو اپنی معرفت کے نُور سے منوّر کیا اور اُن کے مراتب کے شایانِ شان الہام کیا۔

مکتوب : ۳۶

(۳۳) صِدق کا ایک ذرّہ ہزاروں برس کی عبادت پر بھاری ہے۔

مکتوب : ۳۷

(۳۴) "اپنے رَبّ کو گڑ گڑا اور چھپ کر یاد کر"۔ اپنے وقت کو اہلِ حرص و ہوا کی صحبت میں بات چیت میں ضائع نہ کریں، کسی بات کو اللہ کے ذِکر سے بہتر نہ سمجھیں۔ خواہ یہ ذِکر تکلیف سے ہی کیوں نہ ہو۔

مکتوب : ۳۹

(۳۵) اَولیاء اللہ کو یہ طاقت دی گئی ہے کہ بس ایک پَل میں کعبۂ مقصود سے واقف کرا دیں اور اصل منزلِ مقصود تک پہنچا دیں۔

مکتوب : ۴۵

(۳۶) نیند کو موت کی بہن اِس معنی میں کہا گیا ہے کہ بس ظاہری تعلق کٹ جاتا ہے، نہ کہ موت کی طرح باطنی تعلق بھی، بلکہ باطن میں تعلق اور ہوتا ہے اور اگر سوتے وقت میں ایک نماز فوت ہو جائے اور آدمی مر جائے تو آدمی سے اُس نماز کی باز پُرس نہیں ہوگی۔

مکتوب : ۵۱

(۳۷) تجلّی کے چار درجے ہیں۔ (۱) اشعاری (۲) فعلی (۳) صفاتی (۴) ذاتی۔ ہر تجلّی اللہ سبحانہٗ کی صفات کے کمالات میں سے ایک کمال ہے۔

مکتوب : ۵۳

(۳۸) وجود کا اطلاق دو درجے رکھتا ہے۔ "واجب الوجود" اور "ممکن الوجود" جس کا وجود و عدم اپنی ذات سے نہ ہو۔

مکتوب : ۵۳

(۳۹) ہر شے سے معرفت کی خبر دو طرح سے ملتی ہے یا تو استدلال سے یا کشف سے چنانچہ جو شخص ان میں سے کسی طرح معرفت کی خبر نہیں رکھتا۔ وہ غفلت میں پڑا ہے۔

مکتوب : ۵۳

(۴۰) گمان چار قسم کا ہوتا ہے:۔

پہلی قسم "ماموریہ" اور یہ نیک گمان ہے اللہ تعالیٰ اور مومنوں کی نسبت اور حدیث میں آیا ہے کہ نیک گمان ایمان کا حصّہ ہے۔

دوسری قسم "حرام" گمان کی ہے اور یہ خُدا اور مومنوں کی طرف بد گمانی ہے۔

تیسری قسم "مندوب الیہ" کی ہے اور یہ اُمورِ اجتہادیہ میں گمانِ غالب سے کام لینا ہے۔

چوتھی قسم "مباح" کی ہے اور یہ وہ گمان ہے جو دنیا اور تلاشِ معاش کی مختلف صُورتوں میں ہوتا ہے۔ اِس میں بدگمانی اکثر سلامتی کا سبب اور بڑے بڑے کاموں کے انتظام میں مفید ہوتی ہے اور اِسے اچھی صورت میں شمار کیا گیا ہے۔

مکتوب : ۵۳

(۴۱) صانع کے وجُود کو ثابت کرنے کا انحصار دو طریقوں پر ہے ایک عقل سے دوسرا ریاضت سے اور عقل سے ثابت کرنے کے لئے دو طریقے ہیں۔ جو دلائلِ عقلی سے اور انبیاء علیہم السلام کی سُنّت و سیرت سے شہادت لا کر ثابت کرتے ہیں۔

مکتوب : ۵۳

(۴۲) جس شخص نے خلقت کی عیب جوئی میں اپنے آپ کو مشغول کر لیا۔ وہ اِس لئے ہے

کہ اُس نے اپنے عیب کو نہیں پہچانا۔

مکتوب : ۵۳

(۴۳) جان لو! کہ نیکی رضا و محبّت اور اللہ تعالےٰ کے امر، ارادے اور قضا و حُکم سے ہے اور بدی اُس کے حُکم و ارادت و قضا سے ہے نہ کہ رضا و محبّت و امر سے اور رضا و محبّت کی یہ نفی متعدّی ہے، لازمی نہیں۔

مکتوب : ۵۳

(۴۴) جان لو! کہ اللہ کے نام کے چار حروف ہیں۔ الف کی حقیقت سے حضرت مُحمّد رسول اللہ صلّی اللہ علیہ وسلّم باخبر ہیں، پہلے لام کی حقیقت سے حضرت ابراہیم خلیل اللہ باخبر ہیں اور دوسری لام سے حضرت موسیٰ کلیم اللہ باخبر ہیں اور ہا (ھ) کی ایک آنکھ سے حضرت داوٗد علیہ السلام اور دوسری آنکھ سے حضرت عیسیٰ روح اللہ واقف ہیں۔ ہمارے نبیؐ اور دوسرے انبیاء پر صلوٰت و تسلیمات۔

مکتوب : ۵۳

(۴۵) حیرت کے دو مرتبے ہیں: ایک حیرتِ مقبُول اور دوسری مردُود۔ حیرتِ مقبُول یہ ہے کہ اپنے باطنی حواس کو ادراک کے ممکنہ حاصلات سے خالی رکھے اور تمام حواس کو تصوّری حاصلات سے پانے کے لئے جتنا زیادہ غور کرے کچھ نہ پائے اور اُس کو نہ پانے کو پانے کی حقیقت سمجھے اور حقیقت کو نہ پانے ہی کو قُربِ معیّت سمجھے۔ حیرتِ مردُود یہ ہے کہ حواس باطنی کے خلا سے مضطرب اور پریشان ہو جائے۔ محبُوب کے قُرب سے دُور ہو جائے اور اُس کی ہمراہی سے اپنے آپ کو محروم کرے۔

مکتوب : ۵۳

(۴۶) جو شخص کسی کے ہاتھوں مارا جاتا ہے۔ اُس کی اجل کا وقت کم نہیں ہوتا۔ یعنی اللہ تعالےٰ نے اُس کے لئے جو مہلت لکھی ہوتی ہے۔ اُس میں کمی نہیں ہوئی ہوتی۔ اُس کی موت وقت مقررّہ پر ہی ہوتی ہے اور جب کسی شخص کی موت آجاتی ہے تو اِس میں اتنی کمی و بیشی بھی نہیں ہوتی کہ ایک چیونٹی کے قدم اُٹھانے اور رکھنے میں

ہوتی ہے۔ **مکتوب: ۵۳**

(۴۷) جب کسی شخص کا مقررہ وقت آجاتا ہے تو اللہ تعالیٰ اُسے یقیناً موت دے دیگا لیکن بندے پر واجب ہے کہ جب اُس کی اجل آجائے تو قتل نہ کرے کیونکہ یہ اللہ تعالیٰ کی ملکیت ہے۔ اس ملکیت میں تصرف بھی اللہ تعالیٰ ہی کا ہے اور چونکہ بندہ فاعل مختار ہے۔ اپنے اختیار سے خونِ ناحق کرنا، جس کا کرنا اس پر واجب نہ تھا۔ لائقِ عذاب ہو جاتا ہے۔ اس کی شرح کا علم خدا ہی بہتر جانتا ہے۔

**مکتوب: ۵۳**

(۴۸) بے شک آسمان ہم پر کسی دن ظلم کرتا ہے۔ ہمیں اپنے عزیز دوستوں سے جُدا کر دیتا ہے۔ اے خدا اُس شخص کی موت آسان کر دے، جو میری یہ کتاب پڑھے اور میرے لئے دُعا کرے۔ (مجموعۃ الاسرار) **مکتوب: ۵۳**

(۴۹) جس جگہ کوئی وجود ہے، وہاں خدا کے لُطف کا ظہور ہے اور جہاں وجود نہیں وہاں خدا کے قہر کا ظہور ہے۔ **مکتوب: ۵۳**

(۵۰) اللہ پاک ہے، میں نے دونوں جہانوں کے خیالات کو اپنے دل سے اس طرح دھو دیا ہے کہ سنہری تختے پر ایک نقطے سے دو خط پیدا ہو گئے۔ **مکتوب: ۵۳**

(۵۱) اے لوگو! اس ذات پر صلوٰۃ و سلام پڑھو۔ اے میرے اللہ اُس ذات پر صلوٰۃ و سلام بھیج، اُس کی بزرگی میں اضافہ کر، اُسے اپنی نعمتوں سے مالا مال کر، اُسے برکتیں دے، جو عرب و عجم کا سب سے زیادہ سعادت مند ہے، امام کعبہ و حرم ہے، علم و حکمت کا منبع ہے، خُلق اور احسان اور سخاوت و کرم کی کان ہے، جو عرش و لوح کا مظہر ہے۔ جو کلامِ قدیم کا ترجمان اور مُعلّم ہے۔ جو ہمارا سید، ہمارا رہبر، ہمارا شفیع ہے۔ جس کا نام محمد صلی اللہ علیہ وسلم ہے۔ صلوٰۃ و سلام ہو تم پر اے احمد

ـ اے اللہ کے حبیب تم پر صلوٰۃ و سلام، اے محمد صلی اللہ علیہ وسلم اے اللہ کے رسول تم پر صلوٰۃ و سلام۔

مکتوب : ۵۶

۵۲ حدیثِ قدسی اللہ تعالیٰ کے کلام کے کمالات میں سے ایک کمال ہے۔ معنوی طور پر بھی اور لفظی طور پر بھی، لیکن معنوی طور پر حضرت جبرئیل علیہ السلام پر یا لفظاً حضرات انبیاء پر القا ہوتا ہے اور پھر اِن معانی کو الفاظ کے تصوری لباس کے مطابق ان بزرگوں کی جماعت کے قلوب پر الہام کے طور پر نازل کیا جاتا ہے۔

مکتوب : ۵۹

۵۳ اب جب تم فقیروں کی صحبت میں پہنچ گئے ہو، سرِ تسلیم خم کر دو۔ ذِکر کرو، تسبیح میں مشغول رہا کرو، جو کچھ تمہارے نصیب میں ہے۔ اپنے وقت پر ظاہر ہو جائیگا۔ کام یہی ہے کہ اپنی ذات کو درمیان سے خارج کر دو۔

مکتوب : ۶۰

۵۴ جب تک راستے کو " لا " کے جھاڑو سے صاف نہیں کرے گا " الا اللہ " کے گھر تک نہیں پہنچ سکے گا۔

مکتوب : ۶۱

۵۵ لکڑی کا جھاڑو تو محض عارضی گرد و غبار سمیٹتا ہے، لیکن اصل غبار کو جو ذراتِ زمین پر مشتمل ہے۔ اُٹھانا ہو تو اس کے لئے طویل عمر چاہیئے

مکتوب : ۶۱

۵۶ فرائض ہر حالت میں فرض ہوتے ہیں۔ کسی اور کی طرف سے ادا کرنے سے ادا نہیں ہوتے، البتہ نوافل جس کسی کے لئے چاہے، وہ اپنا ہو یا بیگانہ، خواہ تمام، خواہ آدھے، خواہ تہائی عطا کرنے کے مطابق پہنچائے جاتے ہیں اور ان کا ثواب پہنچتا ہے۔

مکتوب : ۶۷

۵۷ وقتی نکاح ( متع ) ہمارے مذہب میں باطل ہے۔

مکتوب : ۶۷

۵۸ قبروں پر چراغ جلانا بدعت ہے، اگر کوئی ضرورت پیش آجائے تو جائز ہے۔

مکتوب : ۶۷

(۵۹) مُردے کے ساتھ کاغذ لکھکر رکھنا منع ہے۔ البتہ اگر خشک اُنگلی سے میت کی پیشانی یا سینہ پر "بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ" لکھنا چاہیئے تو یہ برکت کے لئے ہے۔ ولد الزّنا کا جنازہ درست ہے۔ مکتوب: ۶۷

(۶۰) ہلالی رات یا عید وغیرہ کے دن مُبارک باد دینے کی تیاری میں غلو کرنا اور اُسے لازم کرنا یا جمعہ کی نماز کے بعد مصافحہ کرنا یہ تمام باتیں ممنُوع ہیں اور لوگوں کو اِس سے منع کیا گیا ہے۔ ملاحظہ ہو "شرح کافی" باب "المکروہات"۔ مکتوب: ۶۷

(۶۱) عنین وہ ہوتا ہے جو عورت کے قابل نہ ہو یا شادی شدہ عورت کے تو قابل ہو مگر کسی دوسری عورت کے قابل نہ ہو، اس لئے اگر عنین خلوتِ صحیحہ کے بعد عورت کو طلاق دے تو اُس پر پورے حق مہر کی ادائیگی لازم ہے۔ مکتوب: ۶۸

(۶۲) قبر کی زندگی اِسی طرح ہے جس طرح دُنیاوی زندگی میں بیداری ہے۔ یہاں تک کہ اگر کسی مُردہ شخص کی قبر پر کوئی جانور بیٹھ جائے تو صاحبِ قبر جانتا ہے کہ وہ جانور نر ہے یا مادہ۔ مکتوب: ۶۹

(۶۳) سُوتے وقت اگر قرآن مجید پاؤں کی طرف ہو اور وہ انسان کے قد کے برابر ہو تو سُونا جائز ہے اور اگر بلندی اِس سے کم ہو تو ناجائز۔ مکتوب: ۶۹

(۶۴) اگر کوئی صاحبِ ایمان سُویا ہو اور نماز کا وقت ہو جائے تو اُسے بیدار کرنا جائز ہے اگر اُس کی مرضی معلوم ہو، ورنہ اُسے بیدار کرنا جائز نہیں۔ اگر اُس کی مرضی اور غیر مرضی کا علم نہ ہو، ورنہ اُسے بیدار کرنا جائز نہیں۔ اگر اُس کی مرضی اور غیر مرضی کا علم نہ ہو تو اُسے آخر وقت تک نہ جگایا جائے اور اس کے بعد جگا دے۔ مکتوب: ۶۹

(۶۵) اگر غسل خانہ کی چھت ہو تو اس میں ننگے بدن ہونا اور غسل کرنا جائز ہے۔ اگر اس کی چھت نہ ہو تو اختلافِ روایت سے مکرُوہ ہے، البتہ دونوں حالتوں میں بات کرنی

منع ہے۔ **مکتوب : ۶۹**

(۶۶) اگر سجدہ کے وقت پاؤں کی اُنگلیوں کا رُخ قبلہ شریف کی طرف نہ ہو تو ایک روایت سے نماز فاسد ہو جاتی ہے۔ **مکتوب : ۶۹**

(۶۷) اگر کوئی شخص کسی دوسرے کو اس کے عُرف یا ذات کی وجہ سے حقیر جانے اور کہے کہ فلاں جولاہا ہے، اور فلاں موچی ہے تو وہ کافر ہو جاتا ہے۔ **مکتوب : ۶۹**

(۶۸) سینکڑوں رشتہ دار جو خُدا سے بیگانہ ہوں، اُس ایک اجنبی پر قربان جو اللہ سے آشنا ہو۔ **مکتوب : ۷۱**

(۶۹) ترکہ کا مسئلہ یہ ہے کہ اگر عورت کا مہر شوہر کے ذمہ ہے اور وہ شوہر کا ترکہ فروخت کر کے یا قیمت لگا کر اس میں سے مہر اپنے پاس رکھ لے تو جائز ہے اور اگر اس کی قیمت مہر سے کم ہو تو اتنا نقصان عورت کا ہوگا۔ **مکتوب : ۷۳**

(۷۰) اکثر با وُضُو رہیں، کیونکہ ظاہری طہارت باطن سے اتفاق کرتی ہے اور جب صورت یہ ہو جائے تو معاملہ نُورٌ علےٰ نُور ہو جاتا ہے۔ **مکتوب : ۷۵**

(۷۱) اے اللہ مجھے مُتقیوں میں سے آگے بڑھنے والا بنا، کیونکہ ہم نے تیرے ہاں مُتّقی لوگوں کو بزرگ مانا ہے۔ **مکتوب : ۷۸**

(۷۲) قرآن مجید کا خلاصہ سورۂ یاسین ہے اور اس سورت کے قرآن کا خلاصہ ہونے کا باعث یا آیت نہیں، بلکہ ہم ایمان رکھتے ہیں کہ سورۂ یاسین قرآن کا دل ہے۔ **مکتوب : ۸۲**

(۷۳) جب فقیر کمالِ فقر کو پہنچ جاتا ہے تو غیر حق کی خواہش اس کے پوشیدہ دل میں کانٹوں پر چلنے کے برابر ہوتی ہے اور انتہائی غنا کا کمال حقیقی غنی پیدا کرتا ہے اور اُس وقت اُس کی استعداد کو "کُن فیکون" کے قول کا مظہر بنا دیتا

ہے، لیکن اِس میں یہ صفت اللہ کے حکم "کُن" کے ظہور کی مقیّد ہوتی ہے کیونکہ حق تعالیٰ مطلق ہے اور وہ ہر وقت اور ہر آن اِس امر کا حاکم نہیں ہوتا بلکہ یہ اللہ تعالےٰ کا خاصہ ہے۔ اِس معنیٰ میں کہا گیا ہے کہ فقیر وہ ہوتا ہے جو کسی شے کو جب کہے ہو جا تو وہ ہو جائے۔

مکتوب : ۸۳

(۷۴) اگر بے علمی میں معاش میں کوئی فساد پیدا ہو جائے اور ایسا مال حلال مال میں مل جائے اور اِن میں تمیز کرنا مشکل ہو جائے تو سارے مال کی زکوٰۃ ادا کرنا ضروری ہے، اور ایسی ادائی بھی ثواب سے خالی نہیں۔

مکتوب : ۸۴

(۷۵) اگر کسی شخص کی منکوحہ گناہ کی مرتکب ہو جائے تو بہتر یہ ہے کہ اس کی تعلیم و تربیت کی طرف توجّہ دے۔ یہی اچھی بات ہے، سوائے اس کے کہ جب کلماتِ کفر کا اِرتکاب کرے تو اس وقت اُسے چھوڑ دینا بہتر ہے۔

مکتوب : ۸۴

(۷۶) جاننا چاہیئے کہ غیبت کیا ہے یعنی کسی مومن بھائی کی غیر حاضری میں اس کے گناہوں کا ذکر کرنا اور اگر معاصی نہ ہو تو غلط طور پر گناہوں سے مُتہم کرنا۔ اس لئے آپ کی عبارت دو صورتوں سے خالی نہیں یا تو اس فقیر کے پاس آنے والے گنہکار ہوتے ہیں یا گنہگار نہیں ہوتے۔ اگر وہ گنہگار ہوتے ہیں تو اُن کی غیر حاضری میں اُن کی یاد گناہوں سے کرنا غیبت ہے بلکہ اِس سے بھی زیادہ شدید گناہ ہے، کیونکہ اِس گروہ کا نام منافق ہے۔

مکتوب : ۸۶

(۷۷) ہم نے عربی زبان میں قُدرت حاصل نہیں کی اور اب ارادہ ہے کہ فارسی میں لکھیں، اور جب ہم نے قلم اُٹھایا تو لُوحِ محفوظ سے عربی کے کلمات ٹپکے، جس طرح خُشک زمین پر بارش کے قطرے گرتے ہیں اور اُس کے حُسن و نعمت میں اضافہ کر دیتے ہیں۔

مکتوب : ۸۷

(۷۸) عبادت دو قسم کی ہوتی ہے۔ ایک رُوح کے ذریعے اور دوسری بدن کے ذریعے۔ رُوح کے ذریعے کی عبادت زیادہ تر مرتبۂ ولایت پر واجب ہے اور رُوح اور بدن کی ملی جلی عبادت انبیاء اور ہمارے نبی صلّی اللہ علیہ وسلّم (سب پر صلوٰۃ و تسلیمات) پر واجب ہے۔

مکتوب : ۸۷

(۷۹) فرشتے آسمانوں میں اس وقت داخل نہیں ہوتے۔ جب تک انہیں دوسری زندگی نہیں دی جاتی اور بشرّی وجُود اور اُس کے کمالات سے وہ ہر طرح خالی ہو جاتے ہیں۔

مکتوب : ۸۸

(۸۰) اللہ سبحانہٗ مردِ کامل کے حق میں فرماتے ہیں کہ میں ایسے بندوں کا کان ہوں۔ اُس کی آنکھ ہوں۔ اس کا ہاتھ ہوں اور اس کا پاؤں ہوں۔ وہ میرے ساتھ سُنتا ہے۔ میرے ساتھ دیکھتا ہے۔ میرے ساتھ بولتا ہے اور میرے ساتھ چلتا ہے۔

مکتوب : ۸۸

(۸۱) جو شخص جتنی دیر تک ناپختہ رہتا ہے۔ جوش میں رہتا ہے۔ جب پختہ ہو جاتا ہے تو جوش ٹھنڈا پڑ جاتا ہے۔

مکتوب : ۹۱

(۸۲) لوگوں کو پھُول دینا اِس بات کی بشارت ہے کہ جو ثمرہ اللہ تعالیٰ کی طرف سے ملا ہے، اُسے عوام میں تقسیم کیا جا رہا ہے۔

مکتوب : ۹۱

(۸۳) دُودھ سے مراد علم کا خزانہ ہے۔ جو شخص خواب میں یہ دیکھتا ہے کہ میں دُودھ پی رہا ہوں تو حدیث میں آیا ہے کہ اُسے کثرتِ علم کی بشارت ہو۔ حق تعالےٰ نے اُس بشارت کو کہ مقدمہ فنا ہے، منتہٰ ظہور میں لاتا ہے۔ وہ حدیث یہ ہے، اے اللہ نُور کو میرے اُوپر، میرے نیچے، میرے سامنے اور میرے پیچھے پیدا کر دے یا مجھے نُور بنا دے، یہ نورٌ علیٰ نُور کی بشارت ہے۔

مکتوب : ۹۹

(۸۴) کشتی اپنے پیر کا وسیلہ ہے کہ اس وسیلہ در وسیلہ کا سلسلہ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم تک جا پہنچتا ہے۔

مکتوب: ۹۹

(۸۵) شب برات کا دیکھنا، یہ مطلب رکھتا ہے کہ حساب سے چھٹکارا دے دیا گیا ہے۔ سورج کے کم دکھائی دینے سے مراد یہ ہے کہ اس میں بعض مکروہ اور بعض مباح داخل ہو گئی ہیں۔

مکتوب: ۹۹

(۸۶) گریہ وزاری اور نیازمندی کی حقیقت پانی کی طرح ہے، جو موتی بن کر آنکھوں سے ٹپکتا ہے اور چونکہ جو پانی زمین پر گرتا ہے۔ وہ ضائع اور برباد ہو جاتا ہے اس لئے یہ عاشقوں کی آنکھ کا پانی جسم میں غرق ہو کر ہر عضو کو نورانی مدد پہنچاتا ہے اور سستی اور کاہلی کو باہر نکال پھینکتا ہے۔ یہ اللہ تعالےٰ کا فضل ہے، وہ جسے چاہتا ہے دیتا ہے۔

مکتوب: ۱۰۰

(۸۷) تلوار کو ڈاکوؤں اور کافروں کو ختم کرنے کے لئے پیدا کیا گیا ہے۔

مکتوب: ۱۰۰

(۸۸) متقی لوگوں کے لئے یہ مناسب نہیں کہ وہ ان لوگوں کے لئے دعائے نجات یا استغفار کریں، جنہوں نے بڑے بڑے گناہوں کا ارتکاب کیا ہو، ان کی مثال مردہ لوگوں یا نشہ بازوں کی ہے یا اُن کی جو دوسروں کا مال جان بوجھ کر یا ظلم سے ہتھیاتے ہیں۔

مکتوب: ۱۱۱

(۸۹) تحقیق تسمیہ جو کہ اللہ تعالیٰ کی ذات کا مظہر کامل ہے۔ شروع اللہ کے نام سے جو رحمٰن اور رحیم ہے: اللہ = ا ل ل ھ

(الف) چشمہ اوّل میں جو "لام" کی طرف ہے۔ تین سو اسماء، جو زبور میں درج ہیں ملاحظہ فرمائیں۔

(ب) رحمٰن کے نام کے اسرار کتب انبیاء میں ایک ہزار ہیں اور ان کے علاوہ چار اور مذکور ہیں۔ جن میں ہمارے نبی صلی اللہ علیہ وسلم پر تسبیح کی گئی ہے۔

(ج) رحیم کے نام کے اسرار ایک ہزار ہیں۔ جن کی تسبیح ملائکہ کرتے رہتے ہیں اور ہر اسم کا تعلق ایک دوسرے کے خط سے معلوم ہو گا۔

(د) چشمۂ ثانی میں تین سو اسماء ہیں کہ اُن کا ذکر انجیل میں ہے اور اللہ کے نام میں چار انبیاء کا ذکر ہے۔ ہمارے نبی صلی اللہ علیہ وسلم پر سلام و درُود۔

(ہ) لام ثانی میں تین سو اسماء ہیں کہ اُن کا ذکر توریت میں موجود ہے۔

(و) اور لام اوّل میں قرآن میں مذکور ۹۹ نام ہیں اور یہ تمام اسماء پر محیط ہیں۔

(ز) لام کے ساتھ میم کے اتصال سے اسم اعظم ملاحظہ ہو کہ الف میں تمام اسماء جمع ہیں۔

اور جان لینا چاہیئے کہ اسم رحیم کے ایک ہزار اسرار بھی الف اور لام اوّل مندرج کئے ہیں کیونکہ اسم رحمٰن کے مراتب لام اور الف کے حقائق کا ظہور ہیں۔

مکتوب : ۱۱۲

(۹۰) اللہ کا نام ہزار اسماء کا جامع ہے اور یہ چار انبیاء یعنی حضرت سرورِ کائنات صلی اللہ علیہ وسلم، حضرت موسیٰ علیہ السلام، حضرت داؤد علیہ السلام اور حضرت عیسیٰ علیہ السلام (تمام پر سلام و درُود) اسی نام کی تسبیح پڑھا کرتے تھے۔ ۹۹ نام جو تمام کے تمام اسمائے قرآنی ہیں، الف لام میں درج ہیں۔

مکتوب : ۱۱۲

(۹۱) جب بے کیفی پر نظر مضبوط ہو جائے گی تو نظر لطائف سے اُٹھ جائے گی اور اس کا تعلق جسم کے پردے سے ہو جائیگا اور جب یہ جسم سے پرے متوجّہ ہو گی تو پھر یہ نظر رُوحانی ہو گی۔

مکتوب : ۱۱۳

(۹۲) سمجھ لینا چاہیئے کہ تمام انبیاء ذاتِ جامع صفات سے واصل ہیں، لیکن حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم کے متابعت کی وجہ سے اسی طرح اللہ کے نام کا الف قابلِ اطاعت ہے اور دوسرے تینوں حروف اس کے مطیع ہیں۔ چنانچہ قابلِ اطاعت کو الف کے حرف سے اطاعت حاصل ہوتی ہے اور اطاعت کرنے والوں کو باقی حروف کے بارے میں جان لینا چاہیئے کہ اللہ اسم ذاتی ہے۔

مکتوب: ۱۱۴

(۹۳) اللہ تعالےٰ کے تین ہزار ناموں کی تفصیل حق تعالےٰ کو ہی معلوم ہے یا حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم کو اللہ تعالیٰ کی تعلیم خاص کے ذریعے حاصل ہے۔

مکتوب: ۱۱۴

(۹۴) آپ جیسا صاحب وعدہ شخص ستر بار خدا کے ساتھ باتیں کرتا ہو، تو سکوت کو ضروری سمجھ کر وعدہ پر قائم رہنا چاہیئے۔ وعدہ کی دو قسمیں ہوتی ہیں۔ ایک وعدہ الہامی جو مخصوص ہوتا ہے اور دوسرا وعدہ لوگی جو عام ہوتا ہے۔

مکتوب: ۱۱۵

(۹۵) زبان تو درکنار اگر دل کے اندر بھی اس کا خیال آئے تو وہ بھی ایک مسلمان کی غیبت ہوگا پس قلم اور زبان کی تو بات ہی مشہور ہے۔

مکتوب: ۱۱۵

(۹۶) اے ہمارے ربّ حضرت محمد صلّی اللہ علیہ وسلّم کو ایک وسیلۂ فضیلت اور بلند درجہ عطا کر اور انہیں وہ مقامِ محمود دے، جس کا تُونے اُن سے وعدہ کر رکھا ہے اور قیامت کے دن ہمیں اُن کی شفاعت عطا فرما، بے شک تو وعدہ خلافی نہیں کرتا۔

مکتوب: ۱۱۷

(۹۷) مقامِ محمود اور مقامِ نصیر کے دو مرتبے ہیں۔ ایک وہ مرتبہ جو آنحضرت صلّی اللہ علیہ وسلّم کو زندگی میں دُنیا ہی میں عطا ہوا اور اِس مرتبے کے پھر دو حصّے ہیں۔ کمالِ مرتبۂ نصیر اور کمالِ مرتبۂ بصیرت سرّی، آنحضرت صلّی اللہ علیہ وسلّم دائمی طور پر عطا کئے گئے اور یہ بصیرت تمام انبیاء علیہ السلام میں عام ہے اور آنحضرت صلّی اللہ علیہ وسلّم

مکتوب : ۱۱۷

میں خاص ہے۔

(۹۸) مراقبہ کی صورت یہ ہے کہ دل کا ذکر جاری کرنے کے لئے سر جھکا لیا جائے۔ مراقبہ کے معنی انتظار کرنے کے ہیں اور اس کے دو مرتبے ہیں۔ ایک ولایت خاصّہ یعنی تجلّیات کے وارد ہونے کا انتظار، دوسرا ولایت اخص میں یعنی نایافت کی حقیقت کا اِنتظار اور مراقبہ کی حقیقت علم حضوری میں اور حضور علم میں ہے۔

مکتوب : ۱۱۸

(۹۹) اندر سے آشنائی پیدا کر، باہر سے بیگانہ رہو۔ ایسا اچھا طریقہ دُنیا میں بہت کم ہوتا ہے۔

مکتوب : ۱۲۴

(۱۰۰) خوف کے خطرے کو دُور کرنے کے لئے آیت کریمہ "ان اولیاء اللّٰہ لا خوفٌ علیہم ولا ھم یحزنون " کا وِرد کرنے کے بعد، وضو کے بعد کا چُلّو بھر پانی پی لیا کریں۔

مکتوب : ۱۲۴

(۱۰۱) طالب کو جو کچھ پیر سے حاصل ہو جائے اُسے اُس کی نشوونما میں کوشش کرنی چاہیئے اور وہ اس معاملے میں ہرگز پس و پیش نہ کرے، کیونکہ وہی پہلا دانہ جو مرید کے دل میں پیر کا بویا ہوا ہوتا ہے، آہستہ آہستہ درخت بن جاتا ہے اور پھل لاتا ہے، اگر باغبان دانہ کی پرورش نہ کرے تو درخت کس طرح بن سکتا ہے۔

مکتوب : ۱۲۴

(۱۰۲) ذکرِ عالی سے انفاس کی پاسداری مسلّمہ ہو جاتی ہے اور تمام تعلق ذکر سے قائم ہوتا ہے، ہمت بالغہ سے صبر کو طریقہ بنانا چاہیے اور اپنے تمام اوقات احکام بجا لانے میں غنیمت جاننے چاہئیں اور حواس کی سلامتی کے لئے فاتحہ پڑھتے رہنا چاہیئے اور وضو کے بعد بچے ہوئے پانی میں سے تھوڑا سا پانی پی لینا چاہیئے اور گیلا ہاتھ سر پر ملنا چاہیئے۔

مکتوب : ۱۲۵

(۱۰۳) جب وحی کے پہنچانے کا حضرت جبرائیل علیہ السلام کو حکم ہوتا تھا تو وہ اپنے جسم کے حرف و آواز کے لباس میں انبیاء حضرات اور ہمارے نبی حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم پر اور مخصوص اوقات اور ضروری حالات میں اُمت کی تعلیم کے لئے اِنسانی حرف و آواز میں خود بیان فرماتے تھے اور اُن ملکوتی اور جسمانی حرف و آواز میں پہلے جبرائیل اور پھر حضرات انبیاء کا تصرّف ہوتا تھا۔

مکتوب : ۱۲۷

(۱۰۴) شب معراج کو جب حضور صلی اللہ علیہ وسلم آسمانِ بالا پر گئے تو انہوں نے ایک قطار اونٹوں کی دیکھی، جو چلی جا رہی تھی۔ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے جبرائیل علیہ السلام سے پوچھا! اے جبرائیل یہ قطار کب سے رواں دواں ہے؟ حضرت جبرائیل علیہم السلام نے جواب دیا کہ جس روز سے میں پیدا ہوا ہوں۔ میں اس قطار کو اسی طرح رواں دواں دیکھ رہا ہوں۔ اِس کے بعد آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے رَبّ العالمین کی درگاہ میں عرض کیا کہ خداوند میں چاہتا ہوں کہ اُونٹوں پر جو کچھ ہے میں اس کی حقیقت سے واقف ہو جاؤں۔ حکم ہوا۔ ایک اونٹ کو بٹھایا جائے۔ جب بٹھایا گیا تو کیا دیکھتے ہیں کہ ہر اُونٹ پر دو صندُوق ہیں اور جب اللہ تعالیٰ کے حکم سے ایک صندُوق کھولا گیا اور اس کے اندر دیکھا گیا تو معلوم ہوا کہ ہمارے اِس عالم کی طرح صندُوق میں ایک اور عالم ہے اور اِس عالم کے اندر ظہور سرورِ کائنات حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم ہے۔

مکتوب : ۱۲۷

(۱۰۵) یہ وہ عین الیقین ہے جو ولایت انبیاء (علیہم السلام) کے مرتبہ کے اہلِ کمال کو حاصل ہے اور علم مطلق کی نفسِ صفت کے حضُور سے تعلق رکھتا ہے۔ انتہیٰ، فرماتے ہیں کہ حضُور در حضُور کے خالق کی دریافت ایسی ہے کہ جس وقت اس نے تحقیق کی تو پتہ چلا کہ علم ذات کے بغیر نہیں کیونکہ حضُوری ذات میں رکھی گئی ہے۔ نیز یہ کہ ذات

اپنی ذات سے علیم ہے نہ کہ غیر ذات کے وصف زائد ۔ زائد سے الی قولہ ۔

مکتوب : ۱۲۹

(۱۰۶) پس کمالات کی ذات خود بخود حاضر ہوتی ہے ۔ وہ غیر ذات کی صفت نہیں کہ اس ذات سے جانا جائے ۔ یہ ہے حضور در حضور اور یہ ہے مرتبہ ولایت انبیاء کے اہلِ کمالات کا حق الیقین ، جو صرف حضور ہے ، انتہیٰ ۔

مکتوب : ۱۲۹

(۱۰۷) خارجی حجابات کو دور کرنا کسی کے بس میں نہیں ، سوائے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلّم کے ، کہ انہوں نے جسم اور روح کے ساتھ ایسا کیا ہے ، لیکن جسم اور روح کے ساتھ جب کہ جسم بے بصر ہو ، بعض دوسرے انبیاء اور اُمت محمدیؐ کے بعض افراد کو بھی حجابات دور کرنے کا شرف حاصل ہے ۔

مکتوب : ۱۲۹

(۱۰۸) جب سالک فنا کے مرتبے پر پہنچ جاتا ہے تو وہ اُمور جن کی شرع نے ممانعت کر دی ہو ، عذر کی وجہ سے ان کا ارتکاب جائز ہو جاتا ہے ۔ چنانچہ دریا کی موجودگی میں اگرچہ وضو کرنا فرض ہے ، لیکن اس کے باوجود ضروری عذر کے بعد تیمم کرنا فرض ہو جاتا ہے ۔ مرض کے خوف سے وضو کا استعمال ممنوع ہو جاتا ہے ۔

مکتوب : ۱۳۰

مکتوب : ۱۳۱

(۱۰۹) شیر موذی ہے ، نفس اس سے بھی موذی ہے ۔

(۱۱۰) اس زمانے کے اکثر لوگ تو گناہ کبیرہ میں اتنے مبتلا ہیں کہ آنحضرت صلّی اللہ علیہ وسلّم کے دل کی آگ اس حد تک بھڑکتی ہے کہ ظاہری آگ کی صورت اختیار کر کے روضہ مبارک کی چھت تک جا پہنچتی ہے اور یہ سب اُمت کا غم ہے

مکتوب : ۱۳۲

(۱۱۱) "ایمان عریاں کیفیت ہے اور تقویٰ اس کا لباس" ، اس کا علاج استغفار ہے اور استغفار تقویٰ کے نقصان کو پورا کر دیتا ہے ۔

مکتوب : ۱۳۲

(١١٢) ولائیتیں پانچ قسموں کی ہیں : (۱) ولایتِ عامہ (۲) ولایتِ خاصہ (۳) ولایتِ اخص (۴) ولایت خاص الخواص اور (۵) ولایت اخص الخواص ۔

مکتوب : ١٣٤

(١١٣) مرض دو قسم کا ہوتا ہے کہ مرضِ موت اور دوسرا مرضِ افاقی ۔ مرضِ موت اُن لوگوں کا خاصّہ ہے ۔ جنہوں نے یثاق کے دن اوّل اور آخر سجدہ نہ کیا ، ان کے حق میں یہ مرض آخر کار کفر کا متقاضی ہے ۔ وہ روز بروز کُفر میں گرتے جاتے ہیں اور آخر کار کُفر کی حالت میں مرجاتے ہیں اور وہ لوگ جنہوں نے شروع میں تو سجدّہ نہ کیا لیکن آخر میں سجدّہ کر دیا ، اُن کے مرضِ افاقی کا خاصّہ سلامتی ایمان ہے ۔

مکتوب : ١٣٥

(١١٤) اللہ جل شانہٗ کی عبادت دو مرتبہ کی ہے ۔ پہلا مرتبہ مُبتدی اور متوسط کا ہے کہ ابھی درمیان میں پردہ ہوتا ہے اور اِس کو عبادت کہتے ہیں متوسط اگرچہ ایک لحاظ سے حضُوری رکھتا ہے ، لیکن ابھی حقیقت میں غائب ہوتا ہے ۔

مکتوب : ١٣٦

(١١٥) صلوٰۃ و مراتب کے معانی ایسے ہیں کہ حکمت سے تعلق رکھتے ہیں اور حکمت سے ناواقف ہونا عبث ہوتا ہے ۔ صلوٰۃ ظاہر بھی ہے اور باطن بھی اس کے معانی کو پالینا کامل لوگوں کا خاصّہ ہے ۔ ہم جو اہلِ کمال کے خوشہ چین ہیں ۔ اتنی طاقت کہاں رکھتے ہیں کہ اس کے بیان میں زبان کھولیں ۔

مکتوب : ١٣٧

(١١٦) اِنسانی حقیقت کے اندر چھ لطائف طے کرنے کے بعد حقیقی راحت ہوتی ہے ۔ جس میں خیال کی شرکت نہیں ہوتی اور چونکہ حقیقی بندگی کے مرتبے میں بندے کے لئے خوف اور ڈر لازم ہے ، اسلئے خُوشی مت مناؤ کا حکم دیا گیا ۔

مکتوب : ١٣٨

(١١٧) اگر ساری عمر کُفر میں گزر گئی اور استفادہ سے محروم رہا تو پھر عذاب در عذاب میں مبتلا رہے

گا جیسا کہ اللہ تعالیٰ نے فرمایا: "وہ اُن کے اعمال سراب کی طرح ہیں، جس کو پیاسا اپنی زندگی تصوّر کرتا ہے۔"

مکتوب: ۱۳۹

(۱۱۸) اِنسان دو قسم کے ہیں۔ ایک مظہرِ جلال اور ایک مظہرِ جمال اور قلب بالخصوص جمال کا مظہر ہے اور جلال کے مظہر کو قلب میں کوئی دخل نہیں، سوائے کچھ وقت کے۔

مکتوب: ۱۳۹

(۱۱۹) وقت بھی دو قسم کے ہیں، ابتدائی اور انتہائی۔ ابتدائی شرکت غیر مُعتبر ہے اور انتہائی شرکت مُعتبر اور اِس کا خاتمہ اخیر میں بخیر ہوتا ہے۔

مکتوب: ۱۳۹

(۱۲۰) شرک کی دو قسمیں ہیں، جو جمال سے حصہ لیتی ہیں اگرچہ ابتدائی گناہ کی نسبت زیرِ عذاب ہوں گی اور آخر میں ثمرۂ جمال پیدا ہو گا۔ مقصود یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ نے مظاہرِ جمال کو درحقیقت انبیاء علیہ السلام کے ماتحت کیا ہے اور مظاہرِ جلال کو ابلیس مردُود کے ماتحت۔

مکتوب: ۱۳۹

(۱۲۱) اللہ تعالیٰ کی ذات واجب الوجُود ہے اور علُوم جائز الوجُود ہیں کہ اِن کا موجود ہونا اللہ سبحانہٗ کے اختیار میں ہے اور موجودہ مخلوقات ممکن الوجُود ہیں اگر اللہ تعالیٰ چاہے تو انہیں عدم کر دے اور اگر چاہے تو انہیں موجود رکھے اور باری تعالیٰ کا شریک ہونا ممتنع الوجُود ہے، کیونکہ وہ ہرگز وجُود میں نہیں آسکتا۔ وہ ہمیشہ کے لئے معدوم ہے۔

مکتوب: ۱۴۰

(۱۲۲) خواہ کوئی ہوا میں اُڑے اور پانی اور آسمان میں چلے، لیکن اگر اِس میں رتّی بھر بات خلافِ شرع پائی جائے تو اُسے جھوٹا مُفتری سمجھنا چاہیئے۔

مکتوب: ۱۴۲ الف

(۱۲۳) عتاب کے دو درجے ہوتے ہیں۔ ایک عتاب لطیفہ اور دوسرا عتاب قہریہ۔

مکتوب: ۱۴۲ ب

(۱۲۴) ہر عقل مند پر اس کی عقل کے مطابق توحید واجب ہے۔ اللہ تعالیٰ کی توحید کی حد تک عقل بمنزلہ مبنیٰ ہے لیکن اللہ تعالےٰ کے اوصاف اور معرفتِ مفصّل کی حد تک عقل کا قیاس نہیں۔ آنحضرت صلّی اللہ علیہ وسلّم نے اللہ تعالےٰ کی صفات کے تفصیلی اُمور اور دوسرے واجب احکام کی تعلیم دی ہے۔

مکتوب ۱۴۲/ب

(۱۲۵) ذکر کرنے والے کو چاہیئے کہ دل میں جو صورت بنے، اُسے سینے کے اندر سے دُور کرے اور اس بات کی کوشش کرے کہ دل خیالات سے خالی ہو جائے، سوائے حقِ حقیقی کے جو تصوّر سے پاک اور منزّہ ہے

مکتوب: ۱۴۴

(۱۲۶) اللہ تعالےٰ کی روئیت دُنیا میں صرف آنحضرت صلّی اللہ علیہ وسلّم کا حصّہ ہے، جو انہیں ایک بار معراج شریف میں ملا اور دوسرے انبیاء کو بھی خصوصیت حاصل ہے اور وہ بھی ایک ایک بار۔

مکتوب: ۱۴۵

(۱۲۷) اللہ تعالےٰ کا شکر و احسان ہے کہ پیر دستگیر رحمۃ اللہ علیہ کے طفیل اُن کی وفات کے مدّت مدید کے بعد آنحضرت صلّی اللہ علیہ وسلّم آپ پر ظاہر ہوئے۔ خدا کا شکر بجا لانا چاہیئے کہ اُس نور کے نہ دیکھ سکنے کی وجہ سے جو نُورِ بے کیف کا آغاز ہے، اُس نے آپ کو بینائی بخشی ہے۔ لیکن آپ کو آگاہ رہنا چاہیئے کہ جو نُور گھر میں اور زیرِ زمین ظاہر ہوتا ہے۔ کوئی نہ کوئی کیفیت رکھتا ہے خواہ سالک اُسے بے کیف ہی کیوں نہ جانے کیونکہ زمان و مکان میں جو کچھ ہے باکیف ہے، بے کیف نہیں۔

مکتوب: ۱۴۵

(۱۲۸) حاجی فیروز رحمۃ اللہ علیہ کا قول اصولِ دین کے خلاف ہے۔ اگر اس نے روئیت ذات سمجھی اور روئیت بصری وایمانی خیال کی، نہ کہ روئیت بصری تو ٹھیک ہے اور نور کا یہ ظہور جو آپ پر ظاہر ہوا ہے۔ میاں فیروز کے قول سے الگ اور دوسرے مرتبے پر

مکتوب: ۱۴۵

ہے۔ اس رویت کی ابتدا سمجھا جانا چاہیئے۔

(۱۲۹) گردش کے معنی سلوک ہیں اور ورزش کے معانی جذبہ کی وصولی ہیں۔ یہ معنی اس مذہب کے مطابق ہیں، جو سلوک کو جذبہ پر مقدم رکھتا ہے، دوسرے معنی یہ ہیں کہ گردش کے معنی ریاضت ہیں اور ورزش کے معنی اختیار یعنی دل کا ذکر ریاضت کے بعد مرشد یا زبان کی طرف سے، اور یہ معانی اُس شخص کے طریقہ کے مطابق ہیں، جس کے نزدیک ریاضت سلوک پر مقدّم ہے۔

مکتوب: ۱۴۶

(۱۳۰) "دنیا کے اندر اس طرح رہو، جس طرح مسافر پل پر اور اپنے آپ کو اصحابُ القبور میں شمار کرو" اس بات کا خیال رکھیں۔

مکتوب: ۱۴۶

(۱۳۱) مقبروں پر بدعت کے بارے میں فرمایا کہ یہ کام کاج کسی کے اختیار میں نہیں۔ خود مقبروں کے صاحبان اس حالت پر غم ناک ہیں۔ اس کے دُور کرنے کی ہر چند دُعا کرتے ہیں، قبول نہیں ہوتی، مجبوراً معاملہ قضا کے سپرد کر کے غم ناک ہوتے ہیں۔

مکتوب: ۱۴۷

(۱۳۲) تسمیہ کی آیت میں جو تین ناموں یعنی اللہ، رحمٰن اور رحیم سے مرکب ہے۔ حق سبحانہٗ کے تین ہزار نام شامل ہیں۔ جنہیں تمام انبیاء علیہ السلام اور فرشتوں کو اللہ نے اپنی تسبیح کے لئے فرمایا تاکہ اس تسبیح کے ذریعے ہر صفت اپنی خصوصی تسبیح کے ذریعے اللہ پاک کو یاد کرے۔ ایک ہزار نام جن کی تسبیح فرشتے کرتے ہیں۔ اسم رحیم کے اندر ودیعت کئے گئے ہیں اور ایک ہزار نام جن کی تمام انبیاء علیہ السلام تسبیح کرتے ہیں۔ اسم رحمٰن میں شامل ہیں تاہم انبیاء علیہ السلام میں چار انبیاء علیہ السلام یعنی حضرت عیسیٰ، حضرت داؤد حضرت موسیٰ علیہم الصلاۃ والسلام اور ہمارے نبی حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم شامل نہیں اور ہزار نام جن کے ذریعے یہ چاروں نبی اللہ تعالیٰ کو یاد کرتے ہیں۔ اللہ کے نام

میں منضمر ہیں۔

مکتوب: ۱۴۸

(۱۳۳) غسل میں نیت شرط نہیں ہے، لیکن پانی پاک ہونا چاہیئے۔ اگر پاک اور پلید کے معلوم کرنے کی کوشش نہیں کی جاتی تو شخص گناہگار ہوگا تاہم سجدہ درست ہوگا مگر مکروہ۔

مکتوب: ۱۴۹

(۱۳۴) اگر کوئی عورت یا مرد زبان سے کلمۂ کفر کہہ دے اور اس کا علم نہ ہو، اگر علم ہوتا تو زبان سے نہ کہتا، لیکن جب اطلاع ہو جائے تو یہ ضروری ہے، لیکن نکاح نہیں ٹوٹتا۔

مکتوب: ۱۴۹

(۱۳۵) شہادت کے بغیر نفس بخشنا نکاح کو فاسد کر دیتا ہے۔

مکتوب: ۱۴۹

(۱۳۶) مُردے کو زندہ کرنا، علمائے باطن کا حصّہ ہے۔ جو ظاہری اور باطنی علوم کے امین ہیں۔

مکتوب: ۱۵۰

(۱۳۷) کسی شئے کے حق میں جو حقیقت میں پاک ہو، ایسی بدگمانی نہیں کرنی چاہیئے۔ کیونکہ اللہ تعالےٰ نے فرمایا ہے "اے ایمان والو! بہت زیادہ ظن کرنے سے پرہیز کرو" اس لئے پورے یقین کے بغیر پلید کہنا منع ہے۔

مکتوب: ۱۵۰

(۱۳۸) علماء کا دینی کتب کا مطالعہ کرتے رہنے کے بعد سو جانا بھی ان کی عبادت ہے اور علمائے باطن اس حدیث کی پیروی ہیں کہ میری آنکھیں تو سوتی ہیں، لیکن میرا دل نہیں سوتا بظاہر وہ سوتے ہیں، لیکن باطن میں اُن کا دل جاگتا ہے۔ اگرچہ دونوں مقبول ہوتے ہیں، لیکن اُن میں اور اُن میں بہت فرق ہے اور یہ بات کسی ذہین و فطین شخص پر پوشیدہ نہیں۔

مکتوب: ۱۵۰

(۱۳۹) بعض سالک جن میں استعداد کامل ہوتی ہے۔ ایک ہی جست میں مقام فنا حاصل کر کے اُس وصل سے بہرہ یاب ہو جاتے ہیں۔ جس کو فنا نہیں اور وہ ہمیشہ کے لئے وصلِ حقیقی

مکتوب: ۱۵۲

سے لطف اندوز ہو جاتے ہیں۔

(۱۴۰) ملحد و بدعتی کا یہ خیال کہ ایک جسم دوسرے جسم میں داقع ہوتا ہے۔ غلط اور یہ کفر ہے۔

مکتوب: ۱۵۲

(۱۴۱) کافر کی کرامت (استدراج) پر اعتقاد نہیں رکھنا چاہیئے۔ ابلیس لعین بھی جو قطعی طور پر مردود ہے۔ ایسا استدراج رکھتا ہے۔ جس طرح آدمی کی رگوں میں ہوا گشت کرتی ہے۔ وہ ایک لحظہ میں زمین کی پاتال سے آسمان کی ثریا تک سیر کرتا ہے۔

مکتوب: ۱۵۳

(۱۴۲) مخلص وہ ہوتا ہے جو راہ کے نیک و بد سے واقف کرے۔ اگر میں دیکھوں کہ ایک اندھا ہے اور اُس کے آگے کنواں ہے تو ایسی حالت میں اگر میں خاموش بیٹھا رہوں تو گناہ ہے۔

مکتوب: ۱۵۳

(۱۴۳) کافر دجّال حضرت امام مہدی علیہ السلام کے زمانے میں ظاہر ہو گا اور مختلف خرقِ عادت واقعات سے مسلمانوں کو اپنی طرف مائل کریگا اور لوگ بے دین ہو جائیں گے حتیٰ کہ حضرت امام مہدی علیہ السلام کو اس کے مقابلے میں جنگ لڑنی پڑے گی حضرت عیسیٰ علیہ السلام آسمان سے اُتریں گے تو وہ کافر اُن کی قہر آمیز نظر سے پگل جائے گا اور چالیس سال تک تمام دنیا سے ہر قسم کی تاریکی چھٹ جائے گی اور اس قسم کے شعبدوں کے باوجود کافر قہر الہٰی میں گرفتار ہوں گے۔

مکتوب: ۱۵۳

(۱۴۴) نواب عبد الصمد خاں سے توقع ہے کہ آخری باطنی نسبت کو حق الوسیع پر ورشں دیں تاکہ اللہ تعالیٰ کے شہود و ظہور اور فنا و بقا کے لئے وہ صورتِ متخیلہ، جس کی مثال میں نے رخصت ہوتے وقت آپ کو دی تھی۔ نظر میں لاکر یقین جانیں کہ ہر بندے کے لئے ہر گھڑی ذاتی وصفاتی ہے اور بقا اللہ تعالیٰ کے فیض سے اسی طرح جیسا کہ دیکھا،

پیدا ہوتی ہے، پھر ایک یاقوت بن جاتی ہے۔

مکتوب: ۱۵۵

(۱۴۵) انابت کے کئی مرتبے ہیں۔ انابتِ عام، انابتِ خاص، انابتِ اخص اور انابتِ خاص الخواص۔

مکتوب: ۱۵۶

(۱۴۶) پاک ہے، پاک ہے، اللہ پاک ہے۔ وہ جس نے اپنی ذات میں اپنے سوا سب کو حیرت میں ڈال دیا۔ پاک ہے وہ جس نے اپنے نور سے خلقت سے اپنے آپ کو چھپا لیا اور اپنے نور کے ظہور کی شدت سے دنیا سے اپنے آپ کو مخفی کر لیا۔ وہ ایسا ظاہر ہے کہ اس سے زیادہ کوئی ظاہر نہیں اور وہ اتنا خفیہ ہے کہ اس سے زیادہ کوئی خفیہ نہیں۔ پاک ہے جو پوشیدگی سے ظاہر ہوا اور جو اپنے ظہور میں چھپ گیا جیسا کوئی نہیں۔

مکتوب: ۱۵۷

(۱۴۷) علم کے پانچ درجے ہیں، پہلا درجہ نبوّت کا درجہ ہے۔ اس درجے کے حامل حضرات کو اخص الخواص کہتے ہیں۔ اس سے نیچے ولایت ارباب نبوّت ہے، جس سے بہرہ ور حضرات خاص الخواص کہلاتے ہیں اور اس کے نیچے ولایت ملائکہ مقربین ہے کہ وہاں کے لوگ اخص کہلاتے ہیں اور اس ولایت کے نیچے ولایتِ اولیا ہے، اس میں جو لوگ داخل ہیں انہیں ولی خاص کہتے ہیں اور اس ولایت کے نیچے ولایت مومنین عالم ہے۔

مکتوب: ۱۶۱

(۱۴۸) اے زمانے کے سادہ لوح لوگو! زمانے کے بے نظیر فقرا سے تم یہ توقع کرتے ہو کہ تحفوں کے عوض میں وہ اپنے آپ کو اس قسم کے ممنوعہ امور میں جو اللہ تعالیٰ کی مرضی کے خلاف ہیں، تمہارے ساتھ شریک کر لیں اور اس بے فائدہ مصیبت پر راضی ہو جائیں۔ کتنی عجیب بات ہے۔ وہ نہیں جانتے کہ اس گروہ کی برکت ان ممنوعہ امور کے ترک کرنے میں ہے۔

مکتوب: ۱۶۳

(۱۴۹) نایافت کے معاملے میں سالک کو دیوار کی طرح ہونا چاہیئے کہ سراسر پریشانی اور سرگردانی ہے۔

مکتوب: ۱۶۴

(۱۵۰) میں دُعا کرتا ہوں کہ عاجز کو اُس بہت بڑے گروہ کا کچھ حصہ عطا فرمائے اور آہستہ آہستہ دونوں طرح کے بلند مراتب پر فائز کر دے۔ کیونکہ کرم کرنے والوں کے لئے ایسے کام مشکل نہیں۔

مکتوب: ۱۶۵

(۱۵۱) اللہ کا شکر ادا کرو، کہ اس نے تمہیں یہ نعمت عطا فرمائی۔ دوسرے لوگوں کو تو یہ چیز مدّتوں کے بعد حاصل ہوتی ہے۔ اس لئے دو رکعت نماز شکرانہ ادا کرو اور فاتحہ خیر پڑھو تا کہ حق تعالےٰ اس مرتبے کو قائم رکھے۔

مکتوب: ۱۶۶

(۱۵۲) حضور در حضور کا یہ مرتبہ سرِ حقیقت، خفی حقیقت اور اخفیٰ حقیقت سے تعلق رکھتا ہے۔ اگرچہ نچلے تین مرتبے بھی تینوں لطائف سے تعلق رکھتے ہیں۔ یہ مرتبہ سردار کا ہے۔

مکتوب: ۱۶۶

(۱۵۳) اولیاء کی دو جماعتیں ہیں، ان میں سے ایک جماعت حق تعالےٰ سے دُعا کرنے کو جائز نہیں سمجھتی۔ دوسری جماعت یہ سمجھتی ہے کہ تمام چیزیں پہلے ہی مقدر ہو چکی ہیں لیکن اُن کا مقدر ہونا دو طرح کا ہے۔ ایک تقدیر مُبرَم جس کا بدلنا کسی طرح ممکن نہیں اس لئے مُبرَم سلسلے میں دُعا کرنا وقت ضائع کرنا ہے۔ دوسری تقدیر مُعلّق اور وہ یہ ہے کہ اس کا بدل جانا دُعا پر موقوف ہے۔ چونکہ وہ دُعا پر مُعلّق ہے دُعا سے بدل جاتی ہے، چونکہ مُبرَم اور مُعلّق کا علم نہیں، اس لئے ہر حالت میں دُعا کرنی چاہیئے۔

مکتوب: ۱۶۷

الحاج صاحبزادہ محمد سلیم شامی نقشبندی عفی عنہ



# تذکرۂ کرامات

تاجُ العارفین قُطبُ الاقطاب حضرت عبد النّبی شامی
نقشبندی قدس سرہٗ العزیز

بصورتِ اشعار

از رشحاتِ خامۂ زرین نگار
جناب الحاج منشی غلام رسول صاحب



ساکن گلی نمبر ۶ ، محلہ منصور آباد ، فیصل آباد

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

## آپ دے والد ماجد لالہ دیوان بوہڑہ مل بہل کھتری دی حضرت مجدّد الف ثانی رحمۃ اللہ علیہ دے دربار وِچ حاضری

اچن چیت اَج دل میرے وِچہ اِک خیال سمایا
حال خواجہ دا لکھ دکھاواں راوی جو سُنایا

شام چوراسی وِچہ سی یارو ہندو اِک گھرانہ
ذات اونہاندی سی بہل آہی جانے کل زمانہ

بوڑا مل اِک ہندو اوتھے دیوان صاحب کہلاوے
چوراسی پنڈاں والے خزانہ سرکارے جمع کراوے

مُغلاں دا کارندہ سی او رہندا او دربارے
عزت شہرت مذکورہ دی کافی سی سرکارے

بوڑا مل جی اپنے تایئں دیوان صاحب کہلاوے
ہر اک سنگے وڈے دے کم اکثر او کراوے

ہر کوئی کرے سلام جی اوسنوں جو کوئی ملے بازارے
عزت شہرت مذکورہ دی کافی سی سرکارے

جس جا ملے دیوان کسے نوں اوہوں سیس نواوے
جھک کے کرن سلام ہزاراں ہر اک نوں من بھاوے

بوڑا مل دے کوئی نہ ہوئی جد اولاد نرینہ
ایس گلوں مغموم او رہندا نت سڑدا رہسوے سینہ

اولاد نرینہ ہتھوں اوتاں بہت بھاری غم کھاوے
کئی ہزاراں پنڈتاں دل اوآوے تے جاوے

کئی تعویز کرائے اونہاں کجھ نہ پیا سپلے
کہے پربھو کرم کماوے میری واہ نہ چلے

جنتر منتر اس نے ورتے کئی ہزاراں واری
پر کجھ واہ نہ چلے اوسدی ہوئی سخت لاچاری

کئی دھاگے کروائے اوس نے متھرا گیا بیچارہ
کئی اشناں کیتے اوس اوتھے پھردا مارا مارا

کئی پنڈتاں دیاں جھولیاں اوس نے بھریاں نال دیناراں
دیوی ماتا نوں متھا ٹیکے کرماں دتیاں ہاراں

آکھے دیوی ماتا تایئں دے فرزند پیارا
تاکہ ایس جگت وِچہ رُوشن ہووے نام ہمارا

غرض کہ اُس دیوان صاحب نے لائی واہ شہیری — مراد پوری نہ ہووے اوسدی جھلی سخت انھیری

رکسے سنے دسیا اوس نوں تائیں سرہند شریف توں جائیں — جا کے اونہاں کولوں لالہ توں دعا کرائیں

اوتھے اک بزرگ سنے رہندے الف ثانی کہلاون — مراد پوری ہو جاندی فوری جو بھی اوتھے جاون

مجدد الف ثانی صاحبؒ تے اوتھے رہندے بھائی — جلدی جا توں پاس اونہاں دے دیر نہ لائیں کائی

اونے بہت بزرگ خدا دے کامل ولی ربّانے — اوسدے پائے ہور نہ کوئی اندر ایس زمانے

وچ ولایت ایس زمانے اوسدا پلہ بھاری — اللہ اگے کردا رہندا ہر دم گریہ زاری

وچ ولایت ایس زمانے اُسدا کافی پایہ — پاک خدا دا اوسدے اُتے رہندا ہر دم سایہ

وچ ولایت ایس زمانے اُسدے اُچے پائے — کدی نہ اوندا خالی ڈٹھا جو اوسدے در جائے

وچ ولایت ایس زمانے کوئی نہ اُسدا ثانی — جا اوتھے نہ لیاویں دل وچ ہرگز بدگمانی

اُسدے پاروں ملسی تینوں ضرور اولاد نرینہ — ونڈدا پھردا او مولا دا لوکاں تائیں خزینہ

اُسدے پاروں ملسی تینوں بچہ اک پیارا — اُوسدے پاروں اوس بچے دا چمکے خوب ستارا

اُسدے پاروں ملسی تینوں بچہ اک نرالا — خوش ہو جاسی اونوں ویکھ کے ہر اک ویکھن والا

اُسدے پاروں ملسی تینوں نونہال یگانہ — بھل جاوے گا تینوں سارا دکھڑا بار پُرانا

بوڑا مل تائیں بھیجیا اوس نے سرہند شریف نوں بھائی — دیکھیا جا اوس حضرت تائیں ہوش نہ رہ گئی کائی

ہوش آئی تے دو زانو ہو کے بیٹھا او بے چارہ — کئی دلیلاں دل وچ کر کے دل نوں دے سہارا

ہوش آئی تے دل دے اندر پیا قیاس کریندا — خبر نہیں اللہ میری جھولی خالی کدوں بھریندا

مجددؒ صاحبؒ دے عرض کریندا شاہا کرم کماویں — تیری شہرت سُن کے آیا خیر جھولی وچ پاویں

مجددؒ صاحبؒ دے عرض کریندا شاہا کرم کماویں — بہت دُوراڈیوں آیا حضرت خالی نہ پرتاویں

مجددؒ صاحب دے تائیں آکھے تیری ذات نیاری — تیری شہرت سن کے آیا میں وچ خدمت داری

خیر پاؤ وچ جھولی میری میں تے فضل کماؤ — اک خدا توں بچہ مینوں یا حضرت دلواؤ

خیر پاؤ وچ جھولی میری خالی نہ پرتاؤ — دوروں سُن کے آیا حضرت میری آس پوجاؤ

خیر پاؤ وچ جھولی میری مینوں نہ درکاؤ — میری عرض خدا دے تائیں حضرت جا سناؤ

خیر پاؤہن توں جھولی میری شاہا پیا سداویں — قطرے توں دریا کریں چا جد موجاں وچہ آویں
خیر پاؤ وچہ جھولی میری آیا چل نماناں — چھڈ کے در تیرا میں حضرت پرت کے نہیں جاناں
کرے بے چارہ اونہاں اگّے رو رو گریہ زاری — آکھے کرم کریں توں شاہا میں جاواں بلہاری
پُتر لے دے ربّ دے کولوں ہوئی شان سوائے — سنیا تیری شان انوکھی مولا دی درگاہے
غرض کہ رو وے تے کرلاوے کر دا منتاں ہاڑے — مجدّد صاحب دے اتوں بوہڑ جاوے صدقے وارے
مجدّد صاحبؒ نے ایس دے تائیں اک تعویذ پھڑایا — نالے پانی تے دَم کر کے اُسدے تائیں پلایا
تے فرمادن گود تیری ہُن مول نہ رہسی خالی — درخت بینگا بہت وڈا او مع پتراں مع ڈالی
اُسدا چرچا بہت زیادہ ہوسی وچہ زمانے — فیضیاب کئی ہوسن اتھیں مجذوب تے مستانے
دُعا منظور ہو گئی سجناں مولا فضل کمائے — بوہڑ مل دے اُتے ہو گئے ربّ دے فضل سوائے
دُعا منظور جو ہو گئی سجناں مولا فضل کمائے — بچہ ملیا اونہاں تائیں ناں سی بھوپت رائے
اللہ تعالیٰ فضل کمایا اُس نے بچہ جایا — مجدد الف ثانی دی برکت دل دا مقصد پایا
او بچہ سی طفلی اندر روزے دے وچہ رہندا — وقت افطاری ماں اپنی دے دودھ نوں منہ لگیندا
شیر خواری دے عالم اندر روزہ رکھے بھائی — وقت افطاری دودھ پیوں لئی بھے اپنی مائی
سن بلوغت نوں پوہنچ کے بچہ بنیا ولی ربّاناں — رتبہ اوسدا بہت اوچیرا بنیا قطب زمانہ
عبدالنبیؒ نام رکھایا شام چوراسی رہندا — دیوی رشی اوتاراں تائیں دل تھیں بُرا منیندا
گاں تائیں پوجے ناہیں متھے تلک نہ لائے — جنجو اُس نے کئی ہندواں دے تھیں خود ترڑوائے
حاجی سلیم شامی نے مینوں واقعہ ایہہ سنایا — تاں میں ایس واقعہ نوں یارا شعراں وچہ بنایا

بس غلام رسول نمانے نہ کر ایڈی زاری
تیرے اُتے فضل کریسی پاک خداوند باری



## حضرت خواجہ اُم دا سوہرے رلمے دے پنڈ وچ آون دا واقعہ

وگی کرم دی وا صبا یکدم دُور دُور دوران خزاں ہویا
ہریاں ٹہنیاں میویاں نال بھریاں سادا تر و تازہ بوستان ہویا
فضل کرم تھیں ابر بہار چڑھیا شام چوراسی تے ابر باران ہویا
کھڑیاں کلیاں نے بلبلاں ہون راضی مالی خوش راضی باغبان ہویا
پنڈ شام چوراسی وچ ہنداں دا اک بہت وڈا خاندان ہویا
کرن کار سرکار تے رہن راضی راضی اُونہاں تے آپ بھگوان ہویا
اپنی پریت بھگوان نے دیا کیتی گھر اونہاں دے اِک نادان ہویا
بھُوپت رائے نادان دا نام رکھن خاندان سارا شادمان ہویا
نُوسے لنگیاں تائیں خیرات دِتی عاجز شوہدیاں تائیں دی دان ہویا
گیا سن بلوغت نوں پونچ بچہ تندرست تے گھبرو جوان ہویا
لائق فائق جاں دیکھیا بچڑے نوں فکر پائیاں کاج رچان ہویا
آخر طے ہوئی نسبت اک جگہ گھر رلمے دے اوہدا ڈھکان ہویا
دلہن نیک صورت اُتے نیک سیرت بھوپت رائے دے گھر روان ہویا
ایسے طراں گزار دے رہے گھڑیاں آخر دوہاں دے اک نادان ہویا
سُنی دوہترے دی خبر جدوں رلمے شادمان ہویا شادمان ہویا
آکھے جلد دیکھاں جا کے دوہترے نوں ول دوہترے جلد روان ہویا
ڈیکھی دوہترے دی شکل جدوں رلمے آکھے رب سچا مہربان ہویا
زچہ بچہ دے سر پیار دے کے راماں جلد پچھاں روان ہویا
اِک روز خدا دے فضل سیتی اِک ولی دا آ گذران ہویا
شیخ طاہر اوس ولی نوں لوک آکھن بھوپت رائے اُتے مہربان ہویا

ہویاں چار نظراں گیاں سب مرضاں بھوپت رلئے آخر مسلمان ہویا
عبدالنبی رکھائیو سے نام اپنا، دین نبیؐ دے وچ غلطان ہویا

دراصل ایہہ لوک نہ مول جانن خواجہ ازل تھیں سی مسلمان ہویا
پیدا ہندواں دے، ہویا امر ربی راز ایس وچ کوئی پنہاں ہویا

حکمتاں ربّ دیاں ربّ ای جاندا اے جیہڑا مالک کل جہان ہویا
راز مخفی نہ کھول توں بندیا اوئے تیرا، ایس وچ کی نقصان ہویا

شکم مائی وچ خواجہ سن مسلم پیدا ہندواں دے گھوں آں ہویا
پیدائشی ولی جس نوں لوکی آکھدے نے گھریں ہندواں دے پروان ہویا

ابراہیم خلیل نے وانگ موسیٰ گھریں کافراں پل جوان ہویا
ایسے طراں ہنود دے گھر حضرت مثل شمع فروزاں تاباں ہویا

نہ کجھ کھاوندا سی نہ ہی پیوندا سی اللہ دا ورد زبان ہویا
چھڈے بہن بھائی اتے باپ مائی رشتہ داراں نوں بہت ارمان ہویا

دنیا دولتاں ساریاں چھڈ کے تے شیخ طاہرؒ دا تابع فرمان ہویا
بابا، باباجی کوکدا رہے ہر دم فضل اوس تے ربّ رحمان ہویا

بیوی بچے دی خبر نہ رہی کائی دین نبیؐ دے وچ غلطان ہویا
نماز روزے دے بہت پابند ہیسن آکھن ربّ میں تے مہربان ہویا

رائے ساہورے نوں گیاں جدوں خبراں نال طیش دے بہت ہلکان ہویا
اپنی دھی بٹھالئی گھر اپنے سر رائے سوار شیطان ہویا

طرح طرح دے ستے پکائے راما، تیار خواجہ دی لین نوں جان ہویا
جس نوں ربّ رکھے اوہنوں کون چکھے ربّ خواجہ دا نگہبان ہویا

ڈونگیاں رمزاں نہ سمجھدا مول راماں ایس معاملے وچ انجان ہویا
لے پتہ نہ رائے ساہورے نوں جوائی اوسدا ولی سلطان ہویا

اِک روز بیٹھے خواجہ صاحب تائیں بیوی بچے دے دل دھیان ہویا
کرکے یاد خدانوں اوپیارا پنڈ ساہورے وَل روان ہویا

مسجد کول اک گھر سی تیلیاں دا خواجہ اونہاں دے جا مہمان ہویا
ہتھ تیلن دے گھلے پیغام خواجہ زوجہ خود نوں جلد بولان ہویا

گھرچوری آ و آگئی تیلیاں دے مائی جی نوں ایہہ فرمان ہویا
تینوں لین آیا کی صلاح تیری بھلٹے اجے نہ کجھ نقصان ہویا

ہتھ بنھ کے اونہاں نے عرض کیتی جیہڑا حکم تیرا عالیشان ہویا
بندی ہے حاضر جلدی لے چلو وقت عصر مقرر سی آن ہویا

وقت عصر دے آیتھوں چل پیئے جد ہوئے راہاں چادر تان سؤیا
آخر حسب وعدہ مائی جی آپونچے اجے وقت نہ عصر عیاں ہویا

ہوئی مخبری دشمنان دوتیاں نوں راماں ساہورا سُن پریشان ہویا
آخر داہر دوڑا کے طرف خواجے حکم دوہاں نوں بنھ لیان ہویا

پچھے پنڈ سارا مارن آوندا اے اگوں دریا سی تیز روان ہویا
آخر مائی جی عورت ذات ہیسی دِل اونہاں دا ذرا پریشان ہویا

خواجہ صاحب نہ ذرا پرواہ کیتی رب اونہاں دا نگہبان ہویا
جاء نماز نوں سٹ دریا اندر اُتے اُوسدے بڑا جہان ہویا

نالے نار بٹھایو نے معہ بچے طرف رب دے پھر دھیان ہویا
جاء نماز نے تیز رفتار پکڑی طرف پار دے جلد روان ہویا

دشمن پیئے کنارے تے کوکدے سنے ہتھ اونہاں دے تیرکمان ہویا
آخر گھوڑے دریا وچ ڈال دتے پکڑن خواجہ لئی سب سامان ہویا

اچن چیت داہر دں اک آدمی دا طرف پنڈ دے بدوں دھیان ہویا
پیار دندا تے کرلاوندے تے آکھے بجنو بہت نقصان ہویا

یَامَالِکَ الْمُلْکِ یَاذُوالْجَلَالِ وَالْاِکْرَامِ :۔ مالک سارے جہان کا۔ صاحب بزرگی اور بخشش کا۔ جمالی گرم آبی عواعطارد مجوس رو یا ئیل جو کوئی اس اسم پر مداومت کرے تو انگر ہو جائے اور حاجات مہمات کی درستی یاد رہے اور جو کوئی اس اسم کا نقش لکھ کر اپنے پاس رکھے تو سکتہ اور مرگ مفاجات سے محفوظ رہے اور اس کا نقش یہ ہے :۔

| | | |
|---|---|---|
| ۲۵۵ | ۱۰۶ | ۱۰۶۲ |
| ب | ۶ | ت ر |
| ۱ | ۱۹۹ | ۲۵۲۱ |
| ۲۵۱۰ | ۱۵۶ | ۹۴۵ |

یَارَبُّ :۔ پالنے والا سب کا۔ مشترک سرد گلاب سنبلہ نوایم عطارد در موش الموکل جو کوئی اس اسم کو بہت پڑھے عزیز خلائق ہو لکھا ہے کہ جس وقت بچہ پیدا ہو تو اس اسم کو ستر بار پڑھ کر شہد پر دم کرے اور اس کو چٹاوے تو بچہ جملہ آفات سے محفوظ رہے گا اور جس کے پاس یہ نقش ہو گا تو تنگی معاش سے بچا رہے گا۔ نقش یہ ہے :۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| م | ع | ن | م |
| ۵۱ | ۲۹ | ۴۱ | ۶۹ |
| ۱۸ | ۴۸ | ۷۲ | ۴۲ |
| ۷۱ | ۴۲ | ۳۷ | ۴۹ |

یَامُقْسِطُ :۔ داد دینے والا۔ جلالی گرم آبی اسد عواعطارد مجوش رویائیل۔ جو کوئی اس اسم کو ہر روز سو بار پڑھے تو شیطان کے شر سے محفوظ رہے اور اگر اس اسم کا نقش لکھ کر اپنے پاس رکھے جملہ آفات سے بچا رہے اور اگر حاملہ عورت کو باندھے تو درد زہ موقوف ہو کر بچہ پیدا ہووے اور اس کا نقش یہ ہے :۔

۷۸۰

| | | | |
|---|---|---|---|
| مر | ق | ت | مقـ |
| ۲۹۹ | ۹۱ | ۲۶ | ۱۵۱ |
| ۹۴ | ۴۰۱ | ۹۰ | ۳۸ |
| ۹۹ | ۳۵ | ۹۳ | ۴۷ |

یَاجَامِعُ :۔ جمع کرنے والا مشترک یا لیسدار صینی سرطان ثریا مریخ نولوش کلکائیل۔ جس کے اہل و اقارب اور اتباع متفرق ہوں تو چاشت کے وقت ... اور آسمان کی طرف منہ کر کے اس اسم کو دس بار پڑھے اور ایک ... ہر بار میں ...

اور جو کوئی اسم یَا مَانِعُ کو دس بار پڑھ کر سو رہے اگر خاوند بیوی کے درمیان لڑائی جھگڑا ہو تو موافقت ہو جائے اور اگر اس کے نقش کو لکھ کر اپنے پاس رکھے تو سرعت انزال دفع ہو جاوے اور اس کا نقش یہ ہے سامنے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۴۹ | ۵۲ | ۱۴ | ۲ |
| ۴۹ | ل | ھ | ۵۱ |
| ۱۰ | ع | ن | ۴۷ |
| ۱۰۶ | ۲۰ | ۳ | ۷ |

یَا ضَارُّ : ضرر پہنچانے والا ناری گرم، گز ہار غوان دلو موخر عطارد، عشولوش لوائیل جس شخص کو ایک حال اور مقام میسر نہ ہو تو اس اسم کو جمعہ کی راتوں میں سو بار پڑھے اللہ تعالیٰ اس کو اس مقام میں ثابت قدمی عطا فرمائے گا۔ اور اہل قرب کے مرتبہ کو پہنچے گا اور اس اسم کے نقش کو لکھ کر گلے میں باندھے تو ضیق النفس کو دور کرے نقش یہ ہے

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۵۵۵ | ۱۴۳ | ۲۵۸ | ہ |
| ۵۰ | ۱۵۰ | اق | ض |
| ۱۵۰ | ۶۴۹ | ۲۵۱ | ل |
| ۳۵۱ | ۱۵۹ | ۲۹۱ | ر |

یَا نَافِعُ یَا نُوْرُ : فائدہ پہنچانے والا۔ روشن کرنے والا۔ جمالی ترک سنبل میزان سماک قمر میم جولائیل جو کوئی کشتی میں سوار ہو ہر روز اسم یَا نَافِعُ کو پڑھے تو کوئی آفت نہ پہنچے اور اگر ہر کام کی ابتدا میں اکتالیس بار یہ اسم پڑھے تو وہ کام حسب دلخواہ انجام پذیر ہو اور واسطے ترقی تجارت کے اس کا نقش اپنے پاس رکھے اور وہ نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ع | ف | ل | ن |
| ۲ | ۴۹ | ۷۱۰ | ۷۹۰ |
| ۵۲ | ۳ | ۷۰ | ۹۸۰ |
| ۷۷ | ۶۹ | ۵۱ | ۴ |

جو کوئی شب جمعہ میں سات بار سورۂ نور اور ایک ہزار ایک بار یَا نُوْرُ پڑھے تو اس کے دل میں نور پیدا ہوگا اور اگر صبح صادق کے وقت مداومت کرے تو دل [illegible] کا روشن ہوگا۔ اور جس کو [illegible] کا عارضہ ہو

تو دفع ہو۔

اس کا نقش یہ ہے:۔

۷۸۶

| ر | و | ن | ہ |
|---|---|---|---|
| ۴۹ | ۱ | ۱۹۹ | ۷ |
| ۲ | ۵۲ | ۴ | ۱۹۸ |
| ۵ | ۱۹۷ | ۳ | ۵۱ |

یَاھَادِیُ:۔ راہ دکھانے والا۔ گرم صندل سفید حمل ہفتہ زہرہ رہوش دردائیل جو کوئی اپنا ہاتھ اٹھادے اور منہ آسمان کی طرف کرے اور بہت پڑھے اور اہل معرفت سے ہو اور جس کا غلام یا جانور بھاگ گیا ہو تو یاھادی المضلّین سو بار پڑھے تو واپس آجاوے اور جب کوئی شخص سفر کو جائے تو اس کا نقش لکھ کر اپنے پاس رکھے تو راہ نہ بھولے گا۔ نقش یہ ہے:۔

۷۸۶

| ر | ی | م | ھ |
|---|---|---|---|
| ھ | ر | د | ی |
| د | ی | ھ | ا |
| ا | ھ | ی | د |

یَابَدِیْعُ یَابَاقِیْ:۔ پیدا کرنے والا ہمیشہ رہنے والا۔ مشترک رطب شکر جوزا السطین مشتری دنوش جبرائیل جس کو کوئی غم ہو تو ستر بار ان دونوں اسموں کو پڑھے اور ان کے نقشوں کو بازو پر باندھے۔ نقش یہ ہیں:۔ (نیچے)

۷۸۶

| ع | ی | د | ب |
|---|---|---|---|
| ۸ | ۶۵ | ۴۹ | ۲۳ |
| ۱۲ | ۳۵ | ۱ | ۵۲ |
| ۵ | ۴۵ | ۲۲ | ۹ |

۷۸۶

| ی | ق | ا | ب |
|---|---|---|---|
| ۳۵ | ۳ | ۵۵ | ۲۵ |
| ۱۸ | ۶ | ۴۹ | ۴۵ |
| ۵۰ | ۴ | ۷۸ | ۷۸ |

یَاوَارِثُ:۔ سب کے بعد رہنے والا جمالی شب کافور جوزا ہفتہ عطارد۔ یونوش دردائیل جو کوئی طلوع آفتاب کے وقت اس اسم کو سو بار پڑھے تو کچھ ضرر اس کو نہ پہنچے اور جو کام کرے حسب دلخواہ بن جیسا اس کا نقش لکھ کر اپنے پاس رکھے تمام مشکلیں آسان ہوجائیں اور اس کا نقش یہ ہے:۔

۷۸۶

| ۷ | ۳ | ۱۹۸ | س |
|---|---|---|---|
| ۷ | ۲۰۱ | ب | ۸ |
| ۴ | ر | ۸۹ | ۱۹۹ |
| ا | ۸۸ | ۹ | ۱۱ |

یَارَشِیْدُ :- راست تدبیر۔ جمالی سرد گلاب سنبلہ نحاتیم عطارد درویش اسواکیل۔ جو کوئی تدبیر اپنے کام کی نہ جانے تو اس اسم کو درمیان نماز مغرب وعشاء کے ہزار بار پڑھے تو جو کچھ اس کے حق میں بہتر ہوگا وہی ہوگا اور اگر اس پر مداومت کرے گا تو اس کے جملہ مہمات بے سعی سرانجام پاویں گے اور اس کا نقش لکھ کر اپنے پاس رکھے تو گناہوں سے باز رہے گا نقش یہ ہے :۔

٧٨٦

| | | | |
|---|---|---|---|
| و | ش | ی | د |
| د | ی | ش | س |
| ی | ی | د | ی |
| ی | د | ر | ش |

یَاصَبُوْرُ۔ یَاصَادِقُ :- جلدی نہ کرنے والا۔ سچا کرنے والا۔ جمالی ترسیاسہ۔ میزان قلب شمس فلایوش، اسجائیل جس کو رنج یا مصیبت پیش آوے تو تینتیس بار اس کو پڑھے تو اطمینان پاوے اور اگر آدھی رات یا دوپہر کو اس کی مداومت کرے واسطے زبان بندی دشمنوں اور خوشنودی احکام کے مفید ہوگا۔ اور نقش ان کے واسطے حفاظت زراعت کے لکھے۔ نقش یاصبور کا یہ سامنے ہے :۔

٧٨٦

| | | | |
|---|---|---|---|
| س | ١٩٨ | ٣ | ٧ |
| ٨ | ب | ٢٥١ | ٧ |
| ١٩٩ | ٨٩ | ر | ۴ |
| ١ | ٩ | ٨٨ | ر |

اور نقش اسم صادق کا یہ سامنے ہے۔

٧٨٦

| | | | |
|---|---|---|---|
| ص | ا | ر | ق |
| ٥ | ٩٩ | ٩١ | ٥ |
| ٩٨ | ٢ | ٣ | ٩٢ |
| ٢٠ | ٩٣ | ٩٧ | ٣ |

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# فرمانِ رسولؐ

■ حضرت عبداللہ ابن عباسؓ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فتح مکہ کے دن ارشاد فرمایا: "اِس شہر کو اللہ تعالیٰ نے اُسی دن سے حُرمت بخشی ہے جس دن اُس نے آسمانوں اور زمین کو پیدا کیا، اِس لیے اللہ تعالیٰ کی یہ حُرمت اُس کے ساتھ قیامت تک وابستہ ہے۔ مجھ سے پہلے بھی کسی کے لیے اس میں جنگ جائز نہیں ہوئی اور میرے لیے بھی صرف دن کی ایک گھڑی کے لیے اِس کی رخصت ملی ہے۔ اب یہ قیامت تک اللہ تعالیٰ کی حُرمت کے ساتھ حرام ہے، نہ اس میں کوئی کانٹا یا تنکا توڑا جاسکتا ہے، نہ شکار کیا جاسکتا ہے نہ اِس کی گری ہوئی چیز اُٹھائی جاسکتی ہے۔" ابن عباسؓ نے پوچھا: "یارسول اللہ! کیا اذخر (ایک خوشبودار گھاس) بھی نہیں اُٹھائی جاسکتی؟ جس کی لوگوں کو ضرورت پڑتی ہے؟" آپؐ نے فرمایا: "ہاں، سوائے اذخر کے۔"

■ حضرت ابوہریرہؓ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: "حجِ مبرور کا جنت سے کم کوئی بدلہ نہیں۔"

● حضرت عائشہؓ سے روایت ہے کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: "کوئی دن ایسا نہیں جس میں اللہ تعالیٰ اپنے بندوں کو اتنی بڑی تعداد میں جہنم سے آزاد کرتا ہے جتنا عرفہ کے دن۔"

■ حضرت عمرؓ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے روایت کرتے ہیں، آپؐ نے فرمایا: "حج کا سامان اور تیاری کرو، اِس لیے کہ وہ بھی ایک جہاد ہے۔"

■ حضرت ابوہریرہؓ سے روایت ہے کہ رسول اللہؐ نے فرمایا: "جس نے اللہ کے لیے حج کیا اور بدکلامی و بدگوئی اور فسق و فجور سے اپنے آپ کو محفوظ رکھا، وہ ایسا ہو جائے گا جیسا اُس دن تھا جس دن ماں کے پیٹ سے پیدا ہُوا۔"

● حضرت عائشہؓ سے روایت ہے کہ مَیں نے کہا: "یارسول اللہ! ہم جہاد کو افضل عمل سمجھتے ہیں تو ہم کیوں نہ جہاد ہی کریں؟" اس پر آپؐ نے فرمایا: "لیکن افضل جہاد حجِ مبرور (مقبول) ہے۔"

اَلصَّلوٰۃُ وَالسَّلَامُ عَلَیْکَ یَارَسُوْلَ اللہ

بِسْمِ اللہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

وَعَلٰی اٰلِکَ وَاَصْحَابِکَ یَاحَبِیْبَ اللہ

# اللہ

# صلوٰۃ وسلام بحضور خیر الانام

اے شہنشاہِ مدینہ اَلصَّلوٰۃُ وَالسَّلام
زینتِ عرشِ مُعلّٰے اَلصَّلوٰۃُ وَالسَّلام

رَبِّ هَبْلِی اُمَّتِیْ کہتے ہوئے پیدا ہوئے
حق نے فرمایا کہ بخشا اَلصَّلوٰۃُ وَالسَّلام

دست بستہ سب فرشتے پڑھتے ہیں اُن پر درود
کیوں نہ ہو پھر وِرد اپنا اَلصَّلوٰۃُ وَالسَّلام

مومنو۔ پڑھتے نہیں کیوں اپنے آقا پر دُرود
ہے فرشتوں کا وظیفہ اَلصَّلوٰۃُ وَالسَّلام

بُت شکن آیا یہ کہہ کر سر کے بل بُت گر گئے
جھوم کر کہتا تھا کعبہ اَلصَّلوٰۃُ وَالسَّلام

سر جھکا کر باادب عشقِ رسول اللہ میں
کہہ رہا تھا ہر ستارا اَلصَّلوٰۃُ وَالسَّلام

مَیں وہ سُنّی ہوں جمیلؔ قادری مرنے کے بعد
میرا لاشہ بھی کہے گا اَلصَّلوٰۃُ وَالسَّلام



دل جس سے زندہ ہے وہ تمنا تمہی تو ہو ہم جس میں بس رہے ہیں وہ دنیا تمہی تو ہو



رفیقِ غار کیا، وہ ہیں رفیقِ روضۂ اطہر قیامت تک رفاقت کا نشاں

بسم اللہ الرحمن الرحیم

یہ زمیں سے سرمدی جب عرش کی دولت ملی
دونوں عالم میں اُسی کے نور سے رونق ملی

جن پہ بھیجا ہے خدا نے درود
دونوں عالم کے وہ آقا اُن کی آمد پر سلام

# اللہ

# نعت شریف

از جناب الحاج منشی غلام رسول صاحب، فیصل آباد

سرورِ انبیاء سرکارِ دو جہاں آقائے نامدار خاتم النبیین رحمۃ للعالمین حضرت احمد مجتبیٰ محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم

سب سے پہلے تیرا نور پیدا ہوا
مصطفیٰ مصطفیٰ مصطفیٰ مصطفیٰ

نہ پیدا ہوا جب کہ ارض و سما ... نہ جنگل بیابان نہ برگ و گیا
صرف ذات حق کی تھی جلوہ نما ... ترا نور اس وقت موجود تھا
مصطفیٰ مصطفیٰ مصطفیٰ مصطفیٰ

ہویدا ہوئی تھی نہ آدم کی روح ... نہ موسیٰ نہ عیسیٰ نہ داؤد نہ نوح
میں کہتا پھروں گا یہی سو بسو ... ترا نور ان سب سے پہلے ہی تھا
مصطفیٰ مصطفیٰ مصطفیٰ مصطفیٰ

نہ سورج ستارے نہ چاند آسماں ... نہ زحل و عطارد نہ تھی کہکشاں
نہ موجود تھے موسم بہار و خزاں ... مگر نور تیرا تھا واں جابجا
مصطفیٰ مصطفیٰ مصطفیٰ مصطفیٰ

نہ برق تپاں تھی نہ کوک شتاں ... نہ جن و ملائکہ نہ حور و جناں
نہ پیدا ہوا تھا یہ سارا جہاں ... مگر نور تیرا تھا جلوہ نما
مصطفیٰ مصطفیٰ مصطفیٰ مصطفیٰ

تیری شان شاہا ہے لا انتہا ... تو شمس الضحیٰ ہے تو بدر الدجےٰ
تو صبح العلیٰ ہے تو نور الہدیٰ ... کہا خود خدا نے کہ صلِّ علیٰ

مصطفیٰؐ مصطفیٰؐ مصطفیٰؐ مصطفیٰؐ

نہ تھا طور پہ کوئی جلوہ نما　　نہ طوفانِ نوحؑ کا کہیں تھا پتہ
کہیں چرچا مطلق نہ تھا عاد کا　　اگر تھا تو بس نور تیرا ہی تھا
مصطفیٰؐ مصطفیٰؐ مصطفیٰؐ مصطفیٰؐ

نہ اُس وقت موجود عرشِ بریں　　نہ جنت نہ باغات تھے واں کہیں
نہیں تھے وہاں کوئی قصر زریں　　نہیں تھی وہاں سدرۃُ المنتہیٰ
مصطفیٰؐ مصطفیٰؐ مصطفیٰؐ مصطفیٰؐ

نہیں تھی وہاں کوئی خُلدِ بریں　　نہ موجود تھے واں مکان و مکیں
نہیں تھے کوئی حوض واں مرمریں　　وہاں نور تیرا تھا نورُ الہدیٰ
مصطفیٰؐ مصطفیٰؐ مصطفیٰؐ مصطفیٰؐ

نہیں تھا جہنم کا کوئی نشاں　　نہ فرش و عرش تھے نہ کرسی عیاں
نہ دریا نہ نہریں آب رواں　　صرف نور تیرا تھا بلغ العلیٰ
مصطفیٰؐ مصطفیٰؐ مصطفیٰؐ مصطفیٰؐ

نہ پیدا ہوئی تھی کوئی کروبیاں　　نہ جن و انس نہ پری زادیاں
نہ ادنیٰ نہ اعلےٰ نہ مرد و زناں　　وہاں نور تیرا تھا نورُ العلیٰ
مصطفیٰؐ مصطفیٰؐ مصطفیٰؐ مصطفیٰؐ

نہ حوریں نہ غلمان تھے واں فی الخیام　　نہ تھا حوضِ کوثر نہ تھا کوئی جام
نہ کوئی جاگتا تھا نہ تقاضئ المنام　　تیرا نور اُس وقت موجود تھا
مصطفیٰؐ مصطفیٰؐ مصطفیٰؐ مصطفیٰؐ

نہ پاژند کوئی نہ رامائن گیتا　　نہ تورات انجیل نہ کوئی صحیفہ
نہ محکوم کوئی نہ کوئی خلیفہ　　تیرا نور اُس وقت تھا چمکتا
مصطفیٰؐ مصطفیٰؐ مصطفیٰؐ مصطفیٰؐ

لولاک لما سے ہوا یہ عیاں — ترے نور کی ہیں یہ سب خوبیاں
ہوئے پیدا جس سے یہ سارے جہاں — مجسم تو ہے آقا کشف الدجےٰ
مصطفیٰ مصطفیٰ مصطفیٰ مصطفیٰ

میں ہوں شاہا اک تیرا ادنےٰ غلام — ہو منظور میرا درود و سلام
ان اشعار کا ہے یہ حاصل کلام — اگر تو نہ ہوتا تو کچھ بھی نہ ہوتا
مصطفیٰ مصطفیٰ مصطفیٰ مصطفیٰ





سرکار کائنات صلی اللہ علیہ وسلم کی

## محبوب دعائیں

★ ماخوذ از کتاب متاع زندگی
مصنف جناب صدر الدین احمد صاحب

یا مقلب القلوب ثبت قلبی علی دینک

اے دلوں کو پھیرنے والے میرے دل کو اپنے دین پر مضبوطی سے قائم رکھ۔

اللھم حاسبنی حسابا یسیرا

اے اللہ! قیامت کے دن میرا حساب آسانی سے لے۔

اللھم انی اعوذبک من الشقاق والنفاق وسوء الاخلاق

اے اللہ! میں تیری پناہ مانگتا ہوں، جھگڑنے سے دورخی سے اور بد اخلاقی سے۔

اللھم انی اسئلک علما نافعا ورزقا طیبا وعملا متقبلا

اے اللہ! میں تجھ سے مفید علم، پاک روزی اور مقبول عمل کا سوال کرتا ہوں۔

اللھم انی اسئلک العفو والعافیة فی الدنیا والاخرة

اے اللہ! میں تجھ سے معافی اور عافیت مانگتا ہوں دنیا اور آخرت میں۔

اللھم انی اسئلک الھدی والتقی والعفاف والغنی

اے اللہ! میں تجھ سے ہدایت، تقویٰ، پاک دامنی اور استغنا کا سوال کرتا ہوں۔

اللھم انی اسئلک عیشة نقیة ومیتة سویة

اے اللہ! میں تجھ سے ایسی زندگی اور ایسی موت مانگتا ہوں۔

اللھم احسن عاقبتنا فی الامور کلھا واجرنا من خزی الدنیا والاخرة

اے اللہ! ہمارا انجام اچھا کر کل کاموں میں اور ہم کو دنیا و آخرت کی رسوائی سے بچا۔

اللھم اغفرلی وارحمنی وعافنی وارزقنی

اے اللہ! مجھے بخش دے، مجھ پر رحم فرما، مجھے عافیت اور رزق عطا فرما۔

اللھم افتح لنا ابواب رحمتک وسھل لنا ابواب رزقک

اے اللہ! ہمارے لئے اپنی رحمت کے دروازے کھول دے اور اپنے رزق کے راستے ہمارے لئے آسان کر دے۔

اللھم اجعل اوسع رزقک علی عند کبر سنی وانقطاع عمری

اے اللہ! میرے رزق میں سب سے زیادہ فراخی میرے بڑھاپے اور خاتمہ کے وقت کر۔

الداعی و المشتہر
صاحبزادہ الحاج محمد سلیم شامی نقشبندی
ٹرسٹی حضرت عبد النبی شامی ٹرسٹ، آستانہ شامی، لاہور

تو اس گرم بازاری کے لیے اپنے حسن کے جلوۂ مصفّا مصطفیٰ کو ذریعہ بنایا اس شمع جمالِ نورِ احمدی صلّی اللہ علیہ وسلّم پر کونین پروانہ وار جل مٹے (عاشق ہوئے) (نورِ ذات نے) نقاب میم احمدی پہن کر صورتِ احمدی صلّی اللہ علیہ وسلّم اختیار کی اور کثرت جذبات و ارادہ سے سات بار اپنی ذات میں جنبش کھائی جس سے ستّر ارواح فقراء با صفا فنا فی اللہ لقاء باللہ تصورِ ذات میں محو سراپا مغز بلا پوست آدم علیہ السلام کی پیدائش سے ستّر ہزار سال قبل بحرِ جمال میں مستغرق شجر مرأۃ الیقین پر پیدا ہوئیں۔ انہوں نے ازل سے ابد تک بجز ذاتِ حق کسی کو نہیں دیکھا اور ماسوائے اللہ کبھی نہیں سنا انہیں حریم کبریا کے مندر میں دائمی وصال لازوال حاصل ہے۔ وہ کبھی نوری جسد اختیار کر کے تقدیس و تنزیہ میں کوشاں ہوئے ہیں۔ گاہ قطرہ بحر میں اور گاہ بحر قطرہ میں (ان کی مثال ہے) اور فیض عطا کی چادر یعنی جب فقر اختتام کو پہنچتا ہے اللہ ہی ہوتا ہے ان کے اوپر ہے۔ پس انہیں حیاتِ ابدی اور عزّتِ سرمدی کا تاج حاصل ہے۔ یہ فقر خاص الا یحتاج ہے اپنے ربّ[1] سے یا اس کے غیر سے وہ معزّز و مکرّم ہیں۔ آدم علیہ السّلام کی پیدائش سے پہلے اور انکو قیامِ قیامت کی بھی خبر نہیں۔ انکے قدم جملہ اولیاء غوث و قطب کے سر پر ہیں۔ اگر ان کو یکتائی کے باعث) خدا کہیے بجا ہے، اگر شریعت کی رو بندۂ خدا جانئے روا ہے۔ جس نے جانا اسی نے جانا ان کا مقام حریمِ ذات کبریا ہے۔ وہ حق سے ماسوائے الحق کوئی چیز طلب نہیں کرتے اور کمینی دنیا اور آخرت کی نعمتوں حور و قصور اور بہشت کو ایک نظر بھی نہیں دیکھتے اور وہ ایک (جلوۂ نور) جس سے موسیٰ علیہ السلام بیہوش ہو گئے اور کوہِ طور ریزہ ریزہ ہو گیا ہر لمحہ اور آنکھ جھپکنے میں ایسے ستّر ہزار جذبات انوار ذات کے جلوے ان پر ہوتے ہیں۔ وہ دم نہیں مارتے اور نہ آہ کھینچتے ہیں بلکہ اور لائیے کا نعرہ مارتے ہیں۔ وہ سلطان الفقراء اور کونین کے سردار ہیں، ایک روح خاتونِ قیامت (فاطمۃ الزہراؓ) کی اور ایک روح خواجہ حسن بصریؒ کی اور ایک روح میرے شیخ حقیقت الحق نورِ مطلق مشہود اعلیٰ الحق حضرت سیّد محی الدین شیخ عبد القادر جیلانیؒ کی اور ایک روح سلطان انوار سرّ السرمد حضرت پیر عبد الرزاق فرزند حضرت پیر دستگیر قدس اللہ سرہ العزیز کی اور ایک روح یاہویت کی آنکھوں کے سرچشمہ سرّ اسرارِ ذات باہو بندہ فقیر باہو قدس اللہ سرہ العزیز اور دو ارواح دیگر اولیاء اللہ کی ہیں۔ جن کی برکت سے دارین کو قیام ہے جب تک یہ دو روحیں آشیانۂ وحدت سے مظاہر ہے کثرت سے محو پرواز نہ ہولیں۔ قیامِ قیامت نہ ہوگی۔ ان کی نگاہ

[1] فنا فی اللہ۔ لقا باللہ کے باعث وہ اپنے ربّ کے غیر نہیں اس لیے محتاج نہیں۔

نورِ وحدت اور عزت کی کیمیا ہے جس پر بھی انکی نگاہ پڑتی ہے۔ نورِ مطلق بنا دیتی ہے۔ آپؒ ابیات باھوؒ میں فرماتے ہیں کہ:

عقل فکر دی جا نہ کائی جتھے وحدت سِرّ سبحانی ہو
ناں اوتھے ملاں پنڈت جوشی ناں اوتھے علم قرآنی ہو
جد احمد احد دکھائی دِتا تاں کُل ہو وے فانی ہو
علم تمام کیتو نے حاصل باھو کتاباں بھُپ آسمانی ہو

ترجمہ ۱۔ جہاں وحدت سرِ سبحانہ تعالیٰ (کا مقام ہے) وہاں عقل اور فکر کی کوئی گنجائش نہیں ہے۔ (کیونکہ وحدت سرِ ذات علم و فضل عقل و فکر اور حواسِ خمسہ کی حدود کے آگے گزر جانے کے بعد حاصل ہوتا ہے)

۲۔ وحدت سرِ ذات سبحانہٗ تعالیٰ ایسا مقام ہے کہ وہاں نہ ملاں (کی گنجائش ہے اور) نہ ہی وہاں پنڈت اور رمل دان (کی ضرورت ہے) اور نہ ہی وہاں علم قرآنی (تفسیر مسئلہ مسائل امر و نہی درکار ہے) کیونکہ حصولِ مقام کے بعد منزل و رسوم راہ درکار نہیں رہتے)

۳۔ (راہ سلوک میں) جب (نور) احمد (صلی اللہ علیہ وسلم) عین (نورِ ذات) احد (جل شانہٗ) دکھائی دیتا ہے تو (سالک کے حواسِ خمسہ آرزو ارادہ علم و فضل سب کچھ ذات حق میں) فانی ہو جاتا ہے۔

۴۔ اے باھو (ایسے عارفانِ ذات نے) کتبِ آسمانی (کی انتہا پا کر ادنیٰ نہیں) بلکہ کے علم تمام (یعنی علم العلم) حاصل کر لیا۔

اِن انکشافات سے یہ بات بالکل واضح ہو جاتی ہے کہ فخر الانبیاء حضرت محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے نامِ مبارک کے اعداد دُنیا اور آخرت کی ہر چیز انسان حیوانات جمادات و نباتات میں ہی نہیں، بلکہ لوحِ محفوظ قرآن پاک، ارضِ سما، سورج اور چاند ستاروں میں بھی پائے جاتے ہیں۔ اس ضمن میں سکھ مت کے بانی بابا گورو نانک نے ایک رباعی فرمائی جس میں آپ نے فرمایا کہ ہر شے میں محمد صلی اللہ علیہ وسلم کا جلوہ نظر آئے گا۔ وہ رباعی قارئین کرام کے لیے پیش کی جاتی ہے۔

نام لو ہر بست کا کریو چوگن داؤ — جیع ملا کے دس گن کیجیو بیس بھوگ لگاؤ
جو بچے سو نو گن کیجیو دو وا ہور رلاؤ — نانک ہر کہ بست سے محمدؐ نام بناؤ

بابا گورو نانک فرماتے ہیں کہ مسلمان کہتے ہیں کہ دُنیا کی ایجاد کا سبب آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی

میں کوئی شخص باقی نہیں رہا۔ لیکن دو عابد و زاہد جو مغرب کے رہنے والے ہیں باقی رہ گئے ہیں۔ یہ دونوں شب و روز عبادت میں مصروف رہتے ہیں اور کسی سے بات چیت تک نہیں کرتے اور اُس کے سازو سامان سے اُن کو دُنیا سے کوئی تعلق نہیں اِسی وجہ سے یہ دونوں حاضر نہ ہو سکے۔ نُورالدین نے حکم دیا کہ اُن دونوں کو بھی لایا جائے جب وہ دونوں سامنے آئے تو بادشاہ نے پہلی ہی نظر میں اُنہیں پہچان لیا کہ یہی وہ ہیں، جن کی طرف خواب میں آنحضرت صلّی اللہ علیہ وسلّم نے اِشارہ فرمایا تھا۔ نورُالدین نے دریافت کیا کہ تم لوگ کہاں مقیم ہو۔

اُنہوں نے جواب دیا کہ حجرہ شریف کے مغربی جانب (اس وقت یہ مکان کھنڈر پڑا ہوا ہے) رہتے ہیں۔ اِس مکان سے ایک کھڑکی مسجد کی دیوار میں چھُٹی ہوئی ہے، سُلطان نے یہ معلوم کر کے اُن کو تو وہیں چھوڑا اور خود اس مکان میں پہنچ گیا جس میں یہ دونوں مقیم تھے۔ دیکھا کہ ایک طاق میں دو کلام مجید اور وعظ کی چند کتابیں رکھی ہوئی ہیں۔ ایک طرف غربا اور مساکین کے واسطے کچھ غلہ رکھا تھا۔ اُن کے سونے کی جگہ ایک چٹائی پڑی ہوئی تھی، سلطان شہید نے چٹائی کو اُٹھایا تو وہاں سے ایک گہرا گڑھا برآمد ہوا، جو خواب گاہِ نبوی صلّی اللہ علیہ وسلّم کی طرف کھُدا ہوا تھا۔ اُس کے ایک گوشہ میں ایک کنواں دیکھا۔ جس میں گڑھے کی مٹی ڈالی جاتی تھی۔ دوسری روایت یہ ہے کہ چمڑے کے تھیلے رکھے پائے۔ رات میں مٹی اُن میں بھر کر بقیع کے اطراف میں لے جا کر ڈالتے تھے اُن کو ڈرا دھمکا کر اِس حرکت کا سبب دریافت کیا تو اُن کو ظاہر کرنا پڑا کہ ہم عیسائی ہیں اور نصاریٰ نے ہم کو مغربی حاجیوں کے لباس میں زرِ کثیر دیکر اس لئے بھیجا تھا کہ ہم کسی حیلہ سے حجرہ شریف میں داخل ہو کر حضرت سید کائنات صلّی اللہ علیہ وسلّم کے جسم مُبارک کے ساتھ گستاخی کریں۔ جس رات میں یہ نقب قبر شریف کے قریب پہنچنے والی تھی، کثرت سے

ابر آیا۔ بارش ہونے لگی اور گرج چمک نے وہ زور باندھا کہ زلزلہ عظیم پیدا ہوگیا۔ اُسی رات کی صبح کو سُلطان نور الدین پہنچ گئے۔

اِن باتوں کے سُننے سے سلطان کی آتش غضب برانگیختہ ہوگئی، ساتھ ہی رقت بھی طاری ہوگئی۔ وہ بہت رویا اور بالآخر حجرۂ شریف کی جالی کے نیچے ان دونوں ناپاکوں کی گردن ماردی گئی اور دن کے آخری حصے میں ان کی نامبارک لاش کو جلا کر خاک کردیا گیا اس کے بعد حجرہ کے چاروں طرف اتنی گہری خندق کھدوائی کہ پانی نکل آیا پھر سیسہ پگھلا کر اس خندق میں بھروا دیا تاکہ کسی مفسد ملعون کے لئے قبر شریف تک پہنچنا دشوار ہو جائے۔

## اصحابہ کرام رضی اللہ عنہما کے اجسادِ مبارک کی حفاظت

(۱) ریاض نضرہ میں محب طبری بیان کرتے ہیں کہ حلب کے رافضیوں کی ایک جماعت مدینہ منوّرہ کے امیر کے پاس آئی۔ یہ جماعت اپنے ساتھ بہت سا قیمتی سامان اور تحائف نادرہ بھی لائی تھی۔ اس نے یہ چیزیں مدینہ کے امیر کی خدمت میں پیش کردیں اور اس کے صلے میں امیر سے یہ طے کیا کہ حجرہ شریفہ میں ایک طرف سے ابوبکر صدیق اور عمر فاروق رضی اللہ عنہما کے جسموں کو نکال لے جائیں۔ مدینہ کے امیر نے اپنی مذہبی بے حسی اور حُبِّ دنیا کی وجہ سے اِس بات کو قبول کرلیا۔ اور اُنہیں اِس بات کی اجازت دے دی۔ امیر مدینہ نے حرم شریف کے ارکان کو حکم دیا کہ جب یہ جماعت آئے تو اُن کے لئے حرم کا دروازہ کھول دینا اور اُس میں یہ لوگ جو کام کرنا چاہیں، مت منع کرنا۔ دربان کا بیان ہے کہ جب عشاء کی نماز ہو چکی اور سب دروازے بند ہوگئے تو چالیس آدمی پھاوڑے، کدال، شمع اور گرانے اور کھودنے کے اوزار لے کر آگئے۔ یہ لوگ باب السلام کے دروازے پر آ کر کھڑے ہو گئے اور دروازہ کھٹکھٹایا۔ میں نے امیر کے حکم کی وجہ سے دروازہ کھول دیا اور ایک گوشے

میں جا کر بیٹھ گیا۔ میں رو رہا تھا اور دل میں سوچتا تھا کہ کب قیامت قائم ہو گی۔ لیکن سبحان اللہ! ابھی یہ لوگ منبر شریف کے مقابل بھی نہیں پہنچے تھے کہ ان سب کو اُن کے اسباب و آلات سمیت (جو اُن کے ساتھ تھا) اُس ستون کے نزدیک جو توسیع عثمان کے قریب ہے زمین نے نگل لیا۔ امیر مدینہ اُن کی واپسی کا منتظر تھا اور اس تاخیر کا سبب سوچ رہا تھا۔ اُس نے مجھ کو بلایا اور پوچھا کہ جماعت کا کیا حال ہے۔ میں نے جو کچھ دیکھا تھا صاف صاف بیان کر دیا کہ ایسا واقعہ پیش آیا ہے۔ امیر نے کہا کیا تو دیوانہ ہو گیا ہے سوچ سمجھ کر بات کہہ۔ میں نے جواب دیا کہ آپ خود تشریف لے چلیں اور دیکھ لیں کہ خسف کا اثر اور بعض کپڑے جو قریب ہی اُوپر رہتے باقی ہیں۔ طبری اس قصہ کی نسبت اُن ثقہ لوگوں کی طرف کرتے ہیں جو سچائی اور دیانت میں مشہور ہیں۔ مدینہ منورہ کے بعض مورخین نے بھی اس کا ذکر کیا ہے۔ چنانچہ تاریخ سمنودی میں بھی یہ واقعہ مذکور ہے۔

حضرت شیخ عبدالحق محدث دہلوی رحمۃ اللہ علیہ کا مزارِ اقدس دہلی میں مہرولی کے مقام پر باغ کے ایک کونے میں واقع ہے۔

## تیرہ سو سال بعد کا واقعہ (۱۹۲۶ء)

(۲) بغداد سے چالیس میل دُور مدائن میں حضرت حذیفہ بن الیمان اور حضرت جابر بن عبداللہ رضی اللہ تعالیٰ عنہما کے مزاراتِ مُبارکہ تھے۔ ایک رات حضرت حذیفہؓ نے عراق کے شاہ فیصل اوّل سے عالم رُویا میں ارشاد فرمایا کہ میرے مزار میں پانی اور حضرت جابر رضی اللہ عنہ کے مزار مُبارک میں نمی آنی شروع ہو گئی ہے۔ لہٰذا ہم دونوں کو یہاں سے منتقل کر کے دریائے دجلہ سے ذرا فاصلے پر دفن کر دیا جائے۔ آپ متواتر تین شب حُکم فرماتے رہے، مگر شاہ نے اس پر کوئی توجہ نہ دی۔ آخر کار آپ نے عراق کے مفتی اعظم کو دو، تین

بات کہی اور ارشاد فرمایا کہ ہم شاہ سے کہہ رہے ہیں، لیکن وہ مصروفیات کی وجہ سے بھول جاتا ہے۔ چنانچہ مفتی اعظم نے وزیر اعظم نوری السعید پاشا کو تمام حالات سے آگاہ کیا۔

نوری السعید پاشا مفتی اعظم کو لیکر شاہ کے پاس گیا اور تمام حالات سے آگاہ کیا۔ شاہ نے کہا کہ پہلے احتیاطاً اس امر کی تصدیق کرالی جائے کہ واقعی دریا کا پانی مزارات مبارکہ کی طرف آ بھی رہا ہے یا کہ نہیں۔ چنانچہ چیف انجینئر اور عملے نے مزاراتِ مبارکہ سے دریا کے رُخ پر بیس فٹ کے فاصلے پر بورنگ کرا کر دیکھا۔ مگر اس مٹی میں نمی تک نہیں تھی۔ اس پر شاہ نے منتقلی کا پروگرام منسوخ کر دیا۔ اُسی رات حضرت حذیفہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ شاہ کی خواب میں آئے اور اپنی بات دہرائی، مگر شاہ نے ماہرین اراضی کی رپورٹ پر انحصار کیا اور خواب کو پھر نظر انداز کر دیا۔ اگلی رات حضرت حذیفہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ مفتی اعظم کے خواب میں گئے اور مفتی سے فرمایا کہ ہمارے مزارات میں پانی گھستا چلا آ رہا ہے۔ لہٰذا جلد از جلد یہاں سے منتقل کراویں۔ صبح سویرے مفتی اعظم گھبراہٹ اور پریشانی کے عالم میں شاہ کے پاس پہنچے اور منتقلی کے لئے کہا۔ لہٰذا شاہ نے فرمان جاری کر دیا کہ عید الاضحیٰ کو ظہر کی نماز کے بعد حضرت حذیفہ اور حضرت جابر رضی اللہ تعالیٰ عنہما کے اجسادِ مبارکہ مزارات سے نکالے جائیں گے۔ اس خبر کا اخبارات میں شائع ہونا تھا کہ تمام عالم اسلام میں جوش و خروش اور ہلچل پیدا ہو گئی۔ نیز یہ خبر دنیا کے گوشہ گوشہ میں بھی پھیل گئی۔

دوسرے مسلم ممالک کے لوگوں نے شاہ عراق کو عید الاضحیٰ کے چند روز بعد مزارات مبارکہ کو کھولنے کے لئے درخواست کی تاکہ وہ بھی فریضہ حج کے بعد شامل ہو سکیں۔ لہٰذا شاہ عراق نے عید الاضحیٰ کے دس دن بعد کی تاریخ مقرر کر دی۔ اس روز پانچ لاکھ نفوس جمع ہو گئے۔ جس میں ہر مذہب، فرقہ اور عقیدے کے لوگ تھے۔ کئی ملکوں سے سرکاری وفود آئے۔ ترکی کے کمال اتاترک کی نمائندگی ان کے ایک وزیر مختار نے کی اور مصر کے

شاہ فاروق جو اس وقت ولی عہد تھے، نے بھی شرکت کی۔

آخر کار وہ دن بھی آگیا، جس نے لوگوں کے دلوں میں ہلچل مچا رکھی تھی۔ یہ پیر کا دن تھا۔ عراق کے شاہ فیصل اول، مفتی اعظم عراق، اراکین پارلیمنٹ اور دوسرے لاکھوں افراد کی موجودگی میں مزاراتِ مبارکہ کھولے گئے تو واقعی حضرت حذیفہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے مزار مبارک میں پانی آچکا تھا اور حضرت جابر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے مزار مبارک میں نمی آچکی تھی۔ ایک کرین کے ذریعے جس میں پھاوڑے کے پھل کی طرح کا پھل لگا تھا اور اُسی پر ایک اسٹریچر لگا دی گئی تھی، حضرت حذیفہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو زمین سے اس طرح اُٹھایا گیا کہ آپ کا جسدِ مبارک کرین پر خود بخود آ گیا، اسٹریچر کو کرین سے الگ کر دیا گیا اور شاہ عراق، مفتی اعظم، شہزادہ فاروق اور ترکی کے وزیر مختار نے کندھے دیئے اور بڑی احتیاط اور احترام سے شیشے کے ایک بکس میں رکھ دیا گیا اور اسی طرح حضرت جابرؓ کے جسد مبارک کو بھی مزار مبارک سے نکالا گیا۔ اجسادِ مبارکہ کا کفن حتیٰ کہ ریش ہائے مبارک کے بال تک بالکل صحیح حالت میں تھے۔ ان کو دیکھ کر ہرگز یہ اندازہ نہ ہوتا تھا کہ یہ تیرہ سو سال پہلے کے اجساد ہیں، بلکہ یہ گمان ہوتا تھا کہ اُن کو رحلت فرمائے صرف دو یا تین گھنٹے گزرے ہیں اور سب سے حیرت زدہ بات یہ تھی کہ دونوں اصحابہ کرام کی آنکھیں کھلی ہوئی تھیں اور اُن میں اتنی پُراسرار چمک تھی کہ لوگوں نے چاہا کہ وہ بار بار دیکھتے رہیں۔ لیکن اُن کی آنکھیں اُس چمک دمک کے آگے ٹھہرتی ہی نہ تھی۔ ٹھہر بھی کیسے سکتی تھیں۔ جن آنکھوں نے فخرالانبیاء، سرورِ کائنات حضرت محمد مصطفےٰ صلی اللہ علیہ وسلم کو دیکھا تھا۔ اس واقعہ کو دیکھ کر ایک شہرت یافتہ جرمن ماہر چشم اُسی وقت ایمان لے آیا اور مفتی اعظم عراق کے دست مبارک پر مشرف بہ اسلام ہوا۔ علاوہ ازیں بہت سے دوسرے نصرانی اور یہودی بھی دائرہ اسلام میں داخل ہو کر اپنی عاقبت سنوار گئے۔ یہ کاروائی پانچ لاکھ مجمع

کو تیس فٹ لمبی اور بیس فٹ چوڑی سکرین پر بذریعہ ٹیلی ویژن کیمرہ دکھائی گئی اور بعد میں بغداد کے سینماؤں میں بھی فلم منظر عام پر لائی گئی۔

اب آپ کے مزارات شریف سلمان پارک میں واقع ہیں۔ جہاں حضرت سلمان فارسی نقشبندی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا مزار اقدس ہے۔ حضرت سلمان فارسی رضی اللہ عنہ مدائن کے گورنر کی حیثیت سے اسلام کی خدمت سرانجام دیتے رہے اور اپنی ساری کی ساری تنخواہ ہر ماہ غربا میں تقسیم کر دیا کرتے تھے اور خود کھجور کے پتوں کی چیزیں بنا کر بازار میں فروخت کر کے گزر اوقات کیا کرتے تھے۔ حالانکہ آپ باغات کے مالک تھے۔ جہاں فخر الانبیاء سرور کائنات حضرت محمد مصطفےٰ صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنے دست مبارک سے ایک کھجور کا پودا لگایا تھا، جو کہ تقریباً تیرہ سو سال پھل دیتا رہا۔

مندرجہ بالا واقعہ صداقت اسلام کی ایک زندہ جاوید مثال ہے۔ لہٰذا میری حکومت پاکستان سے استدعا ہے کہ یہ فلم حکومت عراق سے حاصل کر کے ٹیلی ویژن پر دکھائی جائے تاکہ تمام مسلمانوں بالخصوص غیر مسلموں کا اسلام کی طرف رغبت ہو۔

یہ واقعہ مؤلف نے روزنامہ جنگ کی اشاعت ۶ فروری ۱۹۸۳ء اور دوسرے ذریعہ سے حاصل کیا۔ جن کا میں تہہ دل سے شکر گزار ہوں۔

الحاج صاحبزادہ محمد سلیم شامی نقشبندی عفی عنہ



بسم اللہ الرحمن الرحیم

# ارشاداتِ نبوی صلی اللہ علیہ وسلم

## صحتِ انسانی کیلئے

(۱) کھانے کے لیے ہاتھ استعمال کریں ۔

(۲) کھانا داہنے ہاتھ سے کھائیں ۔

(۳) مریض کے ساتھ بیٹھ کر کھانا نہ کھائیں ۔

(۴) تکیہ لگا کر اور کھڑا ہو کر کھانے سے بدہضمی ہوتی ہے

(۵) کھانا ٹھنڈا کر کے کھاؤ ۔ گرم کھانے سے معدہ ضعیف اور کمزور ہو جاتا ہے ۔

(۶) کھانے کو ٹھنڈا کرنے کیلئے پھونک نہ مارو ۔

(۷) اکیلے کھانا نہ کھاؤ ۔ اکٹھے مل کر کھانا کھانے سے برکت ہوتی ہے ۔

(۸) گوشت کو چاقو اور چھری کی بجائے دانتوں سے کاٹ کر کھاؤ ۔

(۹) کھانے کے بعد دانتوں میں خلال کرو دانت صحت مند رہیں گے ۔

(۱۰) مسواک باقاعدگی سے کیا کرو ۔

(۱۱) لیموں شہد کے ساتھ نہار منہ کھانے سے دل و دماغ کو تقویت ملتی ہے ۔

(۱۲) پیٹ سے برا برتن اللہ نے پیدا نہیں فرمایا اسے کبھی بھی مکمل طور پر پُر نہ کیا کرو ۔

(۱۳) رات کو کھانا نہ کھانے سے بڑھاپا جلدی آجاتا ہے ۔

(۱۴) لوکی یعنی کدو کھایا کرو ۔ دل و دماغ کو قوت بخشتا ہے ۔

(۱۵) دستر خوان کو سبزیوں سے زینت دیا کرو ۔

(۱۶) چار چیزوں کو برا نہیں سمجھنا چاہیئے ،
آنکھ کا دُکھنا .... اندھے ہونے سے بچاتا ہے ۔
زکام کا ہونا .... برص سے محفوظ رکھتا ہے ۔
کھانسی کا ہونا .... فالج سے بچاؤ ہوتا ہے ۔
پھوڑے پھنسی .... برص سے نجات ملتی ہے ۔

(۱۷) لہسن کا استعمال بہت سی بیماریوں سے محفوظ رکھتا ہے ۔

(۱۸) دو مختلف کھانوں کو جمع نہ کریں مثلاً مچھلی اور دودھ ، ترشی اور دودھ ، گرم اور سرد ، انڈہ اور گوشت ۔

(۱۹) پانی ایک سانس میں مت پیا کرو اس سے سینہ میں درد ہوتا ہے ۔

(۲۰) پانی کھڑے ہو کر پینے سے پیٹ میں درد ہوتا ہے ۔

(۲۱) کبھی کبھی قے کیا کرو ، اس سے معدے کی گندی رطوبتیں خارج ہو جاتی ہیں ۔

(۲۲) مدینہ شریف کی سات عجوہ کھجوریں گٹھلیوں سمیت کوٹ کر دل کے مریض کو کھلا دیں دل کا مرض جاتا رہے گا ۔

الحاج صاحبزادہ محمد سلیم شامی نقشبندی عفی عنہ

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

لا الٰہ الا اللہ
محمد رسول اللہ

لا الٰہ الا اللہ
محمد رسول اللہ
شیخ عبد القادر
جیلانی

# شجرۂ طیبہ قادریہ

یا الٰہی در پہ آیا ہوں دعا کے واسطے
دو جہاں کے سرورِ کونین کی امت سے ہوں
مشکلیں آسان کر دے دور ہوں سب فکر و غم
رو سیاہ ہوں پُر گناہ ہوں معاف کر تقصیر سب
کر محبت خاص اپنے فیض سے مجھ کو عطا
عشق اپنا کر عطا ہستی میں ہو جاؤں فنا
یا الٰہی دل کو روشن کر دے اپنے نور سے
سرِ وحدت سے الٰہی قلب کو آگاہ کر
عارفوں کے فیض سے کر دے مجھے تو مستفیض
یاد میں تیری رہوں مشغول ہر دم صبح و شام
حشر میں اس خانداں میں سے اٹھا لینا خدا
دل کو فرحت دے مجھے سب فکرِ دنیا دور کر
وقتِ نزع ہو میرا ایمان پر ہی خاتمہ
کیا مبارک وقت ہو مجھ کو یہ سعادت ملے
دستگیری کیجیو دونوں جہاں میں اے خدا
رزقِ طیب کر عطا غیروں کا نہ محتاج کر
زندگی ہر گام پر زیرِ طریقت ہو مری
حمد تیری کرتے کرتے دم نکل جائے مرا
حشر کے دن دولتِ دیدار ملے کر فیضیاب
شمس کی مانند دل روشن مرا کر دے خدا
شرک و بدعت دل سے میرے دور کر دے کبریا
نفس اور شیطان کے سب مکر سے لینا بچا
تیری رحمت بے کراں مجھ پر بھی ہو جائے ذرا
مجھ کو بھی اپنا دکھا دے خواب میں جاہ و جلال
کر قلندر کی طریقت سے مشرف اے خدا
شاد رکھنا دل کو میرے اولیاء کی بزم سے
اپنے پیغمبرؐ کی شریعت میں مجھے محکوم رکھ
آرزوئیں پوری ہوں جو نیک ہوں میری تمام
اپنے لطف و کرم کی بارش کر مجھ پہ اے کریم
فیض سے کر مرتبہ اپنی سخاوت کا عطا
عشق کامل ہو عطا بہ فیضِ شاہ محمد علیؒ
دنیوی اندوہ و غم مجھ سے ہٹا لینا خدا
طالب مرشد بنا دے اور مجھے مقبول کر
سید بدوح شاہؒ اور سید شیر شاہؒ کے طفیل
یا الٰہی کر کرم اپنے ہی فضلِ پاک سے
محشر میں دامن تھام لوں سلطان ملنگ شاہؒ کا
معاف کر تقصیر سب اب میرے مرشد کے طفیل
فرمانروائے سلطنتِ دل ہے میرا مرشد محمد رفیق
ہو خاندانِ قادری کا شجرہ جب وردِ زبان
دے رہا ہوں میں درِ لطف و عطا پر دستکیں

بارِ عصیاں سر پہ لایا التجا کے واسطے
لاج رکھ لینا محمد مصطفیٰؐ کے واسطے
حضرتِ مولا علی مشکل کشاؓ کے واسطے
حسن بصریؒ صاحبِ ذی عز و جاہ کے واسطے
حضرتِ حبیب عجمیؒ ذوالعطا کے واسطے
حضرتِ داؤد طائیؒ مہ لقا کے واسطے
حضرتِ معروف کرخیؒ رہنما کے واسطے
سِرّی سقطیؒ خواجۂ اہلِ ہُدیٰ کے واسطے
شیخ بغدادی جنیدؒ مقتدا کے واسطے
حضرتِ بوبکر شبلیؒ باصفا کے واسطے
خواجہ عبد الواحدؒ صاحبِ حیا کے واسطے
طرطوسی ابو الفرحؒ صاحبِ صفا کے واسطے
ابو الحسن ہنکاریؒ خواجہ بے ریا کے واسطے
ہوں نثار حضرتِ سعیدؒ باحیا کے واسطے
غوثِ اعظمؒ دستگیر راہنما کے واسطے
حضرتِ قطب عبد الرزاقؒ نورِ خدا کے واسطے
خواجہ ابو صالحؒ حبیبِ بے نوا کے واسطے
خواجہ احمد شاہؒ محبوبِ خدا کے واسطے
خواجہ شہاب الدینؒ صاحبِ اقتدا کے واسطے
شاہ شمس الدینؒ شمس الاولیاء کے واسطے
شاہ علاؤ الدینؒ صاحبِ خوش لقا کے واسطے
سید نورِ محمدؒ باخدا کے واسطے
حضرتِ محمود جی شاہؒ بادشاہ کے واسطے
عبد الجلال صحرائیؒ نورِ بے بہا کے واسطے
سید بہادل شیر شاہؒ جود و سخا کے واسطے
ابو المعالیؒ صاحبِ حلم و حیا کے واسطے
پیر محکم الدینؒ صاحبِ الصفا کے واسطے
امیر بالا پیرؒ سالکِ صوفیاء کے واسطے
بڑی خواجہ عبد اللطیفؒ باوفا کے واسطے
خواجہ سید حسن شاہؒ مہ لقا کے واسطے
ہے واسطہ حضرتِ بدوح شاہؒ کا دعا کے واسطے
مہر قلیؒ و شاہ بہادرؒ خوش ادا کے واسطے
سید طالب حسینؒ صاحبِ صفا کے واسطے
بخش دینا مجھ کو سید لعل شاہؒ کے واسطے
خواجہ عنایت شاہؒ زاہدِ بے ریا کے واسطے
طالبِ بخشش ہوں فخرِ اولیاء کے واسطے
مشہورِ رحیب علی شیرِ خدا کے واسطے
وقف ہوں اس قلندرِ باصفا پیکرِ مہر و وفا کے واسطے
پھر مرادیں کیوں نہ بر آئیں اولیاء کے واسطے
دیدار کا طالب ہوں میں خیر الوریٰ کے واسطے

خیر و برکت کا ہوں منگتا اے مرے ربِ کریم
بابِ رحمت وا ہو ساجد بے نوا کے واسطے

الحاج ساجد جاوید اکبر القادری قلندری

# ماخذ

تاجُ العارفین قطبُ الاقطاب حضرت شیخ عبد النبی شامی نقشبندی قدس سرہٗ العزیز کی سوانحِ حیات، کشف وکرامات اور ارشادات مکمّل کرنے کے لئے مندرجہ ذیل کتب سے استفادہ کیا گیا:

| | نام کتاب | مُصنّف |
|---|---|---|
| ۱ | مجموعۃُ الاسرار | تاجُ العارفین قطبُ الاقطاب حضرت عبد النّبی شامی نقشبندی رحمۃ اللہ علیہ۔ |
| ۲ | تذکرہ انوارِ صابری (سوانحِ حیات حضرت مخدوم علاؤ الدین علی احمد صابری رضی اللہ عنہ) | الحاج جناب محمّد بشیر انبالوی مدّظلہٗ العالی |
| ۳ | عین الفقّر | سُلطان العارفین حضرت سُلطان محمّد باہو قدّس سرہٗ العزیز |
| ۴ | رسالہ رُوحی شریف | سُلطان العارفین حضرت سُلطان محمّد باہو قدّس سرہٗ العزیز |
| ۵ | ابیاتِ باہوؒ | محقّق و شارح پروفیسر سُلطان الطاف علی صاحب پرنسپل ڈگری کالج اوستہ محمّد بلوچستان |
| ۶ | رَاحتُ القلوب | حضرت شیخ عبد الحق محدّث دہلوی رحمۃ اللہ علیہ |
| ۷ | مقالاتِ کاظمی | جناب علامہ سید احمد سعید کاظمی مدّظلہٗ العالی۔ |
| ۸ | گلزارِ نقشبند | الحاج صاحبزادہ غلام صدیق احمد نقشبندی مُجدّدی مدّظلہٗ العالی |

| | | |
|---|---|---|
| ۹ | سوانح حیات حضرت عبداللہ کوہاٹی بہ المعروف حاجی بہادر رحمۃ اللہ علیہ | جناب سید لعل شاہ ابن الابن حضرت موصوف |
| ۱۰ | اسرارِ طریقت | عالیجناب حضرت شاہ محمد غوث رحمۃ اللہ علیہ |
| ۱۱ | الانتباہ فی سلاسل اولیاء | حضرت شاہ ولی اللہ محدث دہلوی رحمۃ اللہ علیہ |
| ۱۲ | سلسلۃ الاولیاء | حضرت شاہ محمد بٹالوی رحمۃ اللہ علیہ |
| ۱۳ | شرائف غوثیہ | حضرت سید محمد فاضل الدین بٹالوی رحمۃ اللہ علیہ |
| ۱۴ | مصنفات | حضرت علیم الدین چشتی جالندھری رحمۃ اللہ علیہ |
| ۱۵ | نزہۃ الخواطر | حضرت علامہ عبدالحی رحمۃ اللہ علیہ |
| ۱۶ | بحرِ ذخار | حضرت وجیہ الدین اشرف لکھنوی رحمۃ اللہ علیہ |
| ۱۷ | سوانح عمری | صاحبزادہ شیخ عبدالواحد شامی رحمۃ اللہ علیہ |
| ۱۸ | تذکرۂ خیر و برکت | شیخ عبدالسلام ہوشیارپوری رحمۃ اللہ علیہ |
| ۱۹ | تذکرۂ مشائخ قادریہ | جناب محمد دین کلیم صاحب مدظلہ العالی |
| ۲۰ | تحقیقی مقالہ حضرت تاج العارفین | صاحبزادی خالدہ شامی صاحبہ |
| ۲۱ | ملہمات حضرت قطب جمال الدین ہانسوی رحمۃ اللہ علیہ | جناب سردار علی احمد خاں صاحب مدظلہ العالی |
| ۲۲ | کیمیائے سعادت | جناب امام غزالی رحمۃ اللہ علیہ |
| ۲۳ | مکی، مدنی، ماہتی صلی اللہ علیہ وسلم | جناب قدر آفاقی صاحب مدظلہ العالی |

| | |
|---|---|
| ۲۴۔ تاج الوظائف | راؤ جمشید علی رزاقی |
| ۲۵۔ تجلیات ربی | الشیخ حکیم میاں عبدالغفور عرشی قادری فاضلی مدظلہ العالی |
| ۲۶۔ روضۃ القیومیہ | حضرت خواجہ احسان مجددی سرہندی |
| ۲۷۔ سلاسل انوار فی سیرالابرار | حضرت میر نجد یوسف الحسینی الواسطی بلگرامی دہلوی رحمۃ اللہ علیہ |
| ۲۸۔ تذکرہ پیر محمد صادق نقشبندیؒ | جناب محمد دین کلیم قادری |
| ۲۹۔ مجموعہ اشعار | جناب الحاج منشی غلام رسول مدظلہ العالی |
| ۳۰۔ بستان الانبیاء فی انوار الاصفیاء | الشیخ حکیم میاں عبدالغفور عرشی قادری |
| ۳۱۔ تجلیاتِ ربی جلد دوم | |
| ۳۲۔ تواریخ آئینہ | مخدوم زمن شاہ محمد محسن صابری چشتی |
| ۳۳۔ غنیۃ الطالبین | حضرت شیخ عبدالقادر جیلانی رحمۃ اللہ علیہ |




اَلحمدُ لِلّٰہ سُبحانہٗ تعالیٰ شانہٗ عمّ نوالہٗ

والصلوٰۃ والسلام علیٰ نبیّہ الاکمل

لا الٰہ الا اللہ محمد رسول اللہ

# اپیل

تاج العارفین قطب الاقطاب حضرت شیخ عبدالنبی شامی نقشبندی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی مطبوعات کا سلسلہء اشاعت عام جاری رکھنے کے لئے عطیات قابل قبول ہیں لہٰذا آپ رضی اللہ عنہ کی آل و اولاد اور معتقدین سے فیض عام کے لئے پرزور اپیل کی جاتی ہے کہ وہ اس صدقہ جاریہ میں حصہ لیں اور نہ صرف ثواب دارین بلکہ حضرت تاج العارفین قطب الاقطاب شیخ عبدالنبی شامی نقشبندی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا قرب بھی حاصل کریں تاکہ ان کو دینی و دنیوی اور روحانی زندگی کی شادمانیاں اور کامرانیاں میسر آئیں۔

قارئین حضرات کے علم کے لئے یہاں یہ تحریر کرنا بھی ضروری ہے کہ حضرت تاج العارفین رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے مولف کو اپنا جبّہ مبارک اور رومال اپنے ۲۶۷ سالہ عرس مبارک کے روز (۲۱ ستمبر ۱۹۹۲ء) پہننے کے لئے بھیجا جبکہ ۶ سال قبل اپنی ایک تسبیح مبارک عطا کی تھی جس میں سے مہک عنبر جاری ہے۔

دعاگو

صاحبزادہ محمد سلیم شامی نقشبندی عفی عنہ

آستانہء شامی ۲۴۴۔ جی گلشن راوی لاہور

۱۔ انصرف ۔ رسول ۔ حضرت
۲۔ عبدالنبی شامی ۔ شام
۳۔ عنوان

۱۔ انصرف
۲۔ عنوان



A Tribune photograph

(ستمبر ۱۹۴۳ء سے پہلے) روضۂ مبارک تاج العارفین قطب الاقطاب حضرت شیخ عبدالغنی شاہ نقشبندی مجددی رحمۃ اللہ علیہ
بمقام شام چوراسی (رقبہ ۵۰ کنال) ضلع ہوشیارپور (بھارت) المتوفی ۲۲ ربیع الاول ۱۱۴۶ ہجری بمطابق ۲۲ اگست ۱۷۳۳ء



عُرس مُبارک ۱۹۸۰ء کے موقعہ پر تمام مذاہب کے لوگ رسم چادر پوشی ادا کر رہے ہیں۔



عُرس مُبارک ۱۹۸۰ء کے موقع پر نعت خوانی ہو رہی ہے۔



حضرت عباس حُسین شاہ رحمتہ اللہ علیہ (درمیان) بموقعہ عُرس مُبارک ۱۹۱۱ء رسم چادر پوشی ادا کر رہے ہیں۔



حضرت عباس حُسین شاہ رحمتہ اللہ علیہ عُرس مُبارک ۱۹۸۱ء کے موقعہ پر رسم ختم شریف ادا کر رہے ہیں۔



عُرس مُبارک ۱۹۸۲ء کے موقعہ پر لنگر خانہ کا منظر



عُرس مُبارک ۱۹۸۲ء کے موقعہ پر لنگر خانہ کا منظر

روضۂ مبارک تاج العارفین قطب الاقطاب حضرت شیخ عبدالنبی شامی نقشبندی، مجددی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ
بمقام شام چوراسی (رقبہ ۵۰ کنال) ضلع ہوشیارپور، پنجاب (بھارت) المتوفی ۲۲ ربیع الاول ۱۴۲۶ھ



روضۂ مبارک کا اندرونی منظر، صاحبزادہ حاجی محمد سلیم شامی نقشبندی (پشت دستوں) بموقع عرس مبارک ۱۰ ستمبر ۱۹۸۳ء
حضرت تاج العارفین رحمۃ اللہ علیہ کے حضور میں



محمد حسین قادری، حاجی عبدالمجید چشتی نعت خواں ہمراہ لالہ بنارسی داس چیئرمین ایم سی شاپور اسی اور جتندر کمار مہل
(جنہوں نے بموقعہ عرس فوٹو گرافی کی) حضرت تاج العارفین کے مزار پُرانوار پر نذرانہ عقیدت پیش کر رہے ہیں۔



گورشرن سنگھ شامی اڈیٹر ریلوے (درمیان) جو ۱۸ برس بطور متولی خدمات سرانجام دیتے رہے، جنہوں نے
روضۂ مبارک کی چار دیواری از سر نو تعمیر کروائی اور گریل لگوائی۔ انکی وفات ۲۹ ستمبر ۸۳ء کو ہوئی اور وہیں مدفن ہوئے۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# تذکرہ

تاج العارفین قطب الاقطاب

حضرت شیخ عبد النبی شامی نقشبندی رحمۃ اللہ علیہ

المتوفی ۱۱۳۶ھ

مؤلف

صاحبزادہ الحاج محمد سلیم شامی نقشبندی

آستانہ شامی

۲۴۴ جی گلشن راوی

لاہور